گر کیجیے صید آنکھوں سے مرغ دل
ہے انتظار آپ کو ناحق شکار کا

مجھکو سنا کے کہتا ہے دیکھو ذرا کیسے اپنا منھ
پیاسا ہو جو کوئی مرے بوس و کنار کا

دیکھیں بچا کے جاتا ہے دامن وہ کس طرح
ہونے دو سامنا تو ہمارے غبار کا

یاقوت کا لب باتوں میں تعویز یار کے
یا من چمک رہا ہے اندھیری میں ہار کا

بیمار روز ہوتے ہیں دو چار تندرست
اک یہہ بھی شعبدہ ہے دلا چشم یار کا

آئینہ سان خدا نے بنایا ہے دل کو صاف
ممکن نہیں کہ دخل ہو اس مین غبار کا

کیون کر نہ دل کی لین رخ سیمین یار پہ لطف
دنیا مین مرتبہ ہے فزون مالدار کا

بیتاب کیا عذاب سے محشر کے ڈر ہمین
سایہ ہے سر پہ رحمت پروردگار کا

لب ہے تر نظر آگیا جو خون جگری کا
عالم ورق گل پہ ہے فرد نظری کا

یوسف ہو زلیخا ہو سلیمان ہو کہ بلقیس
ہوگا کوئی ہمسر نہ مرے رشک پری کا

اللہ کوئی دل کی ہمارے نہ بر آئی
یہہ نخل وہ ہے جسمین ہے پھل بے ثمری کا

کہتے ہیں اسے دیکھ کے ہمسایہ ہمارے
دیوانہ یہہ انسان ہے کس شکل پری کا

یہہ پرتوۂ نور کہاں شمس و قمر مین — عالم سے جدا ہے تیری جلوہ گری کا

مجہہ زار سے کہتا ہے وہ منہہ پھیر کے ہر دم — گل ہونا ہی اچھا ہے چراغ سحری کا

ممکن نہین جیتا جو تیری چال کو یاد ے — کیا زرع اوڑائیگا چلن کبک دری کا

بیتاب یہ ظلم اوس نے تو از حد کئے پھر بھی
باقی ہے ابھی حوصلہ بیدادگری کا

گر حرارہ لائیگا نالہ دل رنجور کا — صاف ہو جاویگا پانی دل نت مغرور کا

ہو مبارک حضرت موسیٰ کو جلوہ طور کا — مین تو عاشق ہون تمہارے عارض پر نور کا

دیکھے جو مین اوبہرا اوبہرا اوس سراپا نور کا — جس کسی نے پہل نہ دیکھا ہو تجلی طور کا

خم ہوئی ہے زلف بھی محراب ابرو دیکھ کر — سر بسجدہ جھکا ہے کافر مغرور کا

جان جب جانے لگی عشق قد دلدار مین — دار پر چڑہتا ہمین یاد آگیا منصور کا

بار غم کی کثرتون سے جان پر آ بنی — دم لبون پر آگیا بیگار سے مزدور کا

روتے روتے ہجر جاناں مین ہوئین آنکہین سفید — صاف ہے دہبا ون پہ عالم دانۂ انگور کا

زخم مژگان کہا کے مین رویا تو بولا بس کے یار — نیش کیا کہایا نہ تھا تو نے کبھی زنبور کا

جان جاتی ہی پہنسا دام بلا مین نہ دل
حلقہ زلف رسا پہانسی کا پہندا ہوگیا

روح تازہ پاتی ہین یعقوبان بیمار عشق
یوسف دوران مرا رشک مسیحا ہوگیا

ہوئی نگاہی لاکہہ کی پر کچہہ نشان پایا نہین
کیا بلا موئے کمر بہی بال عنقا ہوگیا

اوس مسیحا دم نے نہلایا جو اپنے ہاتہہ سے
غسل صحت مجہکو میت کا نہانا ہوگیا

محو نظارہ دم بسمل رہا سفاک بہی
اوسکو بسمل کا تڑپنا اک تماشا ہوگیا

اوس رخ شفاف کے حیران کچہہ ہم ہی نہ تہے
روبرو آئینہ جدم آیا سکتا ہوگیا

وہ ہنسا محفل مین غیرون سے بلا بتیاب مین
میرے حق مین برق اوسکا مسکرانا ہوگیا

جسنے سر اپنا اوٹہایا اوسے بے سر دیکہا
خوب قاتل تیری تلوار کا جوہر دیکہا

امتحان مین رہے اغیار سے کسدن پیچہے
تمنے کب معرکہ مین ہمکو بلا کر دیکہا

دیکہی درج لب لعلین مین چمک دانتون کی
کان یاقوت مین جسنے نہو گوہر دیکہا

شعلہ آہ سے آتش جلا ہی دونگا
کہے رکہتا ہون اگر آنکہہ کے باہر دیکہا

یہہ تو کہیئے کہ ہوئی چشم عنایت کسدن
تمنے کس روز مجہے آنکہہ اوٹہا کر دیکہا

| | |
|---|---|
| رخِ گلرنگ مین آنکھون کا عجب عالم ہے | جیسے دو آہوؤن کو باغ کے اندر دیکھا |
| اک ہمین کو یہہ نہین عشق مین تیرے گردش | مہ و خورشید کو کھاتے ہوئے چکر دیکھا |
| شمع رو کیا کہین جو عشق مین تیرے دیکھا | ہم نے وہ دیکھا جو پروانے نے جلکر دیکھا |

کس کو بیتاب نہین عشق نے زہ کا اوس کے
جسے دیکھا اوسے ہم نے تہِ خنجر دیکھا

## مستزاد

گھر سے باہر کبھی آنیکا وہ دلدار نہیں فکر کرلا کچھ دلا
خانگی شوخ ہے کچھ یوسفِ بازار نہین خام سودا تیرا
کوئی امید برآئی نہ ہمارے دل کی یاس ہی پاس رہی
یہہ وہ ہے نخل لگا جس مین کبھی بار نہین برگِ حسرت کے سوا
جن جزا سے یہہ وہ دیوانہ وسودائی ہوا ایکہ بے موت موا
ہے یہہ آسیب تیرا سایۂ دیوار نہین اسے پری رو بخدا
مارِ گیسو مین چھپا ہے جو دکھا دے صنم اس مین گھبرا نہ بے سم

صبح ہو جائیگی رہنے کی شب تار نہیں صبر کر صبر ذرا

مین تو سمجھا تہا صبا ساتہہ کو تیرے بہتر ہے ہوا او مین ضرر

خاک بہی پہنچی میری تا بدر یار نہیں مفت برباد ہوا

پشت کس کی نہین بیداد سے کی کج تو نے داد کا نام نہ لے

کون ہے جو تیری گردش سے دل افگار نہیں افلاک تو ہی بتا

بوسہ رخسار کا بیتاب کو اب تو دیدو دل نہ آزردہ کرو

ہمکو اقرار سے انکار سزاوار نہیں تم ہو با صدق و صفا

مارا ہے مسیح چشم دل آزار نے کیا
بیمار ہمکو نرگس بیمار نے کیا

کیا جانتے تہے ہنس کے چہٹین گے نہ عمر بہر
یہ پیچ ہم سے گیسوے خمدار نے کیا

مقتل مین ہم کو قتل کیا سب کے پیشتر
احسان تمہارے خنجر خونخوار نے کیا

نازک دماغ ہون جو شہیدون مین کیا عجب
کشتہ تمہاری نازکی تلوار نے کیا

تنہا ہمین کو کچھہ نہین موسی کو بہی صنم
بیہوش تیری جلوہ دیدار نے کیا

ہمراہ لیا نہ آہ اڑا کر غبار کو
برباد ہمکو توسن دلدار نے کیا

کھینچکر سینہ سے اوس ناوک فگن کے تیر کو
لے دلا تیرے نکلجانیکا قابو کردیا

جاتے ہی بیتاب اوس خورشید رو کے صبحدم
گرمیِ فرقت نے میرا سر بہ پہلو کردیا

لچکتے دیکھ کے ہمکو یہہ احتمال ہوا
کمر کو بار تیرے زلف کا وبال ہوا

گھٹایا عشق نے آغاز مین شباب کے جسم
مجھے کمال سے بھی پیشتر زوال ہوا

گیا جو اپنے شہیدون کی گور پر وہ گل
تو اون کی قبر کا سبزہ تلک نہال ہوا

خیال ہی دلِ پر خون مین اوسکے ابرو کا
شفق کے پردہ مین دیکھو نہان ہلال ہوا

اوڑائے ہوش و خرد اوس نے آنکھین دکھلا کے
بزرگ اہل فنون کا وہ خرد سال ہوا

ہمارے پاس جو محفل مین یار آبیٹھا
تو مارے رشک کے غیرون کا غیر حال ہوا

تڑپکے یاد مین دلبر کے جان دی بیتاب
غم فراق کے باعث میرا وصال ہوا

عشق اوس بت کافر کا خدایا نہین جاتا
دل شیشہ ہے پتھر سے لڑایا نہین جاتا

سرمہ کا اوسے ذوق دلایا نہین جاتا
سوتے ہوئے فتنہ کو جگایا نہین جاتا

حیران ہون وہ کیون کر ترے جی مین سمایا
دریا ہی تو کوزہ مین سمایا نہین جاتا

بوسہ نہین دیتا ہے اگر سبزۂ خط کا
کیا زہر بھی ظالم سے کھلایا نہین جاتا

کہنے کو تو کہتا ہون کوئی غیر نہین ہے
پر دل سے میرے اپنا پرایا نہین جاتا

کیا مہ کو کرین اوس رخِ تابان کے مقابل
خورشید کو آئینہ دکھایا نہین جاتا

سر ہوگا قلم تیری ہی تلوار سے قاتل
تقدیر کا لکھا تو مٹایا نہین جاتا

اوس رشکِ مسیحا کا جو قاصد نہین آیا
اے پیکِ اجل تجھسے بھی آیا نہین جاتا

**بیتاب** جو گذری ہے وہ کہدیتا ہون ولے
ہمراز سے تو راز چھپایا نہین جاتا

وابستہ اوسکی زلفِ گرہ گیر سے ہوا
پہر دل کو ایک سلسلۂ زنجیر سے ہوا

وہ کام تیرے ابروے خمدار نے کیا
اے جانِ جان کبھی نہ جو شمشیر سے ہوا

سلجھانے مین جو اولجھا تو شانہ کو توڑ کر
برہم وہ اپنی زلفِ گرہ گیر سے ہوا

بہولے سے آئی دل کو نہ بیت الحرم کی یاد
جب مین دوچار اک بتِ بے پیر سے ہوا

گھبرا کے خوابِ ناز سے جو نکلا وہ رشکِ ماہ
سرزد یہ جرم نالۂ شبگیر سے ہوا

محرم کے بند ٹوٹے جو دکھلائے یار نے — نادم مین اپنی رات کی تقصیر سے ہوا

شکوہ نہین کسی کا مجھے ہجر یار مین
**بیتاب** جو ہوا مری تقدیر سے ہوا

در محبوب پر مجھسے رقیب نیش زن بگڑا — تماشا دیکھنا اک شیر سے گرگ کہن بگڑا

خطا سے ناگ ٹہیری گیسوے مشکین مین جب نکلی — وہ آہو چشم بولا جادۂ دشت ختن بگڑا

مثال گندم اسنے آسیا مین سبکو پیسا ہے — وہ آدم کون ہے جس سے نہین چرخ کہن بگڑا

عوض ہارون کے رہتے ہین گلے مین اوس کے ہاتھ سینے — بنی قسمت ہماری رنگ گلہاے چمن بگڑا

کہا مینے بناؤ بس نہ باتین دیدو اک بوسہ — تو ہو کر تلخ مجھسے وہ بت شیرین دہن بگڑا

کیا جو ذکر مجھ سے وحشی نے اوسکی شوخ چشمی کا — دکھا کر آنکھ غصہ کی بیابان مین ہرن بگڑا

نہ باندھ اے بلبل نالان چمن مین آشیانہ تو — نظر آتا ہے مجھکو اندنون رنگ چمن بگڑا

نہین بچنے کا اے **بیتاب** مین اب ہجر جانان مین
نظر آتا ہے مجھکو تن سے دل اور دل سے تن بگڑا

ہنسی کے دانتون کو اگر اوسنے دکھایا ہوتا — برق کو آتش حسرت مین جلایا ہوتا

سچ تو یہ دیدۂ عشاق مین ہوتا اندھیر
لب پہ گر رنگ مسی تو نے جمایا ہوتا

کبھی شانہ سے نہوتی تجھے اوجھن اوشوخ
زلف کیطرح اگر سر نہ چڑھایا ہوتا

پاس آنے سے اگر عار تھی ای غیرت ماہ
دور ہی سے رخِ انور کو دکھایا ہوتا

بل وہ پڑتا کہ لچک جاتی کمر سنبل کی
پیچ گیسو کا اگر اوس نے دکھایا ہوتا

قدر ہوتی جو زمانہ میں ولا الفت کی
بار معشوقوں نے عاشق کا اوٹھایا ہوتا

شبنم آسا مین بھلا کس لیے روتا اے گل
ہنس کے تو نے جو گلے اپنے لگایا ہوتا

ہوتا قسمت سے جو اوس ماہ کا کوچہ مسکن
چرخ بے مہر نے در در نہ پھرایا ہوتا

عشق کا پردہ کبھی فاش نہوتا بیتاب
دل کسی پردہ نشین سے جو لگایا ہوتا

مرضِ عشق مین جب بیکہا سکتا دیکھا
اے مسیحا تیرا آغاز نہ اچھا دیکھا

یہ ادا حوروں مین ہے اور نہ پریوں مین
تیرا انداز صنم سب سے نرالا دیکھا

تیرے بیمار کا ہے ہوش اللہ رے دماغ
آنکھ اوٹھا کر نہ کبھی سوئے مسیحا دیکھا

بکھرے بالوں مین ترے کان کا بندا دیکھے
شام کو جس نے نہو صبح کا تارا دیکھا

دل دھڑکنے لگا اشک آنکھون مین بھر آئے تیرے
یار سی نزع مین خالی جو سرہانا دیکھا

تیری باتون سی کسی ترس ہراس آتا ہے
ہمنے بھی اے بت ترسا کے زمانا دیکھا

تن بے سر جو تڑپتا ہے گلی مین اوسکے
دیکھکر اوسکو وہ کہتا ہے تماشا دیکھا

تو کہان اور کہان یار کی سلک دندان
دیکھا دیکھا تجھے اے عقد ثریا دیکھا

دیکھ لی سونے کی اوڑتی ہوئی چڑیا ہمنے
سینۂ یار سے آنچل جو سرکتا دیکھا

نور کے سانچے مین ڈھالے ہین سب اعضا تیرے
ایک کو ایک سی انداز مین اچھا دیکھا

سر کے گیسوے شکن تیرے رخسے کافر
صاف کس روز تیرا روئے مصفا دیکھا

لطف صحبت تیرا یاد آگیا ہمکو اے شوخ
شمع و پروانہ کو جب بزم مین یکجا دیکھا

دل چھدا تیر نظر سے تو پکارا وہ ترک
ہمنے کیا خوب اوڑایا یہہ نشانا دیکھا

اے بتو سر بھی جو مین پھوڑون تو تم اف نکرو
سخت ایسا ہی تمہارا تو کلیجا دیکھا

لاکھ چمکائے کوئی تیغ مین ڈرنیکا نہین
یار کی آنکھون کا ہے مینے اشارا دیکھا

زلف کے پھندون مین دیکھے وہ کمر کو تیرے
اے پری جسنے ہنوز جال مین عنقا دیکھا

نملا اوسکا پتا ڈھونڈتے پھرا در کہان

ہمے بیتاب حرم دیکھا کلیسا دیکھا

کسی کا حال ہے یوں اب دگر ہوا جاتا
سنبھالو زلف کا بل پیچ پر کھلا جاتا

نہ پوچھو حال میرا کیوں ہوں میں گھلا جاتا
کسی کی سرمگین آنکھوں پہ ہوں پیا جاتا

سلی ہے رشتۂ سوزن میں گلجھڑی پر لی
ہمارا چاک گریبان اگر سیا جاتا

مجھے جگایا یہ شور رستخیز کا منہ تھا
جو اپنے ہاتھ سے مرقد میں تو سلا جاتا

مرا دل چشم پہ مرتا ہوں تیری مدت سے
کبھی تو آنکھوں کی شوخی مجھے دکھا جاتا

جو ہوتے کشتۂ حلحال ہم حسینوں کے
ہمیں بھی شور قیامت کبھی جگا جاتا

تمہیں تو خنجر مژگاں کا وار کرنا تھا
میں اپنی جان سے جاتا تمہارا کیا جاتا

خوشی میں رنج و غضب کا گلہ ضعیف تر ہے
رہا قفس سے ہوا پر نہیں اڑا جاتا

دلا سمجھ کے قدم کوئے یار میں رکھنا
یہی وہ راہ ہے جس میں نہیں چلا جاتا

ہماری قبر بنائی نہ اوسکی راہ میں کیون
وہ آتے جاتے تو ٹھوکر کبھی لگا جاتا

جہان میں بلا کھون میں یار ہوئے جب آنکھوں کے
میں ان پہ دیدہ و دل آشنہ ہوں بچھا جاتا

تمہارے کوچہ میں کہتا کبھی ادب سے نہ پاؤں
یقین تو یہ ہے کہ میں سر کے بل چلا جاتا

فراق یار میں یہ ضعف کا ہے مجھ پر زور
کہ بیٹھتا ہوں جہاں پھر نہیں اٹھا جاتا

شہید ناز کیا کس کو سچ بتا قاتل
جنازہ کسکا ہے یہ آج کربلا جاتا

خدا کیواسطے جلدی لپیٹو تکیے ست
کمر کا آپ کے عقدہ ہے سب کھلا جاتا

شب فراق سے گھبرا رہا ہے کیوں مہتاب
تیرا تو کام ہے اب صبح تک ہوا جاتا

نوچ کر پر کو تڑپتا ہے کبوتر اپنا
پرزہ کرتا ہے خط شوق جو دلبر اپنا

میں ہوں آشفتہ میرا اور بھی دم الجھیگا
پیچ دکھلائے نہ وہ زلف معنبر اپنا

رخ جاناں کی صفائی کا تو دیکھو عالم
رکھے اب آئینہ تہ کر کے سکندر اپنا

چادر ماہ بچھا دو یہ فلک سے کہدو
سوئیگا آج سر بام سمن بر اپنا

تیغ ابروے صنم کا یہ اشارہ ہے دلا
کاٹیں عشاق گلا آج برابر اپنا

ساتھ غیروں کے جو اوس آئینہ رو کو دیکھا
ہوگیا آج دل صاف مکدر اپنا

آج دیکھے شب ہجر صنم میں مہتاب
کوچ ہمکو نظر آتا ہے مقدر اپنا

وحشت جو کبھی سلسلہ جنباں ہوگا
سے جنون ہاتھہ میرا تیرا گریبان ہوگا

ابر مین برق تڑپتی نظر آئیگی مجھے
زلف میں منھہ کو چھپا کر جو وہ خندان ہوگا

شکل آئینہ مجھے سکتے کی صورت ہوگی
گر کبھی یار میرے سامنے عریان ہوگا

لب جانان کی تصور میں جو مین رؤونگا
قطرۂ اشک ہر ایک لعل بدخشاں ہوگا

زلف و رخ کا جو خیال آئیگا مرقد مین مجھے
رات دن بعد فنا حال پریشان ہوگا

پاؤں پڑتا ہوں مرے سر کو جدا کر تن سے
بار دوش اوتریگا قاتل تیرا احسان ہوگا

کس قدر حسن ترقی پہ ہے بیتاب اوسکا
دیکھہ لیگا جو کبھی آئینہ حیران ہوگا

آگیا جب وہ بیان قتل مین اوسی بیداد کا
چلتے چلتے رک گیا خنجر مرے جلاد کا

باغبان جلدی خبر لے وقت ہے امداد کا
نغمہ سنجان چمن پر وقت ہے صیاد کا

خاک بھی ظالم اوڑا دے اپنے کوچے سے مری
یہہ بھی رہجاوے نہ دل مین حوصلہ بیداد کا

بیٹھوں محفل مین کہ جاؤن کچہہ بھی تو منھہ سے کہو
منتظر کب سے کھڑا ہوں آپکے ارشاد کا

بند کرکے منھہ کیا جو ذبح اوس صیاد نے
رہگیا دل مین ہمارے حوصلہ فریاد کا

دوست بنجاتی ہین دشمن جب بگڑتا ہے نصیب
تیشۂ فرہاد نے پہوڑا ہے سر فرہاد کا

بہول جاویگا تو سب پرواز اپنی مرغ دل
سنتہ ابہی دیکہا نہین شاید میرے صیاد کا

جو ہوا برگشتگی بخت سے میرے ہوا
اے فلک شکوہ نہین مجکو تیرے بیداد کا

ہم تو کیا عاشق فرشتے بہی ہوئے ہین یار کے
ہے غضب کا حسن پرآشوب آدم زاد کا

خار غم کا عندلیب روح کو کہٹکا ہو گیا
یہہ وہ بلبل ہے جسے کچہہ غم نہین صیاد کا

تج کے بہی وعدہ کو پہر کل پہ ایظالم نہ ٹال
توڑنا اچہا نہین ہے خاطر ناشاد کا

آپ اوسکے دام مین بیتاب بیٹہے جاتے ہین ہم
دل دکہانا کب ہمین منظور ہے صیاد کا

حال لاشہ سے عیان ہے کشتۂ بیداد کا
کہل گیا زخمون سی جوہر خنجر جلاد کا

پہر ہوا ہے عشق تیغ ابروے جلاد کا
پہر مجہے ہوسے مژہ نشتر ہوا فصاد کا

کب دل وحشی میرا سنتا ہے پند ناصحان
کیون نہو شاگرد ہے یہہ قیس سے استاد کا

رو کے ہجر یار مین آنکہون نے طوفان کر دیا
گہر اوجاڑا سیل نے مجہہ خانمان برباد کا

خاک ہو جانے پہ بہی حاضر ہون مین تا قدم بت
رہگیا ہو شوق ظالم گر کوئی بیداد کا

دیکھ کر جب کہتے ہیں حسن یار کو اہل نظر
ایک نمونہ یہ بھی ہے اس قدرت ایجاد کا

طائر دل عاشقوں کے رہتے ہیں اسیر
ہے تری زلف سیہ یا جال ہے صیاد کا

بتکدہ میں شور ہے ہر سو برہمنوں کا
نالۂ ناقوس پر دھوکا ہوا فریاد کا

کیوں نہ مجنوں مجھ سے راہ عشق میں جھک کر ملے
پاس لازم ہے ولا شاگرد کو استاد کا

اس کی گر تک ہے مجھکو بولنے پر زور دو
تا ہو دے مجھ کسی کو حوصلہ فرہاد کا

آپڑا ہوں بتکدہ سے دور تھک کے کوئے یار میں
دیکھوں کیا انجام ہو مہتاب اس افتاد کا

ہے چشم نرگسی گل رخسار دلفریب
ہے ہر روش سے حسن کا گلزار دلفریب

تکرار ہے وصال میں ہر بار دلفریب
اقرار سے زیادہ ہے انکار دلفریب

کیوں ہو نہ عاشقوں کو گلا کاٹنے کی ...
ہیں کیا ہی تیرے ابروئے خمدار دلفریب

طاؤس و کبک بھول گئے اپنی چال کو
دیکھے جو تیرے ناز کی رفتار دلفریب

غنچہ سے تنگ ہے دہن تنگ یار کا
ہیں برگ گل سے بڑھ کے وہ رخسار دلفریب

زاہد تو کیا فرشتے بھی ہوں ستہ فریفتہ
ہوتے جو ایسے شعر میں دو چار دلفریب

| | |
|---|---|
| کہو بیٹھے ہم متاع حواس وقرار و صبر | اے عاشقو یہ حسن کا بازار دلفریب |

اوس مین تو ہیچ اسمین ہے بیتاب نازکی
زلفون سے بڑھکے ہے کمر یار دلفریب

| | |
|---|---|
| رخ اگر اوس برق وش کا دیکھہ پائے آفتاب | ابر کے پردہ مین منھہ اپنا چھپائے آفتاب |
| آسمان پر عکس روے یار ہے پرتو فگن | چپ رہو ناگفتنی ہے ماجرائے آفتاب |
| گیسوؤن مین رخ چھپا لو اور پردہ کیا ضرور | لکھا ہے ابر کافی ہین برائے آفتاب |
| کیا بھلا رخسار جانان سے کریگا ہمسری | ای فلک اپنا ذرا منھہ تو بنائے آفتاب |
| خاک مین مل جائینگے گردون نشین بھی ایکدن | ہے ثبات ماہ تابان بقائے آفتاب |
| خاطر نازک کو اے گردون نہو گی اسکی تاب | روبرو اوس ماہ کے کہدے نجائے آفتاب |
| کب سے ہون نظارۂ رخسار سے حیران نصیب | مین وہ شبنم ہون نہین جسکو بقائے آفتاب |
| شوق آرایش ہوا ہے میرے رشک ماہ کو | اے فلک کہدے کہ آئینہ دکھائے آفتاب |

پوچھتے ہین روز اے بیتاب اگر خور پرست
عارض پر نور جانان کو بجائے آفتاب

کیا دون گا اپنی دل کو مین اے نامہ بر جواب
بہیجا نہ اوسنے اب کے بہی خط کا اگر جواب

طول شب فراق مین حق سے یہ عرض ہے
ہو جاے زندگی ہی مجہے تا سحر جواب

مضمون خط شوق کی اللہ رے کشش
دیکہو وہ دینے آیا مرے آپ گہر جواب

کرنا سوال بوسۂ رخ پر یہ خوب ہے
دیدے کہین نہ صاف وہ رشک قمر جواب

سونا نصیب رات کو کیونکر ہو چین سے
بہیجے نہ میرے خط کا جو وہ سیمبر جواب

کیا شے ہے مال دون مین اپنا نقد دل تجہے
لادے جو میرے خط کا تو اے نامہ بر جواب

ہوتے ہی روبرو تری شہباز چشم کے
اوڑنے سے مرغ عقل کو دیتے ہین پر جواب

ظالم مجہے کہلانا تہا تہوڑا سا زہر بہی
دینا تہا صاف بوسۂ خط سے اگر جواب

بیتاب یہ تیری ہی تقدیر کا ہے پیچ
وہ خط کا بہیجتے نہین جو بیشتر جواب

دل مضطر کو ہے قرار نصیب
ہوا اقرار وصل یار نصیب

زلف مین دل پہنسا کے کہنے لگا
بعد مدت ہوا شکار نصیب

جان دی ہمنے ہجر کے غم مین
نہوا ہمکو وصل یار نصیب

ہوگیا یاد رخ مین جسم حقیر — سوزش گل ہوا ہے خار نصیب

جاکے اوس شاہ حسن کے در پر — آزمانا ہے ایک بار نصیب

بزم عشاق مین وہ گل آیا — بلبلون کو ہوئی بہار نصیب

دل مین اوس کے کدورت آئی حیف — آئینہ کو ہوا غبار نصیب

رات دن ہجر مین تڑپتے ہین — دیکھئے کب ہو وصل یار نصیب

آرزو کب بر آئے اے بیتاب — آزمایا کئے ہزار نصیب

ہے ستم میں یہ نیا ستمگر آپ — جرح کھاتا ہے روز جگر آپ

کہتے ہین جو مژہ کو خنجر آپ — اوسکے دکھلائیں ہمکو جوہر آپ

دین مجھے بھر کے ایک ساغر آپ — لائین اب تو بہت نہ چکر آپ

آج آویگا قاصد دلدار — حضرت دل ہو وین مضطر آپ

مشک کو ہمسری کا دعوی ہے — کھول دین گیسوئے معنبر آپ

ہے خوشی کس سے ملنے کی جو آج — جامہ سے ہو رہے ہین باہر آپ

جذبۂ شوق جب کریگا کشش
آپ سے آئیں گے میرے گھر آپ

فوج مژگاں کی ہے یورش بیہم
کھینچے کیوں ہیں مجھ پہ لشکر آپ

غمزۂ چشم دیہ گر دو بارا ملا
روز بھی دین مجھے مکرر آپ

عاشق دید ہیں دو رویہ کھڑے
قتل کرتے چلیں برابر آپ

میں نہیں کہتا کچھ بھی حسرت دل
وہ کریں جس میں سمجہیں بہتر آپ

پاوں میں بھی مرا ہو دل ایسی
ہاتھ سے میرے پہنیں زیور آپ

جان بسمل میں ہے ابھی باقی
ہاتھ ایک اور چھوڑیں اوسپر آپ

قتل کرنا اگر نہیں منظور
کھول ڈالیں کمر سے خنجر آپ

کیا ہے **بیتاب** کی خطا کہیے
کیوں خفا ہیں غریب پرور آپ

زلف کو چھیڑتے ہیں اکثر آپ
سانپ کا جانتے ہیں منتر آپ

ہم ہیں طیار قتل ہونے کو
ہاتہ میں لیجیے تو خنجر آپ

ہوش میں آیا میں تو بولے وہ
آپ میں آ گئے یہ کیونکر آپ

نیہہ بھی ہے کوئی طور ملنے کا
گھر کے ہم باہر اور اندر آپ

صاف کہیے کہ صاف باتون مین
ہم سے کیون ہو گئے مکدر آپ

دور ہو جاوے سب ابھی رنجش
پاس آوین جو میرے دم بھر آپ

مر چکا ہون مگر تمنا ہے
جی اوٹھون گر لگا ئین ٹہو کر آپ

تیری فرقت مین ہمنے اے ساقی
خون دل سے بھرا ہے ساغر آپ

رخ سے آئینہ کو کیا روشن
وقت کے اپنے ہین سکندر آپ

موت کرتی ہے رخ میری جانب
بھاگتے جب ہین منھہ چھپا کر آپ

تڑپے بیتاب کس لیے دن بھر
آئین گھر اوس کے رات کو گر آپ

نالۂ آتش فشان گر ہے ہوائے عندلیب
خانۂ صیاد نعرون سے جلائے عندلیب

یون نہ صحت پائیگی کہدو کوئی صیاد سے
عشق کے بیمار سے پوچھے دوائے عندلیب

وا اندارے قسمت قفس مین مر گئی رشک کر گئی
فصل گل سے پیشتر آئی قضائے عندلیب

یہہ دعا ہے باغبان سے ہے نہ صیاد سے
یا الٰہی کوئی صدقہ مین چھوڑا ئے عندلیب

سر پٹکتی ہے کبھی اور تڑپتی ہے کبھی — ہمصفیرو کچھ نہ پوچھو ماجرائے عندلیب

غم میں مجھ ناتواں کے ہونگا نہیں وہ اشک ریز — چشم گل سے کب بہا آنسو برائے عندلیب

فصل گل میں شاخ گل پر ہے نشیمن صبح و شام — کیوں نہ گردوں پر دماغ اپنا چڑھائے عندلیب

بندۂ بیدام ہے یہ اوڑ کے جاویگی کہاں — ہے رگ گل بال میں زنجیر پائے عندلیب

چھوڑ دو صیاد صدقہ میں کہ ہے فصل بہار — جان لیتی ہے صدا ہائے ہائے عندلیب

میں فصل گل میں چھوٹی دام سے صیاد کے — اب تو لازم ہے زر گل کو لٹائے عندلیب

جی میں ہے بیتاب دام زلف میں پھنسا کے
طائر جان کو پھنسائیں ہم بجائے عندلیب

رہتا ہے اوس مژہ کا تصور تمام رات — گردن پہ میرے چلتا ہے خنجر تمام رات

دیکھو غرور حسن شب وصل یار کا — سویا کیا ہے تان کے چادر تمام رات

مژدہ صبا سے صبح رہائی کا سنکے میں — تولا کیا میان قفس پر تمام رات

آتا ہے جی میں پوچھوں سر چارہ سے میں — کسکی تلاش میں ہے یہ چکر تمام رات

حیرت گلوں کو دیکھکے بلبل یہ ہے مجھے — آتی ہے نیند کانٹوں پہ کیونکر تمام رات

اوسنے تو کیا نہ پوچھا یہہ دربان ہی کبھی
کس دن کہ ہے تلاش مین ششدر تمام رات

وان چاندنی مین تکیہ ہے زانو پہ رقیب
یہان بہیگتا ہے اشکون سے بستر تمام رات

آتا ہے دہیان پاؤن کا جب تیرا اے صنم
رہتا ہے ہاتھ ہاتھ کے اوپر تمام رات

کروٹ ہی بدلتے لیتے ہوئی صبح ہجر مین
ہمکو ہوا نہ خواب میسر تمام رات

بیداری فراق نے جب سے کیا ہے گھر
رہتا ہے خواب آنکھون کے باہر تمام رات

بیتاب وصل مین بھی نہین غم سے چھوٹتا
رہتا ہے غصہ مرغ سحر پر تمام رات

کہولا نہ اوسنے وعدہ پہ بھی در تمام رات
اندر تھا یار اور مین باہر تمام رات

گر آئیگا نہ آج بھی دلبر تمام رات
کیونکر کٹیگی اے دل مضطر تمام رات

وہ بادہ کش جو بزم مین رندون کے آگیا
چکر مین تھا شراب کا ساغر تمام رات

مہکائے پھر بوسہ جو رخسار یار سے
الجھا کی مجھ سے زلف معنبر تمام رات

کیا حال پوچھتے ہو شب انتظار کا
کاٹی ہے ہمنے آج تڑپ کر تمام رات

اوسکے رخ صبیح کا دہوکا سا ہوگیا
اپنی نظر رہی ہے قمر پر تمام رات

ایدل ولجہہ نہ یاد میں گیسو کے شام سے
باقی پڑی ابھی تو ہے سر پر تمام رات

نامہ لیا نہ اوسنے تو میٹھا ہی رہ گیا
کوٹھے پہ اوس پری کے گیسو تر تمام رات

وہ رشک مہر و ماہ ہمارے گھر آئیگا
کاٹینگے آج چین سے دن بھر تمام رات

کل سے دلکو اشتیاق ہے اوس رشک ماہ کے
اختر میری نظر مین ہے اخگر تمام رات

سودا خیال لفکا ہے شام سے مجھے
گنتی ہے آج دیکھیے کیونکر تمام رات

**بیتاب** اوسکا سایۂ دیوار جان کر
لوٹا ہے چاندنی پہ برابر تمام رات

آرزو کی جو لب پہ آئی بات
ایک کی اوس نے سو سنائی بات

وصل کی اوسکے جی مین آئی بات
حق نے بگڑی ہوئی بنائی بات

واہ رے تنگی دہانِ یار
غنچہ میں کسطرح سمائی بات

تھا جو منظور ضبط خاموشی
لب لعلین تک نہ آئی بات

اون کے بالوں مین کردیا شانہ
زلف کی سینے سر چڑھائی بات

کب سے یہ صید داغ اسیر ہوا
کس نے بے پر کی یہ اوڑائی بات

کیون نہین لکھتے تم جواب خط — سچ کہو کس نے یہہ پڑھائی بات

جان دیتا ہون بات بات پہ مین — ایسی اوس کی مجھے خوش آئی بات

ذکر غیرون کا میرے سامنے کیا — نہین بھاتی ہے مجھے پرائی بات

سرمہ ہو عشق چشم مین لیکر — طور نے دور کی سجھائی بات

یون ہی بیتاب وہ دہن مخفی
جیسے دیتی نہین دکھائی بات

ترلپ سے آئی کاشانہ پر آفت — پڑی بہو بجال سے خانہ پر آفت

سر مو بھی اگر گیسو سے اوجھا — یقین ہے آئیگی شانہ پر آفت

او بچارا شہر سے صحرا کی جانب — جنون لایا ہے دیوانہ پر آفت

یہی حق سے دعا ہے کتنون کی — کبھی آوے نہ میخانہ پر آفت

بس از مدت جو آیا دور ساقی — رہے گردش سے پیمانہ پر آفت

لیا مین شہر سے نالان سوے دشت — پڑے بستی کے ویرانہ پر آفت

ہوا سے ہو گئی گل شمع روشن

بڑی بیتاب پروانہ پرآفت

اوس مسیحا نے لیا تال مین حنا پیٹ
زلفین پیچے نکر موے کمر نازک ہے
مین وہ دیوانہ ہون تیرا ہی لپٹا سمجہون
بلغ بڑہ جائے کہین بال سے نازک تر ہے

اے اجل اب تو کفن سے رخ بیمار لپیٹ
پیچ میں لین نہ کہین گیسوئے خمدار لپیٹ
اے پری لے جو ترا سایۂ دیوار لپیٹ
یون نہ کچکے سے کمر کس کو تو لے یار لپیٹ

گل تازہ رہینگے نہ عنادل بیتاب
لیگی جب باد خزان دامن گلزار لپیٹ

دیر و کعبہ سے پہر آ گیا باعث
اشک آنکہون سے نے بہا کیا باعث
پاس غیرون کا کیا کیا باعث
دل ہوا کیسے بتون کا بندہ
زلف پرپیچ کا تجہ سے شانہ
باغ عالم مین پاس سیرابی

دل کسی کا نہ ہوا کیا باعث
راز دل چہپ نہ سکا کیا باعث
دور مجہ سے وہ رہا کیا باعث
کفر کعبہ سے اوٹہا کیا باعث
ایک عقدہ نہ کہلا کیا باعث
سرو بیولا نہ پہلا کیا باعث

آتا ہے وقت توبہ گناہونکا جب خیال
کانپ اوٹہتا ہون مین صبا تقصیر کیطرح

آفت کے سلسلہ کا نہ پوچہو جنون مین حال
ہمنے کڑی اوٹہائی ہے زنجیر کیطرح

خنجر بکف وہ آتا ہے مقتل مین بہر قتل
اے عاشقو جہکو خم شمشیر کیطرح

اے آہ کب تلک ہے تیری گوشہ گیریان
آغوش سے کمان کے نکل تیر کیطرح

پیری مین چہوڑ جوش جوانی کے ولولے
پر لاگی کہان سے کمان تیر کیطرح

قابو میں آگیا ہے وہ ابرو کمان اگر
غافل نہ وقت ہاتہ سے دے تیر کیطرح

پیرون کو نوجوانون پہ بیفائدہ ہے رشک
سیدہی کبہی نہو گی کمان تیر کیطرح

بلبل با رنگ عاشق خموشی ہے یکقلم
مجہکو پسند آئی ہے تصویر کیطرح

زنجیر زلف چہیڑ نہ دیوانہ کی طرح
سر چڑہ نہ اوس کے پر صبا شانہ کیطرح

ہے رنگ گندمی پہ تو سودا تجہے دلا
پیسے نہ آسیا فلک دانہ کیطرح

اس درجہ شکل غیر سے وحشت ہے پری
سایہ سے بہی بہڑکتا ہون دیوانہ کیطرح

عاشق ہون شمع ما تن پر نور یار کا
جلنا ہی مجہکو زیب ہے پروانہ کیطرح

سکھانا یون تو بالون کو لپٹنے کو خوب ہے
اولجھے کہین نہ ہاتھہ تیرا شانہ کیطرح

کیا عجب ہے جو دیتے ہیں غیرون کے تباہ
آنکھین تیری پر آب ہین پیمانہ کیطرح

معمور ہے جواب عدم آباد کی ہی سیر
بستی میری نظر مین ہے ویرانہ کیطرح

پگھلا دل و مکان کے تو بولا وہ سنگدل
افسون ہی کوئی ہوگا نہ افسانہ کیطرح

بیتاب ہو رہا ہے یہ حال اوس کے عشق مین
اپنے ہمین سمجھتے مین بیگانہ کیطرح

کون کہتا ہے نہین عشاق کے غمخوار صبح
وصل کی شب جان کی کوہتی ہے طیار صبح

اے مسیحا شام ہی سے کچھہ دگرگون حال ہے
کیا عجب ہے دیکھے گر تیرا بیمار صبح

زلف میں لپٹے نہین ہے اوس روئے صاف پر
شام کو آغوش مین کرتی ہے لیکر پیار صبح

تیرے بیمارون مین ہے اب موت کا بازار گرم
شام کو مرتے ہین دو تو اے مسیحا چار صبح

بال جب سر کے کھینچ گے وہ رخ صفا آئیگا نظر
رات آخر ہوگی تب دکھلائیگی دیدار صبح

چاہیئے رخ کا تصور یاد جسم صفا مین
آئینہ مونہہ دیکھنے کو ہوتا ہے درکار صبح

موت سے ہشیار کر دیتے ہین یون ہوئے سفید
مردم خفتہ کو جیسے کرتی ہے بیدار صبح

یون نہاں زلف رہجاتا ہے رخ کی یاد مین
چور ہو جاتا ہے جیسے رات کا ناچار صبح

مونہہ نہین مہتاب بالون مین چھپا اوس مہ کا
ہیا درشب مین ہے پوشیدہ کئے رخسار صبح

غصہ مین دیکھ لے وہ رخ پر نقاب سرخ
دیکھا نہووے جس نے صنم ماہتاب سرخ

پردہ شفق کا چرخ نے ڈالا ہے ماہ پر
یا روئے یار پر یہہ پڑا ہے نقاب سرخ

چشم سیہ کی یاد مین خون رو رہا ہون مین
کاجل کی کوٹھری سے نکلتا ہے آب سرخ

گیسوئے یار مین نہین موباف لال لال
اے چرخ رنگ بدلے ہوئی ہے سحاب سرخ

ہو موت سیاہ کار پہ امید ہے مجھے
ہو جاؤن گا خوشی سے مین روز حساب سرخ

مل لیجے اپنے کشتۂ رفتار کا لہو
مہندی لسے ہاتھہ کر رہے ہین کیون جناب سرخ

مہتاب آئینہ مین ہے یہہ لالہ رو کا عکس
ہنگام صبح نکلا ہے یا آفتاب سرخ

سب صاف کر دونگا کر ڈالون تیری تعمیر چرخ
ایک دل ہے یہہ میری آہ کی تاثیر چرخ

مین ہون ایک خورشید رو کے تیغ ابرو سے دو نیم
ماہ نو کی کیا دکھاتا ہے مجھے شمشیر چرخ

خاک ہونے پر بھی جگر میں ہون شامل گرد باد
گردش تقدیر سے اب تک گریبان گیر چرخ

دل ہاے آتش افشان سے گرمی ہو کی
آہ کے شعلون سے تپ کر رہ گئی زنجیر چرخ

دیکہ کر اوس نوجوان کو کل میری آغوش مین
کیا ہی بگڑا ہاے مجھ سے رات بھر دلگیر چرخ

تو ہی کہہ کیون بیمار ہین ہم گریبان مسیح دم
ہو جو غائب آنکہ سے دو چاند تسخیر چرخ

اک اک دن دیکہا ہے بیتاب جگر موت کا
گہومتا ہو جو یہ سر پر نہین ہے پیر چرخ

کہو اوس بت کا حال دیکہ آئے قاصد
بہت مجہکو نہ اب ترسائے قاصد

کہو جاکر کوئی پہر آئے قاصد
میرا خود قصد ہے کیون جائے قاصد

وہ کہتے ہین جواب خط کے بدلے
کہو خط پڑہ لیا اب جائے قاصد

مقدر کی ہے ظاہر نارسائی
عجب کیا راہ مین رہ جائے قاصد

پیام یار لاکر گم ہوا ہے
کہان ڈہونڈون مین تجہکو ہائے قاصد

اگر پاس ادب وان پاسبان ہے
کہو خط دور سے دکہلائے قاصد

چمن ہے اوسکے کوچے سے مشابہ
مجہے ڈر ہے نہ دہوکا کہائے قاصد

بجز تکتی آنکھہ ہے دروازے سے میری
یقین ہے آج کل مین آئے قاصد

بھلایا اوس کا پیغام زبانی
غضب تونے کیا کیا ہائے قاصد

جواب خط کا جب کرتا ہے وہ ذکر
تو کہتا ہے کہ مونہہ سے آئے قاصد

مرون گا انتظار نامہ بر مین
رہیگی روح بھی ترسائے قاصد

خط دلدار تجھسے کے کہو یا
کہون یہہ حال کس سے وائے قاصد

لکھون گر خط مین ذکر شوخی چشم
ہرن کیطرح بہاگا جائے قاصد

فدا اوس پر کرون مین جان و دل کو
پیام یار اگر فرمائے قاصد

جواب نامہ مانگا تو وہ بولا
نہ بک بک کے میرا سر کھائے قاصد

مجھے کچھہ اور بھی کہنا ہے اوس سے
سنا کہہ دوڑکے پھر آئے قاصد

دیا خط یار کا غیرون کو تونے
پڑہائی کیون اولٹی پٹی ہائے قاصد

دیا بیتاب گھر بیٹھے مجھے خط
نہ کیونکر اوٹھہ کے چومون پائے قاصد

فغان پہ کاٹیگا جو وقت تو زبان صیاد
ہمارے تیرے خدا ہوگا درمیان صیاد

کچھ اس لیے نہ ہوا تھا مین نغمہ خوان صیاد
سنا کبھی تو مرے غم کی داستان صیاد

لگا کے کان جو سنتا ہے داستان صیاد
اگر تو سمجھا ہے مجھکو فسانہ خوان صیاد

مین مدتوں سے ہوں آوارہ خانمان صیاد
کہاں بتاؤن تجھے اپنا آشیان صیاد

چمن سے دام میں اور دام سے میان قفس
کہاں سے لایا ہے دیکھیے مجھے کہاں صیاد

نگاہ شوق رہا دور سے چمن سے مجھے
قفس سے دیکھتا ہوں اپنا آشیان صیاد

عزیز رکھتا ہے کیون مجھے آب و دانہ کو
مین مہمان ہوں تیرا اور تو میزبان صیاد

مین تیرے صدقے خدا اسی باغ مین مجھے کر دیجے
قفس میں ڈال کے لیجائیگا کہاں صیاد

تو منہ بھی سے کیوں منع مجھکو کرتا ہے
چمن مین آئیگا کیا آج باغبان صیاد

قفس سے کس کو ہے امید یان رہائی کی
خوش ہے آج نہ کل ہوگا مہربان صیاد

چمن کی حد سے نکلکر کہیں نجاؤں گا
اجازت اڑنیکی دے مجھکو مہربان صیاد

قفس میں لاکے سونگھاتا ہے عطر گل ہر وقت
ملا ہے مجھکو نصیبوں سے قدردان صیاد

یہ کیا غضب ہے کہ بلبل کے آشیانے کو
اُجاڑتے ہیں گلستان مین باغبان صیاد

بغیر رنج دئے دوسرے کے کب ہو خوشی
پھنسا کے صید کو ہوتا ہے شادمان صیاد

کرون گا زمزمہ سنجی تو دیکھیو بیتاب
پہرینگا سر پہ لئے دام زلف سان صیاد

چمن کی پوچھتا ہے روز داستان صیاد — قفس مین تڑپتا ہے بلبل سے بوستان صیاد
مین آج سے نہ کرونگا کبہی فغان صیاد — بس اب نہ کہینچ دہن سے میری زبان صیاد
پکڑ کے باغ سے تو لایا ہے یہان صیاد — یہان سے دیکہیے لیجائے اب کہان صیاد
غضب کا ظلم ہے باز آیا مین رہائی سے — نکالتا ہے قفس سے کشان کشان صیاد
خدا کرے مین تیرے ہاتہہ سے نکلجاؤن — میری طرح سے تو کرتا پہرے فغان صیاد
ہوا شوق گلستان مین ہون مین سرگردان — پہریگا ساتہہ میرے تو کہان کہان صیاد
سنائین باتین تجہے مینے تو نے کترے پر — ترا تو ہاتہہ چلا اور میری زبان صیاد
ادا کرا وسکو جو ہے رسم میزبانون کی — مین تیرے آج گہر آیا ہون مہمان صیاد
مجہے بہی شوق اسیری اوڑائے پہرتا ہے — وہین مین جاؤنگا تو جائیگا جہان صیاد
الہٰی خیر ہو بلبل کے آشیانہ کی — چمن مین جمع ہین گلچین و باغبان صیاد
بچہایا جال محبت کا تو نے یہہ کیسا — قفس مین بہول گیا مجہکو آشیان صیاد

بلند و پست جہاں میں جسم سے ہر دست ۔۔۔ رہیگا یہ بھی نہ ہوں نظر سو اسمان صیاد

اوڑا کے کاہ بیتاب کو تو یاتوں میں
جو تو ہے پیر تو ہے وہ بھی نوجوان صیاد

عشق کا نام ہی دنیا سے گیا میرے بعد
پوچھیے سر پر بہہ کسی سے نہ اوٹھا میرے بعد

کوئی ہوگا نہ گرفتار بلا میرے بعد
بل کی لیگی نہ تیری زلف دوتا میرے بعد

ایک میں ہوں کہ جفا کو بھی وفا کہتا ہوں
کوئی بیجا کو کہے گا نہ بجا میرے بعد

اے پری تیرے ہی دامن سے لپٹ جاویگی
خاک میری جو اوڑاویگی صبا میرے بعد

کون تھا وہ حسین بال کہو ئے جس نے
کس پری نے میرا ماتم نہ کیا میرے بعد

خوں بہانے سے نہیں گذریگا کوئی میری طرح
کرنا خونریزی نہ تم ملک حیا میرے بعد

جسکو کہتے ہیں سمندر وہ ہے میرے آنسو میں
ایسا دریا کبھی اومڈا نہ بہا میرے بعد

رحلت ہند سے خواجہ چھوڑ کے وہ مصحف رخ
کوئی کریگا نہیں ایسی خطا میرے بعد

نہ وہ گل ہے نہ وہ گلشن ہے نہ وہ بلبل ہے
پھر گئی کیسی زمانہ کی ہوا میرے بعد

اے بت سنگدل اب دیکھوں تو یہ ترے کو
کون اوٹھاتا ہے ترا سنگ جفا میرے بعد

موںہہ لگاتا تو کہاں جام ساغر ہی کبہی
ساقیا تہہ نہ اوس گل کا پڑا میرے بعد

کون ابرو سے ہوا تیرے مقابل قاتل
کس نے رکہا تہ شمشیر گلا میرے بعد

موشگافان جہاں چین آ آکے موئے
نہ کہلا عقدۂ گیسو نہ کہلا میرے بعد

کبہی بیتاب شگفتہ نہوا دل اوس کا
صورتِ غنچہ وہ دل تنگ رہا میرے بعد

چرخ کیطرح پہرون ہجر مین محزون تا چند
دیکہیے چرخ مین رکہے فلک دون تا چند

ہو مبارک تیرے عاشق کو پریشانی دل
ہاتہہ آئیگا نہ اوس زلف کا مضمون تا چند

بہر دے ساغر کو میرے خیر ہو خمخانہ کی
ساقیا مجہکو نہ دیگا مے گلگون تا چند

طفل اشک آنکہون مین چہوڑا دل وحشی کو
اے پریرو بہرین لڑکے پس مجنون تا چند

تیز رفتاری مین بڑہ جایہ ہے تیری محمل
اے صبا دوڑیگی اوسکے پس گلگون تا چند

دیکہیے کرتے ہین تدبیر کا سامان کب تک
مجہکو دکہلاتے ہین وہ گیسوئے شبگون تا چند

بس اسی سوچ مین رہتا ہون جہکا گردن
دیکہون اوس تیغ پہ لگتا میرا خون تا چند

چہوڑ دنیا کو لگا سوئے خدا دل بیتاب

ریگا حسن پہ اس قحبہ کے مفتون تا چند

تا کے پئے علاج بیمار خواہی آمد — یا بعد مردن ادائے یار خواہی آمد

عہدت غلط برآمد وعدہ خلاف کردی — امروز راست قسما اقرار خواہی آمد

بیرون ز باغ کردم بیگانہ بود سبزہ — گویند بہ سیر گلزار خواہی آمد

غیری ز شپرہ خورشید را نمی بینی — اے کور تو چہ بہر دیدار خواہی آمد

سیر بہار لالہ بیداد بہ گلشن — اے داغ سینہ تا کے بیکار خواہی آمد

یوسف شود بقیمت سودائے چون زلیخا — کامروز بہر سیر بازار خواہی آمد

مغرور کے بقیمت خواہد رسید عالم — چون سایہ تا نہ زیر دیوار خواہی آمد

چون از دم مسیحا زندہ نمی توان شد — بر نعش کشتۂ خود ناچار خواہی آمد

اقرار کردہ گاہے ہم آمدی نہ جانان — شاید کنون برائے انکار خواہی آمد

چون چشم منتظر را فرش رہت نسازم — کہ شنیدہ ام ازین سوائے یار خواہی آمد

بیتاب گرد راہ دنیا گرد اکنون
رین بر سالہ آخر بیزار خواہی آمد

صاف آور جاتا ابھی شکل کبوتر کاغذ
جذبۂ شوق سے پیدا جو کرے پر کاغذ

یک قلم آتش دل سے جو مضامین لکھے
ہو گیا خاک میرے نامہ کا جل کر کاغذ

نہ کیا اوس نے جو تحریر جواب نامہ
قاصدا اوسکو ہوا کیا نہ میسر کاغذ

وہم تحریر جو دہیان آگیا اوسکے رخ کا
رہ گیا ہاتھ مین حیرت سے مین لیکر کاغذ

میرے خط کو نہین کچھ پیک صبا کی حاجت
جذبۂ شوق سے خود جائیگا اوڑ کر کاغذ

خال ہندو کو وہ اس طور سے رکھتا ہے عزیز
جسطرح جانتا ہے حرفون کو زیور کاغذ

طول لکھے جو مضامین محبت آمیز
بن گیا نامۂ شوقیہ کا دفتر کاغذ

دھوئین رو رو کے مین دیدہ کی سیاہی تاباں
اس لیے بھیجتا ہے سادہ ہی دلبر کاغذ

کہول مت ساعد سیمین سے میری جان تعویذ
دولت حسن کا ہے تیرے نگہبان تعویذ

جذبۂ شوق سے مین کھینچ بلاتا ہون اوسے
نہ فلیتہ ہے نہ گنڈا ہے نہ ہے یان تعویذ

خط شوقیہ جو لیلے کے لیے لکھتا قیس
اپنے بازو کے لیے کرتا ہے بخوان تعویذ

دل تو کیا لینے دو سے جاں کی برابر رکھون
اپنے بازو کا اگر دوسے مجھے جانان تعویذ

بہر تسخیر لکھون نام پری تو بے یقیں — ہووے پران روش تخت سلیمان تعویذ

میرے گھر آپ ہو پریون کا اوتار اتیا

کھد و لکھہ لائے کوئی ایسا پریخوان تعویذ

تڑپ مت یکہ غافل سمجھکر — چلے گا خنجر قاتل سمجھکر

رضا جاں اس نہ خاموشی کو ناصح — ہوا ہوں چپ تجھے جاہل سمجھکر

ڈوبا موج دریاے خودی نے — میں غوطہ کھا گیا ساحل سمجھکر

ہے آتش اوسکا ولا دو جا آرزن کا — لڑین آنکھین تو غیر اب مل سمجھکر

جسے کہتے ہیں راہ آمد و رفت — میں بیٹھا ہون اوسے منزل سمجھکر

پریشانی یہ جمعیت ہنسے گی — تو لے غنچہ چمن مین کھل سمجھکر

فراق یار کرتا ہے اشارہ — اوٹھائے کوہ غم کو سل سمجھکر

تڑپ شوق شہادت ہے جو اے دل — کرینگے وار وہ بسمل سمجھکر

مین عاشق ہون جو اون کے سادہ پن کا — لبھاتے ہین وہ میرا دل سمجھکر

نہین جن سایۂ دیوار سے بیہ — لگانا تبہ اسے حایل سمجھکر

ادب کی جا ہے طرف کوچۂ یار
قدم رکھ اس جگہ عاقل سمجھکر

دلا دے گی نتیجہ محنت عشق
نہ چھوڑ اسکو تو لاحاصل سمجھکر

جدا اتھا راستہ دیر و حرم کا
مین دھوکا کھا گیا شامل سمجھکر

عبارت سے نہین مطلب جدا ہے
کتاب دل کو پڑھ عاقل سمجھکر

نہین آسان رہ الفت کا چلنا
پھرے گا بوالہوس مشکل سمجھکر

پڑی ہے سخت حسن و عشق مین جنگ
تو اس جھگڑے مین ناصح پڑ سمجھکر

ہوا کچھ بھی نہ انصاف اے شہ حسن
مین آیا تھا تجھے عادل سمجھکر

ہے ناہموار راہ کوچۂ عشق
قدم رکھنا یہان اے دل سمجھکر

بلا سے جان ہے عشق یار بیتاب
جگہ دینا تھے سینہ مین دل سمجھکر

ہو علیحدہ حشمت دنیا کو ناداں چھوڑکر
اوٹھ گیا عالم سے پریون کو سلیمان چھوڑکر

کیون پھرے در در پئے شیخ و برہمن جان چھوڑکر
مین تو چلتا ہون رہ گبر و مسلمان چھوڑکر

دام مین دیکھا ہو تونے اگر صیاد کو
دیکھ لے آنکھون یہ اپنے زلف پیچان چھوڑکر

بندہ ہوتا ہے یاں تصور و اعتبار جسا رکا — کیوں سنوں میں عطا تیرا او رو قرآن چھوڑ کر

وائے قسمت میں تو تھا محو جمال روئے صاف — جل گیا وہ آئینہ رو مجھکو حیران چھوڑ کر

غیر ممکن ہے ہووے تفرقہ ہم جنس میں — جاتا ہے تکلیف میں انسان کو انسان چھوڑ کر

دیدیا ہے مجھکو شاہ عشق نے جاگیر میں — کہہ دو مجنوں سے نکل جائے بیابان چھوڑ کر

مجھکو ہے اوسکے کبھی ہوگی نہ جمعیت دلا — کیوں پریشان ہوتا ہے زلف پریشان چھوڑ کر

اشک آنکھوں سے نہیں آتے ہیں یہ دو در چوے — لعل جاتے ہیں لئے بازی دبستان چھوڑ کر

جس نگینوں سے کہ تھی زینت مکاں کی حیف ہے — قبر میں سوتے ہیں وہ سب قصر و ایوان چھوڑ کر

تیری آنکھیں ہیں رسیلی ایسی او صیاد خلق — دیکھنے آتے ہیں آہو بھی بیابان چھوڑ کر

جوش دکھلایا بہت تونے جنون تو دیکھیو — لوں گا میں تیرا گریبان اٹھا دامان چھوڑ کر

اس نے بِ دنیا کی جا لا کی کوئی دیکھے ذرا — کافروں کے ساتھ پھرتی ہے مسلمان چھوڑ کر

کب جدا ہوگا مشکل بہت خدا تو او رہے — بحث کیوں کرتا ہے او جھوٹے تو ایمان چھوڑ کر

عشق طوطی کو فقط کہا ہے شیریں کا نہیں — لعل بھی آوارہ پھرتا ہے بدخشان چھوڑ کر

کہول دو دوست کرم اے منعم بیٹھے ہو کیا — ایک دن اوٹھنا پڑیگا سب یہ سامان چھوڑ کر

صورتِ سیماب آنکھوں میں نہیں اکدم قرار
لعل اشک آوارہ پھرتے ہیں دبستاں چھوڑکر

بے نمک قاتل مزہ دیتے نہیں زخم بدن
لے نمکداں ہاتھ میں اب تیغ براں چھوڑکر

عشق گستاخ اب یہہ کرتا ہے اشارہ مجھکو یار
ڈالدے بند قبا پر ہاتھ داماں چھوڑکر

فوج مژگاں کے مقابل ہے اکیلا دل مرا
سامنے سے سور کب جاتا ہے میداں چھوڑکر

عشق کا اور حسن کا روز ازل سے ساتھ ہے
جائے پروانہ کہاں شمع شبستاں چھوڑکر

پشت بر دیوار حیرت سے وہ دیکھو رہ گیا
چل بسا اسکندر آئینہ کو حیراں چھوڑکر

زلف اگر رخ سے نہیں ہٹتی تو اوسکے آسے نہو
ایکدن اوٹھہ جائیگا کافر یہہ قرآں چھوڑکر

چھوڑ جلیتا ب الفت نقش نگار جسم کو
بن رہا ہے شیر قالیں کیوں نیستاں چھوڑکر

ہے نظر ادن ابروؤں پر روئے قاتل چھوڑکر
ماہ نو کو دیکھتا ہوں ماہ کامل چھوڑکر

قتل کر دیتا مجھکو جانا نہ بسمل چھوڑکر
نیم جاں ہوں جائیو اک ہاتھ قاتل چھوڑکر

پہیر رخ عشق مجازی سے حقیقی کیطرف
آ طریق حق پہ اے دل راہ باطل چھوڑکر

دیکھنا میرے ذرا شوق شہادت کا اثر
تیغ آ لپٹے گلے سے دست قاتل چھوڑکر

ہیبت اگر رلب رشک لیلی کا فراق
بہاگ جاوے ناقۂ جان تن کا محمل چہوڑ کر

مین وہ پروانہ ہون کہلا دون جو جا کر بزم شون
آئے اپنے گھر وہ رشک شمع محفل چہوڑ کر

روح آ لپٹے نہ قدمون سے قتیل ناز کے
اس لئے جاتا ہے قاتل نیم بسمل چہوڑ کر

عاشق سنی کبھی ہوتے نہین صورت پرست
شیخ جاتا ہے حرم کو کعبۂ دل چہوڑ کر

بہاگ جاویگا نہ شہباز نگہ سے مرغ دل
آزمالین آپ جب جاہین مقابل چہوڑ کر

تیری دیوارون کا سایہ بہی وجن آئے پری
بہاگتے ہین خوف سے جان اپنی گھائل چہوڑ کر

کوچ دنیا سے کیا بیتاب نے اسطرح
صبح جاتے ہین مسافر جیسے منزل چہوڑ کر

جفا اون پر نجالے دل وفا کر
دغا کرنے دے اوسکو تو دعا کر

بٹھا ہمکو بہی اپنے گھر بلا کر
کبھی تو اے صنم وعدہ وفا کر

پس از مردن غبار دل نکالا
ہماری خاک کو اوسنے اڑا کر

تمہارے چین ابرو کا ہون کشتہ
لگاؤ ٹھوکرین تیوری چڑہا کر

مین عاشق ہون نہین کرنے کا شکوہ
جفا کر اے پریرو یا وفا کر

اوٹھا میری طرف سے دل یہہ اونکا
کہ حرف یار بھی بیٹھے بھلا کر

وہ کشتہ ہون کہ شمشیر صنم نے
سولایا ہے گلے اپنے لگا کر

نہو شانہ پہ کیون شاملگی ختم
سنوارا گیسوؤن کو سر چڑہا کر

بتون کی گر نہین چشم عنایت
نہ مضطر ہو دلا یاد خدا کر

یہہ اوسکے حسن کا ایما ہے اوس سے
اگر عشاق روئین تو ہنسا کر

مبارک اہل دنیا کو ہو دنیا
چلے ہم کوس رحلت کو بجا کر

ابہی طے قصۂ رنجش ہو بیتاب
اگر ملجائے وہ آنکہین لڑا کر

کرے وہ وار کیا جانے کب آکر
کہڑا ہون دیر سے گردن جہکا کر

یہہ ایما زلف سے رہتا ہے اوسکا
لیا کر دل کو اور پہانسی دیا کر

دکہایا آپنی قدرت کا تماشا
خدا نے خاک کا پتلا بنا کر

کہان ڈرتا ہون مین تیغ نگہہ سے
نہ مانو آزما لو تم دکہا کر

تصدق ہون وفاے یار پر مین
بٹہایا مجہکو غیرون کو اوٹہا کر

ہمین مانگوں گا میں اب بوسۂ لب ‏ ‏ بگڑتے کیوں ہین صاحب مونہہ بنا کر

بلا راہِ طلب مین خاک ہو جا ‏ ‏ جو شرطِ عشق ہے اوس کو ادا کر

نہ مانا تو کو جب ابرو سا پایا ‏ ‏ تو اوترا بام سے تیوری چڑھا کر

نہ شانہ ہے کیونکر تو نے ایجان ‏ ‏ بگاڑا زلف کو بے سر چڑھا کر

ذرا دیکھو تو اوس گل کی شرارت ‏ ‏ بتائی راہ مجبکو گھر دکھا کر

تڑپتا ہے تمہارے عشق مین کون ‏ ‏ ذرا دیکھو تو گھر سے باہر آکر

فقیرون کی بھی کچھ سن لے اے شہِ حسن ‏ ‏ کھڑے ہین دیر سے دہونی رما کر

نہ آوے گا کبھی وہ بے مروت ‏ ‏ ترکتا ہے دم عبث ہونٹون پر آکر

رہوں گا رات بھر جیسے بیتاب
وہ سوتے جلتے مین فتنہ جگا کر

تیغ حسن یار کب رقیع نے ماری کھینچکر ‏ ‏ میان سے لائی ہے باہر ادا ری کھینچکر

کوئے جاناں سے تو کھینچا دستِ وحشت مین مجھے ‏ ‏ اب کہان لیجائیگی اے بیقراری کھینچکر

راہ کترا کر مرے گھر کی گیا وہ شہسوار ‏ ‏ لا اودھر اسے جذبِ دل اوسکی سواری کھینچکر

اک جھلکتی ہے بھلا یہہ برق زیر آسمان
پھینکی ہے اوسنے دوپٹہ کی کناری کھینچکر

دیکھکر وہ روے گلشن پھر نہ سکتا ہوں کہیں
باندہ دی غفلت کی شکین ہوشیاری کھینچکر

اے نصیب ہوں کے دن ہوئی جمعیت خاطر نصیب
زلف اوس کافر نے کب اپنی سنواری کھینچکر

پاس آنے سے نہ مجھکو روک تو اے شمع رو
دور سے لایا ہے شوق جان نثاری کھینچکر

فرقت تن کب گوارا روح کو تہی لے قضا
لیچلی ہے جسم سے بے اختیاری کھینچکر

یون ہی مجہہ مجرم سے گر پر وہ رہا تو دیکھنا
ایکدن پہاڑ دونگا مین محضر تمہاری کھینچکر

کب جھکا ہے عہد پیری این بہلا یہہ ضعف
لے گئی زانو پہ سر کو شرمساری کھینچکر

ہر طرف شمشیر ابرو و نگہ کی دہوم ہے
ہمکو بھی دکھلادے قاتل باری باری کھینچکر

غم نکہا مرغ چمن عالم خزان کا دیکھکر
فصل گلکو لائیگی باد بہاری کھینچکر

پھیر مت محروم مجھکو دولت دیدار سے
لائی ہے در پر تیرے امیدواری کھینچکر

کب مژہ اوسکی پھری ہے جانب بیتاب یہ
تیر چشم یار نے ماری ہے تاری کھینچکر

ذبح پیر جس سے کرتا ہے مجھے فریاد پر
آسمان ٹوٹتے تہ او ظالم تیری بیداد پر

الغرض پہر رکہتا نہین عشاق کی فریاد پر
پہر کمر باندہی ہے اوس نے داد بیداد پر

اسلیے تیغ شہادت مین تڑپتا ہوا دلا
خون میرا ہو ہرے گا خنجر جلاد پر

کیون نہ مجنون کو سبق دون مین کتاب عشق کا
فرض ہے تعلیم شاگرد اے جنون استاد پر

ہر شگوفہ رنگ لاتا ہے نیا اے باغبان
ختم ہین نیرنگیان اس گلشن ایجاد پر

قامت موزون جو گلشن مین ترا یاد آگیا
بے تکلف تار کی بہتی ہوئی شمشاد پر

دیکہنا تاثیر مجہہ بے پر کے نالون کی ذرا
مانگتا ہے حق سے میرے واسطے صیاد پر

فکر تعمیر مکان خانہ بدوشون کو نہین
کیا بنا ڈالین بہلا اس عمر بے بنیاد پر

وصل مین لڑتے ہین صدقہ کر اے جان و جگر
فیصلہ ان کا رہا ہے آپکے ارشاد پر

آنکہہ کے ڈورون سے مرغ دل کو کرتا ہے اسیر
ختم ہے بیتاب صیادی میری صیاد پر

جو ڈالے چادر شبنم وہ تن پر
یقین ہے اوس پڑ جائے سمن پر

چمن مین کس نے جاکر مونہہ کو دہویا
پڑی ہے اوس کہلے چمن پر

ملیحو مرہم زنگار کیا
نمک چہرکو میرے زخم بدن پر

یقین ہے نام رستم کا مٹادو
ستان کیا نام تک ہو لاصم کا
مکدر گرد سے انسان ہنووے
چلی باد خزاں غارت گری کو
نہین مخفی محبت میری اوس کا
وہان ہے اوس پریکو پاس پردہ
جسے دیکھو وہ دنیا پر ہے مرتا
ہوی خوش چشم بھی زخمی نگہہ کی
صدا آتی نہین جو کوہ سے آج

جو آجاؤ تم اپنے بانکپن پر
پڑین پتہر میرے دیوانہ پن پر
پڑے گی خاک لاکہون من بدن پر
قیامت آگی گلہای چمن پر
ہویدا ہے یہہ ہر ایک مرد و زن پر
یہان ہے تیر دستی پیرہن پر
غضب کا حسن ہے اس قحبہ زن پر
چلے تیر کمان ابرو ہرن پر
پڑا شاید کہ تیشہ کوہکن پر

جو چاہو بول لو بیتاب ایکدن
پڑے گا قفل خاموشی دہن پر

کب نظر پڑتی ہے جانان کی دل جانباز پر
یہہ وہ طایر ہے کہ گر پڑتا ہے خود شہباز پر
واہ کیا باتین ہین جادو بیانی کے نثار
دم نکلتا ہے تمہاری نازکی آواز پر

پھٹتے ہین سینہ عاشق حسرت آغوش سیا
کیا ہی جوبن ہے خدایا اوس بت طناز پر

اوڑکے جاتا صحن گلشن تک قفس سے مین ضرور
ہوتے گر صیاد میرے قابل پرواز پر

میرے سینہ مین کھٹکتے ہین وہ مژگان دراز
طایر جان لوٹتا ہے تیر نگاہ ناز پر

لے تاتی کی اگر گلنے مین وہ زہرہ جبین
ہے یقین پردہ خجالت کا پڑے ہر ساز پر

بادپاسے اوسکے پیچھے رہ گیا تو سنرلون
خاک مرغ جان پڑے ایسی تیری پرواز پر

ہر سحر پہلو سے میرا اوٹھکے چلدیتا ہے یار
کیا ہی جی جلتا ہے صبح تفرقہ انداز پر

مردہ زندہ ہوگئے آیا جو چشم یار سے
یہہ وہ جادو ہے کہ سبقت لیگیا اعجاز پر

گرچہ اے بیتاب کہتے ہین مجھے طوطی ہند
ختم ہے شیرین زبانی بلبل شیراز پر

خدا کے واسطے آگھر سے اے حسین باہر
تڑپ رہا ہون پڑا کب سے مین حزین باہر

جو مانگو دل کو تو جان بیٹھین ہمکو گھر بیٹھے
تمہارے حکم سے ایجان ہم نہین باہر

حضور تیغ مسیح عیب بل کا آجانا
نکال ڈالیے ابرو سے اپنی چین باہر

وہ بال بال سنوارین بناؤ کی خاطر
نہون لگے شانہ سے گیسوے عنبرین باہر

جو اوسکو دست جنوں سے بچاؤ ہو منظور — نکل چلے تیرے ہاتھوں سے آستین باہر

فراق یار نکلے گا روح کو تن سے — مکاں سے ہوگا شب ہجر میں مکین باہر

دکھا دو ہم کو بھی خورشید حشر کی صورت — نکالو پردے سے تم روئے آتشین باہر

خدا کے فضل سے بے عیب ہے کلام اپنا — زباں نکالیں دہن سے نہ نکتہ چین باہر

غزل یہ آپ کی بیتاب کہنے گائی ہے

کہ آپ سے ہوئے محفل میں سامعیں باہر

کرتا نہیں لحاظ کوئی رسم و راہ پر — کیا پانی پھر گیا ہے زمانہ کی چاہ پر

کیوں کر غبار دل نہ نکالوں میں کوچہ گرد — لایا ہوں مدتوں میں اوسے آج راہ پر

پھرتی نہیں ہمارے سوا اور کی طرف — قبضہ ہمارا ہوگیا تیغ نگاہ پر

لایا ہے آب و دانہ تیرے گھر میں کھینچ کر — اب بال باندھے تیرے تو صیاد خواہ پر

برباد راہ عشق میں درویش ہے نہیں — مرتے میں تاجدار بھی اوس کجکلاہ پر

کھاتی ہے پیچ و تاب جو لہرا کے بار بار — ناگنی کا ہے گمان تیری زلف سیاہ پر

بیتاب روز ہجر سے گھبرا نہ تو کہ اب

مسلم

ایک سال کا جو وعدہ تہا ٹہیرا ہے ماہ پر

یار کو آغوش مین اپنے سلایا رات بہر
زندگانی کا مزا ہمنے اوٹہایا رات بہر

پنجۂ مرجان سے دست حنائی یار کے
رنگ اپنا خوب مہندی نے جمایا رات بہر

انتظار آمد جانان مین کب آتی ہے نیند
بخت خفتہ نے میرے مجہکو جگایا رات بہر

رخمی تیغ نگاہ ناز اپنا جان کر
چاندنی مین یار نے ہمکو سلایا رات بہر

حسرتیں دل کی نکالین ہمنے کب ائے فلک
وصل جانان کا مزا کس دن اوٹھایا رات بہر

یاد شمشیر نگہ آئی جراحت دیکہکر
زخم خندان نے میرے مجہکو رولایا رات بہر

یہہ ہوئی بیتاب کل اوس گل کے آنیکی خوشی
جامہ مین اپنے نہ مین پہولا سمایا رات بہر

اودہر چہوٹا اودہر آکر لگا پیکان میرے تن پر
کمان ابرو ہوئی ہے ختم تیر افگن پر

دلا شام و سحر کا فاصلہ سب ہو گیا اب طے
لٹک کے آپڑی زلف سیہ رخسار روشن پر

بہار چند روزہ ہے بہلا اسکا بہروسا کیا
تمہین زیبا نہیں ہے ناز بیجا اپنے جوبن پر

جلیگا خانۂ تن آہ سوزان کے شرارون سے
گریگی برق میری ایکدن میرے ہی خرمن پر

کوئی دیکھے ذرا جوبن ہمارے خون کے چھینٹوں کا
گل لالہ کا عالم ہو گیا قاتل کے دامن پر

مثال تیر مقتل میں گئے کلڑے زمین اور اڑ کر
لگے ہیں کیا تیری شمشیر میں محبوب ہر تن پر

نہ کیوں کر گوشۂ غم میں کماں کی طرح چلاؤں
طبیعت آ گئی ہے اندنوں ایک ناوک افگن پر

دم گلگشت اوٹھے وہ نقاب اپنے جو سامنے سے
تو اوڑ چلنے کو لگے بلبلوں سے رنگ گلشن پر

یہیں چھوڑا اسکا کردیا گلتے ہی دو ٹکڑے
تیری شمشیر کا احسان قاتل میری گردن پر

قیامت کا نہ ہے اگر وہ قامت اوز دن
گماں ہے آفتاب حشر کا رخسار روشن پر

یہ کس خورشید رو نے موہنہ کو بالون میں چھپایا
شب تاریک کا عالم ہوا ہے روز روشن پر

نہیں سنتا وہ اے بیتاب نالے اپنے عاشق کا
لگاتا کان کب گل ہے بھلا بلبل کے شیون پر

ولا ایمان مت لانا کہیں شیخ و برہمن پر
گماں ہے ہر کرامت کر یہ تنہا ہو رہے رہزن پر

میری جب آنکھ پڑ جاتی ہے اوسکی چشم و گردن پر
گریباں ہاتھ میں آ رہتا ہے اور اشک دامن پر

تولے ناداں عبث دیکھے ہے جی دینا پر نسا پر
ہزاروں مر گئے کیا کیا کے زہر اس فاختہ زن پر

بچایا ہے بہت غل اتنوا کس نے تیہ خانہ میں
کراتا تھا آخون ایک چھوڑو زنجیر آہن پر

قبا ہر بازیاں گر مین ہی تو دیکھ لینا تم
کماندار اب کمان توڑینگے میرے تیر افگن پر

گہٹا جاتا نہین ہے بے سبب گردن مین اوس وحشت
گریباں کہا رہا ہے دشت کے میرے چاک دامن پر

تکرار اب مرغ دل کا کہیلنا ہے یار پردہ مین
گمان صیاد کے ہو دام کا کیون کر نہ چلون پر

لگا نا موہنہ اپنے تم شوق سے اسکے تو تہیرو
بہار گل مین آجانے دو دختِ رز کو جوبن پر

اوتارا دوش سے مجہہ زار کے بارِ سر سودا
رہیگا حشر تک احسان تیغِ یار گردن پر

کہلا یہہ حال چہرہ کی سفیدی اور سرخی سے
زمانہ کی دو رنگی ختم ہے اوس بت کے جوبن پر

سراپا ناز کی رفتار ہے ہر گام مین اوسکے
گمان باد بہاری کا ہے سب کو اوسکے توسن پر

برابر چند یکدیگر چلی جاتی ہے دونون کی
کبہی توسن ہے شوخی پر کبہی شوخی ہے توسن پر

وہ نالاں ہون میری فریاد سے جو تنگ ہے ذرہ مین
گمان ناقوس کا ہوتا ہے اونکو میرے شیون پر

نہ سمجہین وہ انہ شبنم اسے صیاد اور گلچین
گرے ہین چشم بلبل سے یہہ آنسو گل کے دامن پر

دعائیں مانگتا ہوں رات دن شوق شہادت مین
رواں ہو خنجر بُرّان قاتل میری گردن پر

سوا مرشد کے تو بیتاب جسکی راہ مین افسوس
نہ آیا بعد مردن بہی کبہی وہ شوخ مدفن پر

سینہ سے لگ کے سوتا ہے وہ گلعذار روز
ہم لوٹتے ہیں وصل صنم کی بہار روز

چبھتے ہیں میری آنکھ میں مانند خار روز
مد نظر ہے کاوش مژگان یار روز

آئے اجل جو آتی ہے شب ہائے ہجر میں
دیکھوں کہاں تلک میں ترا انتظار روز

اے دوستو یہ حق سے دعا مانگتا ہوں میں
آیا کرے وہ گھر میں میرے ایک بار روز

سر کاٹ کے گا چھوڑ کے زلفوں کو پیچ و خم
دکھلا رہا ہے گردش لیل و نہار روز

مرنے پہ بھی ہے گردش تقدیر ساتھ ساتھ
رہتا ہے گرد باد ہمارا غبار روز

آتا نہیں جو تجھکو میرے پاس ماہ رو
کرتا ہے مجھ سے کس لئے شب کا قرار روز

لاتا ہوں دام فکر میں مضمون چشم یار
گھر بیٹھے کھیلتا ہوں ہرن کا شکار روز

بیتاب ہے اوسی سے میری لو لگی ہوئی
پہر پہر کے مہر ہوتا ہے جبیں نثار روز

یون غیر کو ہے صحبت دلدار سے گریز
مزدور جیسے کرتا ہے بیگار سے گریز

درماندگی میں ہوتا ہے ساتھی کسیکا کون
کرتا ہے رنگ چہرۂ بیمار سے گریز

ہوگا کبھی نہ جور بت سنگدل سے میں
فرہاد ہون نہین مجھے کہسار سے گریز

اکیلا ان کر ند دن جو طالب دل ہو وہ آہن
عاشق کو کب ہے اپنے خریدار سے گریز

اغیار یون اشارہ ابرو مین ہیلدے
نامرد جیسے کرتے ہیں تلوار سے گریز

تجھکو اسے مسیح نہ پرہیز ہے فقط
کرتی ہے موت بھی تیرے بیمار سے گریز

بہاگین قرار و ہوش نکیون جور عشق سے
کرتی ہے خلق شاہ ستمگار سے گریز

کیونکر مین توڑ دون رشتہ مہر بتان خدا
کسطرح برہمن کو ہو زنار سے گریز

اللہ اور وصل مین نکرو عذر میری جان
جو با وفا ہین کرتے ہین انکار سے گریز

یون حسن یار تہوڑے ہی دن مین ہوا
جیسے بہار کرتی ہے گلزار سے گریز

گو ہے یہی فراق کا صدمہ تو ایکدن
جان حزین کریگی تن زار سے گریز

نبتاب چہوٹتے کا نہین عشق قد یار
منصور نے کیا ہے کہان دار سے گریز

آکے گیسو نے دبایا رخ جانان افسوس
پڑ گیا نیخبہ کفار مین قرآن افسوس

اوس پری کا نہ میسر ہوا دامان افسوس
مفت برباد ہوئی خاک شہیدان افسوس

خط مونڈایا لب جان بخش سے آنے اونے
خضر سے چہوٹ گیا چشمہ حیوان افسوس

لطف جی بہر کے میسر نہوا رخمون کو
رکہدیا ہاتہہ سے قاتل نے نمکدان افسوس

سرح جاناں کا میسر نہوا نظارہ
اپنی قسمت مین نہتی سیر گلستان افسوس

ایک ہی وار مین قتل ہوگیا یار دوسکا
قتل ہونیکا ابہی حوصلہ ہے یہاں افسوس

کبہی ریحاں کبہی گلزار اوسے سمجہے ہم
پڑہ سکے صاف نہ خطِ رخِ جاناں افسوس

دل کو حاصل ہتی تیری مانگ مین خاطر جمعی
کردیا زلف پریشان نے پریشان افسوس

گورسے [illegible] مین سینہ کے کانٹے ہیں ہزار [illegible]
اے کماندار نہ آیا تیر اپیکاں افسوس

ابتو جنگل کے سوا شہر میں لگتا نہین جی
کردیا عشق نے انسان سے حیوان افسوس

دستِ قاتل سے تسنا آئی اپنی بیتاب
پہر گیا سر سے میرے خنجر براں افسوس

یوں جان و دل ہین سینہ مین یکجان کے آس پاس
جسطرح میزباں ہوں مہمان کے آس پاس

سمجہا ہیں قربت دہن و لعل لب سے یہہ
ہے چشمۂ حیات بدخشان کے آس پاس

سبزہ نہیں ہے یہہ دہن یار کے قریب
کائی جمی ہے چشمۂ حیوان کے آس پاس

مرغان نغمہ سنج کو یارب بچائیو
صیاد ہین کمین مین گلستان کے آس پاس

یہ دانت بخط سبز گرد ہے رخسار یار کے
ہوں خار جسطرح گل خنداں کے آس پاس

مطلب نہیں ہے اونکے نہ رونے سے اپنے کام
بجلی سے کچھ غرض ہے نہ باراں کے آس پاس

حلقہ ہے زلف کا رخ روشن پہ اسطرح
جیسے دہواں ہو آتش سوزاں کے آس پاس

افشاں ہے روئے یار پہ اسطرح جلوہ گر
تارے ہوں جیسے ماہ درخشاں کے آس پاس

بیتاب صاحب ملک بدخشاں کی شام ہے
مستی نہیں ہے لب پہ یہہ دنداں کے آس پاس

ظلمت ہما نہ مہ کی ہے انوار کی ہوس
ہے جسکو تیرے سایۂ دیوار کی ہوس

رہتی ہے مجھکو کوچۂ دلدار کی ہوس
ہے دل مین عندلیب کے گلزار کی ہوس

اوٹھا نہ روئے یار سے پردہ حجاب کا
دل مین ہمارے رہ گئی دیدار کی ہوس

قاتل سے تم ہوگا وفا وعدہ قتل کا
گردن جھکائے دیتی ہے تلوار کی ہوس

وحدانیت کا یار کے قائل ازل سے ہوں
یاں دو کی آرزو ہے نہ ہے چار کی ہوس

وقت خرام راہ مین آنکھین بچھائیگا
نکلے گی آج عاشق رفتار کی ہوس

ماتل ہے جذب شوق میرا اوسکو گھر سے یہاں
یوسف کو کھینچی ہے خریدار کی ہوس

گردن نہ میری شوق شہادت سے کیون جھکے
رگ رگ مین ہے بھری ہوئی تلوار کی ہوس

پیری مین اب کہان وہ جوانی کے زور شور
دل ہی نہین رہا جو کرین یار کی ہوس

اکدم بہی اوس کے سینہ سے ہوتے نہین جدا
دیکھے تو کوئی محرم پُر تار کی ہوس

اللہ رے نازکی کہ نہ کچھ زور چل سکا
بیٹھے کو رہ گئی کمرِ یار کی ہوس

کب آنکھ اوٹھا کے دیکھا ہے خنجر کشون نے
کیدن نکالی آپ نے دو چار کی ہوس

شوہر کشی کا اس زنِ دنیا کو فن ہے یاد
بیتاب دل سے چھوڑ دے سردار کی ہوس

مے دیدار سے مست عاشق مضطر مدہوش
آدمی نشہ سے ہو جاتے ہین اکثر مدہوش

کیا عجب چشم فسون گر نے کیا گر مدہوش
سحر انسان کو کر دیتے ہین اکثر مدہوش

وہان اون گیسوؤن کا شب کو تو لانا عنبر
یان رخسار صنم رکھتی ہے دن بہر مدہوش

کون اوس تک خط تو یہ ہمارا لیجائے
مست ہے پیک صبا اور کبوتر مدہوش

حیف اوس مست نے پوچھا نہ کبھی اتنا بہی
مے الفت سے ہے کیون عاشق مضطر مدہوش

گردشِ چشم کسی کی مجھے پھر یاد آئی
پھر مجھے کرنے لگے گردشِ ساغر مدہوش

بند دروازه جو اوس رشک پری کا پایا
ہو گیا گر کے مین دیوانہ پس در بیہوش

مسکراہٹ جو دم رقص تمہاری دیکھی
برق ساں ہو گئے عشاق تڑپ کے بیہوش

دیکھتا آئینۂ رخ کی تمہارے جو ضیا
صاف حیرانی سے ہو جاتا سکندر بیہوش

دوڑ کر بزم مین سینے جو گلے لپٹایا
ہو گیا جوشش غیرت سے سمن بر بیہوش

کیف انگیز جو مضمون مۓ الفت مین
سنکے ہوتے ہین غزل میری سخنور بیہوش

کیا خبر عاشق مضطر کی اوسے غش کی ہو
نشۂ حسن جوانی سے ہے دلبر بیہوش

ضعف سے اوڑنیکی طاقت جو نپائی مینے
ہو گیا وقت رہا جہاڑ کے شہپر بیہوش

دل ہی غش کھا کے نہین نکلا ہے باہر شب ہجر
جاں بھی ہو رہی ہے سینے کے اندر بیہوش

مے کشی کرتا ہے وہ ساتھ ہمارے بیتاب
نشۂ رشک سے ہون غیر نہ کیونکر بیہوش

کر دیا گر دل غمناک کو خوش
تم رہو تا گردش افلاک خوش

وصل کی امید پر فرقت بہی
آیا میٹھے کے سبب تریاک خوش

علق آب وصل سے ناکام ہے
تشنۂ دیدار ہو کیا خاک خوش

بسملِ تیغ نگاہِ ناز ہون ۔
مجھسے ہوگا خنجرِ سفاک خوش

ہے عبث دنیا سے امید وفا
کیا کرے گی یہہ زنِ ناپاک خوش

کنج عزلت سمجھے دیوانے تیرے
ایسا آیا دشتِ وحشت ناک خوش

مست اگر بیتاب کر یادِ کفش
کیا ہین کرہوتاہے یوشاک خوش

دیکھین تو قتل گاہ مین آتاہے کون شخص
اس معرکہ مین پاؤن جماتاہے کون شخص

دیکھون پیام یار کالاتاہے کون شخص
سوتاہوا نصیب جگاتاہے کون شخص

محوِجمال یار کو مطلق خبر نہین
آتاہے کون بزم مین جاتاہے کون شخص

کہتاہے زخمِ دل پہ چھڑک کر نمک کوئی
بیچین کیون ہے شور مچاتاہے کون شخص

آؤ نکل کے گھر سے ذرا باہر اے صنم
دیکھو تو در پہ تمکو بلاتاہے کون شخص

لگتی ہے مہندی پاؤنمین ہاں کس کے ہاتھ سے
رنگ اپنا آج دیکھین جماتاہے کون شخص

کس پر کرین گے وار وہ تیغِ نگاہ کا
دیکھین تو اپنے خون مین نہاتاہے کون شخص

کیا جانے کس کے عشق مین ہستی خراب ہے

**بیتاب** یہ خاک اڑاتا ہے کون شخص

دلون سے ترک کرین کیسے اہل دنیا حرص
گلے مین ڈالے ہوئے ہے بلا کا پھندا حرص

گذارہ کرتے ہین ایک نان خشک پہ قانع
خدا کے دوست کو ہوتے نہین زیادہ حرص

گلے لپٹتی ہے معشوقہ حسین بنکر
پری کے بھیس مین دیتی ہے مجھکو ایذا حرص

خدا کرے کہ نہ سودائیون کو پھانسی دے
نہ دار بنکے کرے گیسوے چلیپا حرص

یہی سبب ہے جو ہے ارتباط دونون مین
دل حریص تشنہ ہے اور دریا حرص

تمام اہل زمانہ ہین اسکے زیر نگین
لئے ہوئی ہے جہان کا گرا جارا حرص

تمام عمر کٹی مال و زر کے خواہش مین
الہی آئے قناعت کرے کنارا حرص

ہر ایک شے کی تمنا ہے مجھکو لیل و نہار
بنا دیا میرے دل نے مجھے سراپا حرص

خفیف ہوتے ہین پہر پہر کے دربدر مردم
ذلیل کرتی ہے **بیتاب** کو کیا کیا حرص

اکسیر سے نہ ہے زر و املاک سے غرض
رکھتا ہون تیرے کوچہ کی مین خاک سے غرض

مست مے الست ہون مین رند بادہ نوش
کچھہ دخت رز سے کام نہ ہے تاک سے غرض

آئی پسند مجھکو سلامت روی کی چال
مطلق نہیں ہے توسنِ چالاک سے غرض

لاتے نہین خیال مین دنیا کی زرق و برق
مردون کو کب ہے تحفۂ باباک سے غرض

مرہاں تہی پسند ہے مجھ خاکسار کو
وارستہ ہون نہیں مجھے پوشاک سے غرض

کندہ نگین دل پہ ہے نقش وفائے یار
خاتم کی آرزو ہے نہ حکاک سے غرض

دستِ جنون کا رشتہ نہ دامن سے قطع ہو
سوزن کو اس لئے ہے مری چاک سے غرض

دیکھا جمالِ یار جو بے پردہ طور پر
موسیٰ کی نکلے دیدۂ ادراک سے غرض

رہتا ہون مست سایہ میں اوسکے مین ادہ کش
باغِ جہاں مین ہے شجرِ تاک سے غرض

بیدل کے باذن گوشۂ عزلت میں تجھ رہ
بیتاب رکھے نہ گردش افلاک سے غرض

کچھ فکر سے ہے کام نہ تدبیر سے غرض
رکھتا ہون صرف خواہشِ تقدیر سے غرض

ہے کسکو اوسکی زلف گرہ گیر سے غرض
سودا بھرا ہے سر مین نہ زنجیر سے غرض

اون کی نگاہ ناز کا رکھتے ہے اشتیاق
تودے کو دل کے ہے فقط اس تیر سے غرض

اے بارسائی پا کو تیرے کس سے دون مثال
وہ شمع مین نہین جسے گلگیر سے غرض

ہوتے ہی صبح روئے درختان نظر پڑا
نکلی ہماری نالۂ شب گیر سے غرض

کیون کر نہ اوس پری کی خموشی پہ ہون فدا
دیوانہ ہون مین سب ہے مجھے تصویر سے غرض

اک حب میری ہزار پہ بہاری ہے دوستو
صحبت کی آرزو ہے نہ تقریر سے غرض

کیون یار کی نظر نہیں پڑتی میری طرف
صیاد کو تو رہتی ہے نخچیر سے غرض

سودائے عشق ہے جو سرون مین بہر آیا
دیوانون کو ہے زلف گرہ گیر سے غرض

برگشتگی بخت جو ہے آرزو کے ساتھ
نکلی نہ ایک بہی میری تقدیر سے غرض

کیون سنگ آستان ہے نہ بیتاب سر گھسون
اٹکی ہے میری اوس بت بے پیر سے غرض

اے روز وصل آشب ناکام کی عوض
ہو چین کچھ تو ہجر کے ایام کی عوض

دیتے نہین جو آنکھون کا بوسہ مدو حضور
بہتر ہی پھینک دو کوئی بادام کی عوض

مشتاق ہون دو رنگی لیل و نہار کا
دکھلا دو زلف و رخ سحر و شام کی عوض

مجھہ رند بادہ نوش کی بہی نذر ہو قبول
دیتا ہون نقد دل تجھے اک جام کی عوض

تسکین کچھہ تو ہوتی دل بیقرار کو
ایک بوسہ کاش دیتے وہ دشنام کی عوض

بسپہری فلک کی شکایت نہین کسے
دیتاہے رنج کب یہ آرام کی عوض

آتا نہین ہے وان سے تو اے نامہ بر جواب
جاتا ہون آج آپ ہی پیغام کی عوض

بیتاب عشق یار کے آتے ہی مین موا
آغاز ہی نے جان لی انجام کی عوض

ہر وقت رنج دیتے ہو آرام کی عوض
اے مہربان ایسی ہی کس کام کی عوض

قشقہ لگا کے اسنے سکہ بٹھا دیا
ترجیح کفر کو ہوئی اسلام کی عوض

اے مرغ دل نہ خال پہ گر زلف چھوڑ کر
یہہ دانہ جان لیگا ترے دام کی عوض

کس رات اور کون سے دن اوس سے مین ملا
لیتا ہے ہجر یار کس ایام کی عوض

اے بوالہوس یہہ کوچہ جانان کے راہ ہے
رکھنا پڑیگا سر کو یہان گام کی عوض

اک روز گل کہلائینگی یہہ بد زبانیان
بوسے لبون کے لینے مین دشنام کی عوض

بیتاب رخ سے ہٹتی ہے زلف سیاہ یار
ہوتی ہے اب نمود سحر شام کی عوض

باکہ دارم ہس آزاد غرض
ہست مارا دل ناشاد غرض

| | |
|---|---|
| با منازونه به اوراد غرض | دارم از عشق خدا داد غرض |
| هست بیش نظرم باغ دگر | نیست با این گل و شمشاد غرض |
| شه سپرده است بفتر سدم | رفت از فرد بافراد غرض |
| حیف پرسید نه معشوق گهے | چیست اے عاشق ناشاد غرض |
| کرد مدہوش چنان بادۂ عشق | شد فراموش همه یاد غرض |
| برده است اہل جہان را در جاه | کے نظر کرد بر افتاد غرض |
| خم کنم گردن خود در پیشش | جویم از خنجر جلاد غرض |
| من نه جستیم ازین قید ہنوز | است با بندۂ آزاد غرض |
| کرد مے عشق تو کے سنگدلا | چکنم سخت چو افتاد غرض |
| گہہ نه پرسید شہ حسن افسوس | چیست از ناله و فریاد غرض |
| نیست آمیزشیم از آتش و آب | دارم از خاک و ہم از باد غرض |
| زخم مژگان صنم کارم کرد | نیست با خنجر فولاد غرض |
| لا مکان گر تو مکان را خوانی | افگند باز نه بنیاد غرض |

سبق عشق وہم سنام وسحر
نیست اے حضرت استاد غرض

ورثت نون جگرے زشم
نیست باشربت قند غرض

مرغ دل مائل زلف پیچان ہست
دارم از دام تو صیاد غرض

حسرت دیدار تمنا دارم
نیست زین بیش مرا یاد غرض

لخت اے جگر از خنجر چکید
انداریم ز اولاد غرض

کرد انکار ز بوسہ معشوق
غرض من داد چہ برباد غرض

اینست بیتاب شب و روز دعا
گہ نجز یاد خدا یاد غرض

کرو دکھی تو آکے غم نیجان غلط
اقرار کر چکے بہت اے مہربان غلط

رخسار یار چھوڑ کے دیکھوں گلوں کی سیر
ہے صاف یہ خیال ترا باغبان غلط

ہو راہ بر اگر نہ زلیخا کا جذب عشق
کنعان سے راہ مصر کرے کاروان غلط

دل کب نگاہ ناز کا تودہ نشانہ نہین
ایسا گمان کرے ہی نہ ابرو کمان غلط

اک دم میں پھونک دوں گی ترا گھر میں بیقرار
ٹھیرا نہ میری آہ کو اے آسمان غلط

حالِ شبِ فراق جو مینے بیان کیا
جھنجلا کے بول اوٹھے کہ ہے یہ داستان غلط

بیتاب تا نہ پہونچے میرا نامہ یار کبھی
بتلاتا ہے وہ اس لیے نام ونشان غلط

قاصدا کیا لکھون مین رنجور خط
پھاڑتا ہے بے پڑھے وہ حور خط

ہے جواب نامہ کا کسکو خیال
بھیجتا ہے کب بتِ مغرور خط

ہے یقین لکھہ دون جو حال فرط ضعف
قاصدا اوٹھنے سے ہو معذور خط

دیکھا خلوت مین جو تھا یار کو
رہ گیا پاسِ ادب سے دور خط

دیکھئے کب بھیجتا ہے وہ جواب
رٹ رہا ہے عاشقِ رنجور خط

لکھہ دون گر بارِ غمِ فرقت کا حال
ہے یقین اوٹھے نہ بے مزدور خط

ہے عبث بیتاب مجھکو انتظار
بھیجنا اوسکو نہین منظور خط

مجھکو لکھے گا کبھی تو یار خط
بھیجتا ہون اس لیے سو بار خط

وصف لکھے مین جو روے یار کے
بن گیا ہے غیرتِ گلزار خط

ہے کمر بستہ اگر پیک صبا | یاں ہی ہے رکھا ہوا لکھا خط
کیا ہوا لکھا نہ گر اوس نے جواب | اور لیجا قاصد اک بار خط
پاس کے مضمون نے دل کر کے کیا | ہو گیا میرے لئے طومار خط
مین اگر لکھون ہوائے شوق مین | ہوا ہی اوڑ جانے کو طیار خط
وہ صفائی اور وہ جوبن کہان | آگیا رخ پر ترے اے یار خط
بہیجتا ہون جب مین ہمسایہ کے ہاتہہ | پہینکتا ہے وہ پس دیوار خط
قامت موزون ہے سرو باغ حسن | گل ہین رخسارے ترے او خار خط
سایہ سان غلطان ہین دیوانے ترے | بہیج جلدی اے پری رخسار خط
دیکھئے لیکر پھرے کب تک جواب | لیچلا ہے پیک خوش رفتار خط
اوس نے لکھا ہی تو یہہ لکھ جواب | اب نہ مجہکو بہیجنا زنہار خط

اہ ہر لکھتا ہے مجہے بیتاب اگر
بہیجتا مین اور بہی دو چار خط

کیوا ہو دل دیکھکے اوسکا رخ خندان محظوظ | کرتی ہے آدمی کو سیر گلستان محظوظ

نہوا جان جانے کا ذرا اندیشہ
تہا مین اس درجہ تہ حجر تبرّان محفوظ

آج تو شب کو میرے ساتہہ لپٹ کر سو
دولت وصل سے کردے مجھے جانان محفوظ

یک قلم خون جگر لکھ کے لکھی ہین غزلین
شعرا دیکھ کے ہونگے میرا دیوان محفوظ

ایکدن اوسکو بہی تن آئیگا بیتاب یہہ روز
مرگ دشمن پہ عبث ہوتے ہین انسان محفوظ

ہے درخت شکوہ دار طمع
گل کہلاتی ہے بے بہار طمع

آخر کار دے ہے خار طمع
سبز گلشن کی ہے بہار طمع

کبہی رہتی نہین علیحدہ یہہ
ساتہہ پہرتی ہے سایہ دار طمع

کب اوترتی ہے توسن دل سے
رات دن رہتی ہے سوار طمع

ہے گذرگاہ پر قناعت کے
وار سے کہدو جائے بار طمع

لعل و الماس سے مین درگذرا
نکرے مجہکو سنگسار طمع

چہوڑ کر تخت خاک پر بیٹہا
ابتو نکلا تیرا غبار طمع

آئے کیونکر دو نمیشہ قابو مین
دل پہ بیٹہے ہے مثل بار طمع

| | | |
|---|---|---|
| پیش منعم کروں نہ دست دراز | | اتنا رکھے ہے میرا وقار طمع |
| کیا کہوں حال آرزوؤں کا | | دل تو ہے ایک اور ہزار طمع |

| | | |
|---|---|---|
| ۱، | نہیں سنتے یاد کی بیتاب<br>توسن دل پہ ہے سوار طمع | |

| | | |
|---|---|---|
| تنگ کرتی ہے بار بار طمع | | ہو رہتی ہے گلے کا ہار طمع |
| کیوں کروں ہو کے ہوشیار طمع | | یار کہوتی ہے اعتبار طمع |
| پھرتے ساتھ ساتھ دام سے | | کیا ہیں سبھی ہے شکار طمع |
| ہے یقین خاک جب نہ حاصل ہو | | دل سے پیدا کرے غبار طمع |
| ہیں بہم دونوں لازم و ملزوم | | دل تو صیاد ہے شکار طمع |
| آخر کار پھانسی دیتی ہے | | دار پر کہتی ہے مدار طمع |
| دل لیا جان لی جگر بھی لیا | | تا کجا اے فراق یار طمع |
| قند کھلا کے زہر دیتی ہے | | کرے کوئی زنہار طمع |
| چین نہیں سکتی مردم دینا | | اس قدر لاتی ہے بار طمع |

ہم قناعت پرست ہین بیتاب
طامعون کو ہو خوشگوار طمع

صبح بجھتی ہے تو پھر جلتی ہے وقت شام شمع
واہ کیا دکھلا رہی ہے گردش ایام شمع

پوچھتا ہے کون کسکو کام ہو جانے کے بعد
صبح ہوتی ہے بجھا دیتے ہین خاص و عام شمع

یاد گیسو مین تصور چاہیئے رخسار کا
کرتے ہین روشن جہان مین لوگ وقت شام شمع

شعلۂ رخسار سے رہتا ہے روشن مثل روز
شب کو گھر مین کب جلاتا ہے وہ گل اندام شمع

کر دیا اندھیر تیرے گیسوئے شب رنگ نے
روئے روشن کی دکھا دے اے بت گلفام شمع

کیون نہ گھل گھل کر بہے اس رنج مین ناچار
مرتے ہین پروانے جبکہ ہوتی ہی بدنام شمع

تجھکو دیکھین شعلۂ رخسار جانان چھوڑکر
پختہ مغزون سے ہے یہ تیرا خیال خام شمع

رنج روشن طبع سہتے ہین پئے رشتہ غیر
جل کے خود دیتی ہے دیکھو اورونکو آرام شمع

میت پروانہ کو لیکر بغل مین جل گئی
کر گئی ہو کر ستی دنیا مین اپنا نام شمع

ساق پا سے اوسکے اسکو ہمسری کی تھی
رہ گئی بیتاب جلکر اس لیے ناکام شمع

کی ہے جو مشق یار مین ایک عمر سے کبھی — موقوف ہو رہا ہے یہان سر بسر دماغ

نیک و بد زمانہ کا مشکل ہے جانچنا — بیجا نہین جو کرتے ہین اہل نظر دماغ

بیفکر ہون زمانہ کی مین اونچ نیچ سے — بستی مین ہاؤن ہین نہ یہان اوج پر دماغ

بیتاب تنگ ہون مین غمون سے دہر کے
فکرون نے کر دیا میرا زیر و زبر دماغ

پیدا کرے گلون سے صباحت ہزار باغ — گلچین بہار حسن کا ہے تیرے یار باغ

دخل خزان ہے اسمین کبھی اور کبھی بہار — دکھلا رہا ہے گردش لیل و نہار باغ

ہے دل مین اس کے گرد کدورت بھری ہوئی — رکھتا ہے خاکسارون سے تیرے غبار باغ

اے باغبان مجھے تو نہین خار و خس پسند — شفاف و صاف چاہیے آئینہ وار باغ

وہ باغ حسن دوست ہے طالب ہون جسکا مین — کس کام کے جہان مین اگر ہین ہزار باغ

شاید شگفتہ غنچۂ خاطر ہو سیر سے — دیکھ آؤن جی مین آتا ہے اکبار باغ

گلہائے زخم لائے ہین رنگت بہار کی — داغون سے بن گیا ہے مرا جسم زار باغ

آنکھ آئینہ مین رخ پہ پڑی ہے نگار کی — یا آئے دیکھنے کو غزال تتار باغ

رخسار یاد ہے جو گلوں سے شگفتہ تر — تکتا نگاہِ شوق سے ہے بار بار باغ

اوس گل کے غنچہ میں ہوں صبا رنگ باختہ — صدقہ بہار ہوتی ہے جس پر ہزار باغ

ہر شاخ پر ہے دام رگ گل بچھا ہوا — مرغ چمن کا کھیل رہا ہے شکار باغ

پہولے سے رنگ بو پہ نہ دل کو لگا یو
بیتاب ہے جہان کا ناپائدار باغ

کیا آپ ہی کریگا ہملا اے نگار باغ — پیدا تو کرے حسن کی تیرے بہار باغ

آئے پسند کیا مجھے اے گلعذار باغ — سینہ مین داغ عشق ہین یہان ہزار باغ

بوجھ جھومتی نہیں یہ پہولون کی ڈالیان — ہوتا ہے تجھ پہ اے گل رعنا نثار باغ

آنکھون کا فرش راہ مین اوسکے بچھاؤنگا — سنتا ہون آج جائیگا وہ گلعذار باغ

کس سرو قد کے آنیکی ہے خوشی ہر آج — پہولا نہین سماتا ہے جو اسے بہار باغ

کی سیر ہر روش کی رہا خوش چلی ہے — اے باغبان رہیگا تیرا یادگار باغ

رو رو کے ہے آبشار کے مجھ پر کھلا یہ حال — بیشک کسی کی یاد مین ہے اشکبار باغ

سیر چمن مین ساتھ نہو جب وہ گلعذار — کھٹکے نہ کیون نظر مین مرے مثل خار باغ

نرگس کی آنکھ سے جو ہے حیرت دیکھتا
شاید کسی کا کھینچا ہے انتظار باغ

بیتاب گل پہ قطرۂ شبنم نہین ہین یہ
رویا ہے پھوٹ پھوٹ کے بے اختیار باغ

ہے ترے ہاتھ اب میرا انصاف
جب تو کر بندۂ خدا انصاف

پوچھو منصف مزاج سے جا کر
ہے میرے درد کی دوا انصاف

بوسہ غیرون کو گالیان ہمکو
یہ بھی ہے کوئی تم لقا انصاف

تنگ ہون ہاتھ سے زمانہ کے
کس کے ہاتھ ہے میرا انصاف

خوش ہوا مین جو قتل تو نے کیا
تیرا اچھا ہی ہے بجا انصاف

کیون نہ اوس بت کے ہجر مین تڑپون
اے خدا تو ہی کر بھلا انصاف

پاس تیرے رقیب کو دیکھون
کیا بتا ہے یہی تیرا انصاف

تمکو کس نام سے پکارون مین
بے مروت کہون کہ نا انصاف

فصل گل مین کیا ہے قید مجھے
دل مین صیاد کر ذرا انصاف

عمل نیک مین یہی دو باتین
خیر پوشیدہ بر ملا انصاف

ہٹ دہرم ہوتے ہیں جو بت بیتاب
کیا زمانے سے اوٹھ گیا انصاف

یارب وہ آئے عاشق بیزار کیطرف
عیسی کا ہو گذر کہیں بیمار کیطرف

آفت ضرور آئیگی مرغان باغ پر
صیاد آج جاتا ہے گلزار کیطرف

ہے صاف ہم سے چشم عنایت پہری ہوئی
پہر پہر کے دیکھتے ہیں وہ اغیار کیطرف

کروٹ میرے نصیب نے لی آج شکر ہے
انکار سے جھکے ہیں وہ اقرار کیطرف

بیٹھا خوشی سے دہوپ میں آ کے غیرت پری
جاتا ہوں کب میں سایۂ دیوار کیطرف

درد دل حزیں کا کرے کون اب علاج
مایل ہے طبع یار تو آزار کیطرف

اللہ رے شوق دید جھپکتی نہیں ہے آنکھ
ہے ٹکٹکی بندہی تیرے رخسار کیطرف

بیتاب شوق قتل نہیں ہے تو کس لیے
گردن جھکی ہے خنجر خونخوار کیطرف

اجی کیا ہجر میں مرجائے عاشق
نہیں منظور کو پروائے عاشق

یقین ہے ابر کو شرمائے عاشق
اگر اشکوں کا مینہ برسائے عاشق

نہ دل جوئی نہ الفت کے اشارے — بتون کے عشق سے باز آئے عاشق

غرض کیا ہے اسے دیر و حرم سے — دل معشوق مین ہے جائے عاشق

خیال یار بھی دیتا نہین ساتھ — کہو پھر کس سے دل بہلائے عاشق

تیرے کوچے کے لاکھون راستے ہین — بھلا کیون کر نہ دھوکا کھائے عاشق

جنازے پر بھی آوین گے نہ وہ تو — بلا سے اون کے گر مر جائے عاشق

پری شیشہ مین اوترے گی نہ ہرگز — خیال خام ہے سودائے عاشق

تماشائے پری گر دیکھنا ہے — کہو دیوانہ بنکر آئے عاشق

تیرے کوچہ مین ہے شور قیامت — سنے گا کون وان غوغائے عاشق

ہزارون ہوتی ہین فرمائشین روز — کہان سے گنج قارون لائے عاشق

اشارہ کرتی ہے برق تبسم — تڑپ جتنا تڑپا جائے عاشق

یہ بحر عشق ہے بیتاب پر شور
مجھے ڈر ہے نہ غوطہ کھائے عاشق

کاٹین گے گلا ابروئے خمدار کے مشتاق — اک عمر سے ہین خنجر خونخوار کے مشتاق

سکتا جو ہوا دیکھتے ہی مجھکو وہ بولے
تھے آپ ہی آئینۂ رخسار کے مشتاق

دکھلا دے ہمین جلوۂ حسن رخ پر نور
ہین کب سے کھڑے ہم ترے دیدار کے مشتاق

چلئے پے گلگشت ذرا صحن چمن مین
ہین کبک و دری آپکی رفتار کے مشتاق

کیا بیٹھے ہو بیتاب چلو جانب صحرا
ہین آبلۂ پا خلش خار کے مشتاق

پوچھتے کیا ہو مجھسے کیا ہے عشق
ظلم ہے قہر ہے بلا ہے عشق

جان لیتا ہے اژدہا بنکر
سب بلاؤن مین بد بلا ہے عشق

آخر اے جان تو جنگی تن سے
کیون مین کہتا نہ تہا قضا ہے عشق

میری گردن سے لاگ ہے اسکو
سر پہ خنجر لئے کھڑا ہے عشق

نہین انسان کو اس سے بہتر شغل
عاشقون کا تو مشغلا ہے عشق

غم فزا ہو نہ عاشقون کا کیون
درد دل کے لئے دوا ہے عشق

ہے اسی سے بناء ظلم و ستم
سچ تو یہہ ہے بانی جفا ہے عشق

راز الست کھلا جو اشکون سے
میرے رونے پہ ہنس پڑا ہے عشق

پہونچایا جس نے دانہ کو تیرے دہان تلک

آتش رخ سے ہو کب یہ دل مضطر ہلاک
آگ سے ممکن نہین ہووے سمندر ہلاک

حیف بت سنگدل تو نے خبر تک نہ لی
سخت ہوا ہجر مین عاشق مضطر ہلاک

ہو رہی ہے زندگی ہجر صنم مین وبال
پھر خدا اے اجل آ کے مجھے کر ہلاک

یاد دلا کر تیری ملتے کی افشان مجھے
کرتے ہین اے ماہ وش رات کو اختر ہلاک

یار کی میری طرف رہتی ہے ہر دم نگاہ
کیون نہ کرے غیر کو رشک کا خنجر ہلاک

کیون نہ ہون رفتار سے مردہ دل ناتوان
مورچہ ہو جاتے ہین چال سے اکثر ہلاک

ہے نہین مقسوم مین بوسہ دندان یار
ہوتا ہے بیتاب کیون نہ تو اے گوہر ہلاک

تعجب کیا جو پہونچون سیمبر تک
خدا بے زر کو پہونچاتا ہے زر تک

فضیلت نکتہ کی ہے نکتہ ور تک
ہنر کی قدر ہے اہل ہنر تک

دکھاؤن گا لٹکنا تیرا اے زلف
جو میرا ہاتھ پہنچے گا کمر تک

ہوا مین انتظار نامہ بر مین
خبر پہونچی میری اون کی خبر تک

سہون گا مین تو ہوگا خشک دریا
یہہ سیلابی ہے میری چشم تر تک

گئی سینہ سے سنتی ہی نکل جان
سفر میرا ہوا اون کے سفر تک

بہت کوئی نہ دام زلف مین بھر
یہہ تہی کالی بلا میری سر تک

گیا مین جان سے فرقت مین ہیہات
نہ لی اے بیخبر تونے خبر تک

وبال جان ہوا فن زلف
رہا مین شام سے مضطر سحر تک

ترے در سے جو مین گھبرا کے بہاگا
پہنچنا ہو گیا دشوار گہر تک

وبال دوش نازک ہو رہے ہین
ابھی پہونچے نہین گیسو کمر تک

جو یاد آتا ہے ہنسنا اوسکا بیتاب
تو رویا کرتا ہون دو دوپہر تک

دکھلائے اپنے شعلہ رخ کا جو یار رنگ
اوڑجاے صاف شمع کا پروانہ وار رنگ

کب گل مین روئے یار سا ہے آبدار رنگ
دکھلائے پہول پہول کے یون وہ ہزار رنگ

وہ ہیہ لگا رہے گا نہ چہوٹے گا حشر تک
دامن ہمارے خون سے نہ اوڈہوا رنگ

وہ بے نقاب آئے جو گلشن کی سیر کو
اوڑجاے روئے گل سے ابہی بہار رنگ

سرمہ کے بدلے یار کی آنکھوں میں جگر گیا
لایا ہے بعد مرگ ہمارا غبار رنگ

فرقت کی شب کبھی تو کبھی دن وصال کا
دکھلا رہا ہے گردش لیل و نہار رنگ

شوخی تو دیکھنا میری اوس شہسوار کی
کہتا ہے اپنے خون سے میرا راہ پر رنگ

شبنم نہیں ہے گل پہ پسینہ رخ نگار
بہتا ہے پانی ہو ہو کے بے اختیار رنگ

اوس برق وش کو رخ سے اوٹھنے تو دو نقاب
اوڑ جائیگا گلون کا برنگ شرار رنگ

پڑجائے عکس گر رخ پرنور یار کا
پریوں کے رخ سے ہوئے جدا سایہ وار رنگ

اللہ رے نزاکت جانان کہ روز وصل
چہرہ کا اوڑ گیا دم بوس و کنار رنگ

وہ گلعذار آئیگا یا جان جائیگی
لائیگی کچھ تو آج شب انتظار رنگ

خون شہید ناز کے طرح سے وہ
بیتاب جسکے پا میں وہ مہندی کا بار رنگ

کب مین ہوتا ہوں دشت گردان تنگ
کرتے ہے وسعت بیابان تنگ

پھولین اس درجہ موسم گل میں
بلبلون کو ہوا گلستان تنگ

تشنگی خون سے تیر کی نہ گئی
جا نہ سے ہے جگر مین مہمان تنگ

برق سان ہجر مین طپیان ہون آپ — نکرے مجھکو ابر باران تنگ

روز اوڑتے ہین دھجیان اسکی — میرے ہاتھون سے ہے گریبان تنگ

ہے جڑاؤ یو عشق ذررون سے — قاف مین ہون کہین نہ پریان تنگ

ایک ہی آہ مین جلادونگا — نکرے مجھکو چرخ گردان تنگ

سب بلاؤن سے بد بلا ہے عشق — ہین اس آسیب سے پریخوان تنگ

دہن تنگ سے ہے تنگ عبث — دیکھ ہے غنچہ گلستان تنگ

جلوہ گر ہے جو مصحف رخ پر — خال ہندو سے ہین مسلمان تنگ

اوس چہلاوہ پہ جا پڑی جو نظر — آہوون کو ہوا بیابان تنگ

میرے آغوش مین نہین دلدار — نکرے موسم زمستان تنگ

وسعت عشق کا نہ پوچھو حال — جان سے دل ہے دل سے ہے جان تنگ

دیکھئے کب وصال ہو مہتاب
کر رہا ہے فراق جانان تنگ

گیسوئے یار پر فدا ہے دل — مبتلائے غم و بلا ہے دل

اوس سے کہتا ہے سرگذشت اپنی — پائون پڑکر منا رہا ہے دل

یہ بتادے پلک کے آنکھوں سے — قطرۂ خون ہے اور کیا ہے دل

کیون نہ رکہون عزیز جان کی طرح — ناتوانی کا آسرا ہے دل

عشق مین کب کسی کی سنتا ہے — اپنے مطلب کا آشنا ہے دل

لئے پہرتا ہے بحر ہستی میں — جسم کشتی ہے ناخدا ہے دل

نہین بہلائے سے بہلتا تو — کیا تجھے آج ہو گیا ہے دل

عشق ہے اسکو مہ جبینون سے — خوب صورت کا آشنا ہے دل

چہوڑ دے عشق گیسوئے پیچان — کس بلا میں تو مبتلا ہے دل

بازآیا نہ یاوہ گردی سے — سخت بے شرم و بیحیا ہے دل

پیچ لکہا ہے اس کی قسمت مین — مائل گیسوئے دوتا ہے دل

ہو نہ نعمت جہان سے سیر — کیسی یہہ تیری اشتہا ہے دل

عشق مژگان یار مین بیتاب
مجھ سے برگشتہ ہو رہا ہے دل

جیے یا دام مین مر جائے بلبل ‏ نہین صیاد کو پروائے بلبل

اشارہ ہے یہی باد خزان کا ‏ چمن کو چھوڑ کر اوڑ جائے بلبل

گلون سے اسکو ہے امید الفت ‏ خیال خام ہے سودائے بلبل

غضب ہے فصل گل مین قید ہونا ‏ قفس مین سر نکیون ٹکرائے بلبل

کریگی حشر برپا دیکھہ لینا ‏ غضب ہے آہ جان فرسائے بلبل

نہ مرتی ہے نہ چھٹتی ہے قفس سے ‏ پڑی ہے کس بلا مین ہائے بلبل

جہان مین عاشق و معشوق ہین ایک ‏ فدا ہین گل پہ تم شیدائے بلبل

نہین آنے نہ دے صیاد اسکو ‏ خطا پر ہے چمن مین رائے بلبل

رہا ہو موسم گل مین جو بیتاب
قفس مین کس لیے گل کہلائے بلبل

بگڑی ہوئی ہے مجھسے جو تقدیر آج کل ‏ چلتی نہین ہے میری کوئی تدبیر آج کل

سودائے زلف یار ہے اسکا عجب نہین ‏ پڑجائے میرے پاؤن مین زنجیر آج کل

باہر نکلنا ترک کیا اوس نے یک قلم ‏ رہتا ہے گھر مین صورت تصویر آج کل

اوس نوجوان سے کس نے مجھکو چھڑا دیا
مجھسے پھرا ہے کیون فلک پیر آج کل

کرتے نہین اشارۂ چشم اب کسی طرف
رہتا ہے اون کی میان مین شمشیر آج کل

مین اونکو بھیجتا ہون نہ وہ مجھکو خط کوئی
میری اور اون کی ترک ہے تحریر آج کل

مجھکو نگاہ و ناز سے وہ دیکھتے ہین کب
چلتے کہان ہین سوئے ہدف تیر آج کل

رخ کسطرف کو ہے صف مژگان یار کا
کیا جانے کون ہے ہدف تیر آج کل

بیتاب قیدخانہ کو آباد چل کے کر
ویران پڑا ہے خانۂ زنجیر آج کل

تمام شد ردیف لام
[illegible]

آگئی یاد جو اس آئینہ رخسار کی شکل
جوش حیرت سے ہوا صفحۂ دیوار کی شکل

معرکہ مین کبھی شمشیر جو چلتے دیکھی
پھر گئی آنکھ مین تیغ نگہ یار کی شکل

حسن مین حضرت یوسف سے کہین بہتر ہے
دیکھ لو جس نے نہ دیکھی ہے مرے یار کی شکل

چوکڑی بھول گئے دیکھ کے رفتار تیری
نظر آتی ہی نہین آہوئے تاتار کی شکل

مجھکو سوز تپ فرقت نے گھلایا ایسا
چار ہی دن مین ہوا سوکھ کے مین خار کی شکل

جان تو ہوش مین ہے مردہ سا پڑا ہے ابتک
اے مسیحا ہوئی ہے تیرے بیمار کی شکل

چشم نرگس پہ ہوا مجھکو یقین اے بیتاب
ہے بعینہ یہہ مرے دیدۂ بیدار کی شکل

عشق سے جسم کو جلائین گے ہم
آگ اس خاک مین لگائین گے ہم

باغ مین اوس پری کو لائین گے ہم
رنگ رخسار گل اوڑائین گے ہم

موقع وقت جب کہ پائین گے ہم
یار اغیار کو بنائین گے ہم

اوس مسیحا سے جی لگائین گے ہم
زندگی کے مزے اوڑائین گے ہم

رائیگان جائیگی نہ محنت دل
دیکھہ لینا جو کچہہ دکھائین گے ہم

ہوگا جب دل سا پیشوا ہمراہ
راستا خضر کو بتائین گے ہم

زلف کافر سے بچ گئے تو صنم
خال ہندو پہ زہر کھائین گے ہم

حضرت دل تلاش جانان مین
آپ کی طرح کہو جائین گے ہم

دیکھنی ہے تری کشش اے دل
ایکدن تجھکو آزمائین گے ہم

چھوڑ دو ہمرہو ہمارا ساتھہ
کون جانے کدہر کو جائین گے ہم

اے حنا سرخرو نہوگی تو
رنگ اپنا اگر جمائین گے ہم

آپ کی دیکھ لین گے ہشیاری
کیا کبھی آپ مین نہ آمین گے ہم

بیوفا ہے ولا زن دنیا
آنکھ اب اور سے لڑامین گے ہم

ساتھ ہوگی نہ جب تلک تقدیر
باز تدبیر سے نہ آمین گے ہم

دیر وکعبہ مین تجھکو ڈھونڈین گے
یار تیرا پتا لگامین گے ہم

دیکھ لینا تعلیون کا آل
آسمان کو زمین دکھامین گے ہم

پوچھتے کیا ہو حال آمد ورفت
جیسے آئے تھے ویسے جامین گے ہم

فیصلا اون سے گھر مین کرلین گے
وہ ہین اور او نہین سنامین گے ہم

جو کیا حکم کے خلاف کیا
کیا قیامت مین مونہہ دکھامین گے ہم

ناز کرتی ہے اتنا کیون دنیا
ساتھ لے تو نہ جامین گے ہم

عشق رکھے گا زندہ جاوید
موت کی تہوکرین نہ کھامین گے ہم

شب فرقت ہے اور بیتابی
آج کس کو گلے لگامین گے ہم

یارب ان غولون سے بچا مجھکو
کہتے ہین راستہ بہولامین گے ہم

آج اوس شعلہ رو کے گھر جا کر
دل کی ساری جلن بجھامین گے ہم

ہے سلامت جنون تو دامن دشت — تیری بھی دھجیان اوڑائینگے ہم

نازکی نے اگر اجازت دی — زیور گل اوسے پہنائینگے ہم

مرگیا مین تو وہ پری بولی — کس کو دیوانہ اب بنائینگے ہم

دی اجازت اگر نزاکت نے — آنکھہ مین تو سما جائینگے ہم

ہمکو کیون چھیڑتے ہو جلنے دو — دیکھو کہو لی کھری سنائینگے ہم

کہیے جانان سے جوش وحشت مین — جائینگے بھی تو پھر نہ آئینگے ہم

کیون منڈاتے ہو خط نورس کو — کہیے پھر کس یہ زہر کھائینگے ہم

تو بھی بیتاب اپنے دل کی کہہ
وہ تو کہتے ہین صبح جائینگے ہم

ہے گل امید گر روئے صنم — بوستان فیض ہے کوئے صنم

حضرت موسیٰ سے چلکر پوچھہ لو — سامری ہے چشم جادوئے صنم

خال کو کیون کر بھلا ہندو کہون — درمیان ہے مصحف روئے صنم

دیکھیے رات آدھی ڈھل گئی — تا کمر پہونچے ہین گیسوئے صنم

کیا سبب جو مجھ سے وہ راضی نہین
مین تو رہتا ہون رضا جوے صنم

کٹ رہے مین سر پہ سر عشاق کے
چل رہی ہے تیغ ابروے صنم

ہڈیون پر اپنے جب پڑتی ہے آنکھ
یاد آتا ہے سگ کوے صنم

جان تک ترسا کی لیگا ایک دن
ہے وہ کافر خال ہندوے صنم

ایک تلوار اور عاشق سینکڑون
دیکھنا ہے زور بازوے صنم

مسند شاہی سے بہتر ہے کہین
جاے تکیہ ہو جو پہلوے صنم

کسطرح بیتاب ہون تشبیہ مین
گل سے رنگین ہے بہت روے صنم

کہان ہر روز ڈھونڈین کو بکو ہم
کرین کیون کر تمہاری جستجو ہم

مقدم جانتے ہین دین کی خاطر
نہ دینگے بہر دنیا آبرو ہم

حنا سے سرخ ہون اتہہ اوس پری کے
نہ کیون پامال کرین اپنا لہو ہم

ہمین ہے شوق مے نوشی تو اک دن
کرینگے بیعت دست سبو ہم

مبارک عندلیبون کو ہو گلزار
چلے باغ جہان سے مثل بو ہم

تلاش یار مین کیا کیا نہ بہٹکے
پہرے دیوانہ بن کر چار سو ہم

بظاہر گرچہ ہے آنکہون سے غائب
کرین گے اوس کی کر کی جستجو ہم

جسے ہر وقت ہو ضبط خموشی
سنین اوس بت کی کیونکر گفتگو ہم

جنون کے ہاتہ سے تنگ آ گئے ہین
کرین کب تک گریبان مین رفو ہم

یہہ ہے عشق کمر مین حال بیتاب
ہوئے ہین لاغری سے مثل مو ہم

زلف اوس کافر کی سلجہاتے ہین ہم
آپ اپنے سر بلا لاتے ہین ہم

بن گئے سالک طریق عشق کے
خضر کو بہی راہ بتلاتے ہین ہم

واہ رے تاثیر عشق چشم مست
جامہ سے باہر ہوئے جاتے ہین ہم

رعب حسن یار کہو دیتا ہے ہوش
جاگنے کے وقت سوجاتے ہین ہم

ہین ازل سے بستۂ زنجیر زلف
تیرے دیوانے تو کہلاتے ہین ہم

کہہ رہی ہے گردش چشم صنم
آسمان کو چرخ مین لاتے ہین ہم

حسن بے پردہ دکہا دو اک نظر
آپ کی تصویر کہچواتے ہین ہم

پانون پڑکر کیون نہ لائے یار کو — ہاتھ اب مل مل کے پچھتاتے ہین ہم

کیا کرین گے دولت و جاہ و حشم — گور مین دنیا و دون جاتے ہین ہم

رات دن فرقت مین نیند آتی نہین — گیسو و رخ کی قسم کہاتے ہین ہم

دیکھین لیجا دے ہمین بربادی کہان — کاہ کی مانند اوڑے جاتے ہین ہم

دیکھہ مت اے یار غیرون کیطرف — مارے غیرت کے مرے جاتے ہین ہم

زندگی پر ناز ہے کس کو یہان — آئے تھے کل آج اوٹھے جاتے ہین ہم

پھونک ڈالا جسم عشق یار نے — آگ مین اپنے جلے جاتے ہین ہم

تو تو ہے حق مین ہمارے آسیا — گردش گردون پسے جاتے ہین ہم

ایسی جلدی کیا ہے اے روح روان — جسم کہتا ہے رہے جاتے ہین ہم

دیر مین تو وہ صنم ملتا نہین — اب حرم مین ڈہونڈہنے جاتے ہین ہم

ابر رہ جاتا ہے منہہ تکتا ہوا — اشک جب آنکہون سے برساتے ہین ہم

یا الہی کون آکر لے گیا — دل کو سینہ مین نہین پاتے ہین ہم

کچھہ نہین تیری ضرورت ناصحا — دل کو اپنے آپ سمجہاتے ہین ہم

چھوڑ کر اسلام کو بیتاب آج
رام ایک بت کے ہوئے جاتے ہین ہم

کجا شد دل که وقتِ رخصتِ جانان نمی بینم
دلِ پُردرد یکسو در تنِ خود جان نمی بینم

ز بالای روش هستی نه جا اندر چمن داری
کجائی ای گلِ رعنا که در بستان نمی بینم

بیا پیش جبهه سائی چون میسر نیست بیکار است
نبرم چون سرِ خود را که در سامان نمی بینم

علاجت گویم ای بیمار کن پرهیز را عادت
که در علمِ طبابت به ازین درمان نمی بینم

بافتا دست اینک بر دامان از غرفهٔ چشمم
کجا شد طفلِ اشکِ ما که در دامان نمی بینم

بیا دل همرهم تا در روم زین پرده ها بیرون
که جز تو آشنائی خود در یاران نمی بینم

ازان بنواختم ناقوسِ عشق اندر کنشتِ دل
که مثلِ او بتِ کافر بکفرستان نمی بینم

نگاهم جا گرفته با نگاهِ رشکِ آهوئی
کنون من جانبِ آن نرگسِ مستان نمی بینم

بموجِ بحرِ پرآشوب هجرانت گرفتارم
بگیر ای آشنا دستم که خیرِ جان نمی بینم

همین آواز لیلی میدهد از غرفهٔ محبس
کجا هستی تو ای مجنون که در زندان نمی بینم

مدارا ایدل سیان قسمت به چشم بی زینها
که من این مردمی در چشمِ بخشیان نمی بینم

بگو نہ ورد ہم من نسبت با کوچۂ جانان
کہ ہستا ایش ترا اے روضۂ رضوان نمی بینم

دہم در عشق چون از گفتت ایمان من مومن
کہ این قول ترا آیا در قرآن نمی بینم

اگر داری عزیزش زود برخیز و تلاشش کن
کہ یوسف را من اے یعقوب بہ کنعان نمی بینم

ببر دارمنانہ ام عتاب اور او رغلانیدہ
رقیب یار را ہم من کم از شیطان نمی بینم

دب قسمت لگی تیغ انکے دم تیغ دو دم سر مین
ہمارا نام ہی لکھا گیا قاتل کے دفتر مین

نہین اوٹھتا کسی کے بے او ٹھائے ہجر لاغر مین
لگے تصویر کا عالم ہوا ہے میری پیکر مین

چھپا اوس سبب سے در در خاک چھانی نگیا حشر
خدا جانے ابھی لکھا ہے کیا کیا کچھ مقدر مین

دماغ جان ہوا تازہ نہ اکدن عطر بیز سے
تمہاری زلف کی خوشبو نپائی عود و عنبر مین

اگر دریائے قلزم مارتا ہے موج دامن میں
بہند اشک کا پانی بھی بھرا ہے دیدۂ تر مین

رہون گا زندۂ جاوید مرکر بھی قیامت تک
عطا آب بقا حق نے کیا ہے اوسکے خنجر مین

نہ دو دشنام بوسون کی عوض لیتا نہیں سے
ملا نا زہر کا اچھا نہین ایجان شکر مین

مین کہتا تھا نہ تجسے لے نہ اے شانہ بہت بل کی
او لجھکر رہگیا آخر کو اوس لف معنبر مین

صفت لکھنی جو تھی منظور اوس کے چاہ غبغب کی
کیا ہمنے وضو غوطہ لگا کر آب کوثر مین

مثال گردش پرکار ہے گردش میرے پامین
کرون کاٹے مین اپنے نون جہانکو ایک چکر مین

ذرا اے میکشو دیکھو مچلنا دختر رز کا
سبو سے آئی شیشہ مین گئی شیشہ سے ساغر مین

وہ منکر بندگی سے ہو نہین جسکو تعلق کچھہ
ہمارا چہرہ تو لکھا ہوا ہے اون کے دفتر مین

میری اور اوس پری پیکر کے ہے اب ربط و ضبط ایسا
بہم شکر ہو جیسے شیر مین اور شیر شکر مین

عبث ہے منعمو تمکو بہروسا جاہ و ثروت کا
زمانہ کا دگرگون رنگ ہو جاتا ہے دم بہر مین

دکھایا ہے یہہ دن قسمت نے وہ تشریف لائے مین
چراغ آمد وہے شام روشن ہے میرے گھر مین

بہلا صیاد مین کیونکر نہ پہنستا دام مین تیرے
قفس کا آب و دانہ بھی تو لکھا تہا مقدر مین

نظر پڑتے ہی سیدہی ہو گئین مژگان برگشتہ
غضب آیا وہ صف بندی ہوئی ترکون کے لشکر مین

پسند خاطر نازک نہین آرایش ظاہر
تکلف جو کہ سادہ پن مین ہے کب ہے وہ زیور مین

لئے زلفون کے بوسے ہمنے آج اک لیکے وعدہ پر
پہنسائے دیکھنا بیتاب ہو سانپ ایک منتر مین

بن گئے جان کا وبال ہمین
اسے پری تیرے بکھرے بال ہمین

اوس سہی قد نے ڈالکر سایہ
باغ مین کردیا نہال ہمین

پڑگئے پینس کے جان کے لالے
عشق گیسو ہوا وبال ہمین

تیغ ابرو جو اوس نے چمکائی
سب سے پہلے کیا حلال ہمین

مارڈالا فراق نے اوسکے
نہ میسر ہوا وصال ہمین

دل نے کھایا نہ گیسوؤن کا پیچ
کیا بچایا ہے بال بال ہمین

رات دن بھولتا نہین کافر
زلف و رخ کا تیرے خیال ہمین

دیکھا چلتے جو کبک کو ہمنے
آگئی یاد اوسکی چال ہمین

لی تعلی کی تو بھی او بتام
دیکھنا ہے تیرا کمال ہمین

پیچ سے گیسوؤن کے ڈرتے ہین
اس بلا مین خدا نہ ڈال ہمین

شرم ہے مہر خاموشی لب پر
کرنے دیتے نہین سوال ہمین

ہم تو ہین تیری چال کے عاشق
شوق ہے یار پس ڈال ہمین

کبک و طوطی بہت نہ چل نکلین
یاد ہے اوسکی بول چال ہمین

پاشکستہ ہین ہم تو اے وحشت
کوئے جانان سے مت نکال ہمین

کروف آج کل کے وعدہ کو — کل پہ پھر آج بھی نہ ٹال ہمین

ہے گرہ بارہوین مقدر کی — سخت بھاری ہے ابکال ہمین

مرتے ہین اوس پہ ایک مدت سے — زندگی کا نہین خیال ہمین

ایک چپ ہے ہزار پر بھاری — کب پسند آئی قیل و قال ہمین

کس کو تو چاہتا ہے اے بیتاب — نہین معلوم تیرا حال ہمین

اے دل تجھے کیا بتاؤن کیا ہون — تو درد ہے مین تیری دوا ہون

قاتل سے جو دور رہ گیا ہون — بسمل کیطرح تڑپ رہا ہون

کہہ دو نہ دکھائے آنکھ نرگس — مین عاشق چشم سرمہ سا ہون

زنجیر ہے عشق گیسوؤن کا — ایک دام بلا مین مبتلا ہون

دل مانگ مین ہے نہ زلف مین ہے — شانہ سے عبث اولجھ رہا ہون

کچھ کعبہ و دیر مین نہین فرق — دونون کو مین ایک جانتا ہون

کیون آنکھون مین ہو جگہ نہ میرے — مین سرمۂ چشم آشنا ہون

کرتا ہون بدر کدورت دل — آئینہ کو صاف کر رہا ہون
کہتا ہے وہ زہر لیکے کہا لو — جب بوسۂ خال مانگتا ہون
دیکھو میرے قلب کی صفائی — آئینہ اوسے دکھا رہا ہون
اک مہر لقا کی جستجو مین — خورشید کی طرح پہر رہا ہون

بیتاب بتاؤن کس کا عاشق
مین آپ ہی اپنا مبتلا ہون

تنہا ہون نہ یار سے جدا ہون — وہ مجھ مین اوس سے مین ملا ہون
دنیا کے نہ دین کے کام کا ہون — پھر کون مرض کی مین دوا ہون
اوس شوخ کا کہتا ہے یہ جلوہ — ہر رنگ میں ہون مگر جدا ہون
گمراہ نہ رہبری کا محتاج — ہادی نہ کسی کا پیشوا ہون
دونون سے مرا جدا ہے مذہب — نہ رند ہون مین نہ پارسا ہون
نرگس تری قسم کہ اوسکی — مین کشتۂ چشم سرمہ سا ہون
بیتابی دل ذرا تو دم لے — تدبیر وصال کر رہا ہون

چھٹتی نہیں دائرہ کی گردش ۔ پرکار کی طرح پھر رہا ہون

ہے روز ازل سے ساتھ باہم ۔ وہ میرا مین اوسکا آشنا ہون

دیکھو مجھے رحم کی نظر سے ۔ بیکس ہون مین بندۂ خدا ہوں

پاتا ہون جہان مین اپنا جلوہ ۔ جب آپ کو خوب دیکھتا ہون

یہہ بھی تو مین اب تلک نہ سمجھا ۔ مین کون ہون یارب اور کیا ہون

تلوار لئے کھڑا ہے قاتل ۔ مین موت کی راہ دیکھتا ہون

اس چاند سی شکل کے مین صدقے ۔ عاشق تیرا یار مہ لقا ہون

مدت سے لڑی ہوئی ہین آنکھین ۔ وہ مجھکو مین اوسکو دیکھتا ہون

ڈوبے نہ کہین فلک کی کشتی ۔ طوفان سے بپا مین رو رہا ہون

ہے یاد خدا مین ذکر دنیا ۔ بیداری مین خواب دیکھتا ہون

امید پہ سایۂ کرم کے ۔ دروازۂ یار پر پڑا ہون

بت کرتے ہین جب غرور ناحق ۔ مین قدرت حق کو دیکھتا ہون

بیتاب رہون نہ کیون پریشان

میں والۂ گیسوے دوتا ہون

ہمکو گر پوچھے وہ کیا کرتے ہین
قاصدا کہیو دعا کرتے ہین

وصل کی اون سے جو کل ٹھیری تھی
آج وعدہ وہ وفا کرتے ہین

ہے نصیبون مین جو گردش لکھی
دشتِ وحشت مین پھرا کرتے ہیں

دہن یار کے ہیں عاشق ہم
غنچہ سان تنگ رہا کرتے ہین

تیرے ابرو کے اشارے اے ترک
بخدا کار قضا کرتے ہیں

پاس عاشق کے وہ کب آتے ہین
دور سے دیکھہ لیا کرتے ہین

تو وہ معشوق ہے عاشق تیرے
جان و دل تجھپہ فدا کرتے ہین

جان بلب کیون نہون اغیار کہ ہم
لب بلب اوس سے رہا کرتے ہین

منع کرتے نہیں تم غیرون کو
میرے رونے پہ ہنسا کرتے ہین

یاد رخ مین تیرے اے طفل حسین
ہم گلستان کو پڑھا کرتے ہین

اک پریزاد کے پیچھے پیچھے
سایہ کی طرح پھرا کرتے ہین

داسِ گل کی روش اے بلبل
ہم گریبان قبا کرتے ہین

دام کاکل سے ہین آے بیتاب
دیکھیے کب وہ رہا کرتے ہین

بادۂ عشق پیا کرتے ہین
رند ہین مست رہا کرتے ہیں

کون کہتا ہے برا کرتے ہین
جو وہ کرتے ہین بہلا کرتے ہین

میرے پہلو سے اوٹھاتے ہین اوسے
جسم سے جان کو جدا کرتے ہین

ہجر مین موت کے جو ہین خواہان
زیست سے تنگ رہا کرتے ہین

یاد دلواتے ہین تیرے رخسار
مہر و مہ داغ دیا کرتے ہین

عشق کا زلف کے کیا حال کہین
پیچ پر پیچ پڑا کرتے ہین

ناز و انداز و ادا سے قاتل
دل کو چور نگ کیا کرتے ہین

گھر میرے آتے ہین وہ غیر کے ساتھ
مونگ چھاتی پہ دلا کرتے ہین

بستر اب ہے در جنت کے قریب
تیرے کوچہ مین رہا کرتے ہین

دم نظارہ پہسلتی ہے نگاہ
مونہہ کو حیرت سے تکا کرتے ہین

جنکو معلوم پتا ہے گھر کا
وہ تجھے ڈہونڈ لیا کرتے ہین

ہم بکے الفتِ جسمِ خاکی — آج خالی یہہ سرا کرتے ہین
زلفِ شبگون کو تیرے اے کافر — روز ہم یاد کیا کرتے ہین
دیکھکر مستون کا تیرے عالم — ہوش عالم کے اوڑا کرتے ہین

واہ رے خوبیِ قسمت بیتاب
ہم وفا اور وہ جفا کرتے ہین

کیا قیامت دمِ رفتار کیا کرتے ہین — گرم وہ حشر کا بازار کیا کرتے ہین
جال ہم فکر کا طیار کیا کرتے ہین — مرغِ مضمون کو گرفتار کیا کرتے ہین
دیکھیے تن سے جدا ہوتا ہے سر کس کس کا — تیر وہ خنجرِ خونخوار کیا کرتے ہین
گیسوؤن مین وہ پھنساتے ہین دلِ سودائی — جعلسازی سے بازار کیا کرتے ہین
پیستے ہین دلِ عشاق کو مانند حنا — ناز کیا دمِ رفتار کیا کرتے ہین
چھوڑ دیتے ہین جو زلفون کو وہ رخسارون پر — روز روشن کو شب تار کیا کرتے ہین
سحر سے کم نہین انکھون کے اشارے جس سے — تندرستون کو وہ بیمار کیا کرتے ہین
دیر سے ہین ہدفِ تیر نگہہ کے مشتاق — ہم تلاشِ لبِ سوفار کیا کرتے ہین

تیز ہے دستِ جنون جامہ دری پر یانتک
چاک ہم دامنِ کہسار کیا کرتے مین

آبِ شیرین سے جو وہ چاہ ذقن خالی ہے
شور ہم تشنہ دیدار کیا کرتے مین

قم باذنی سے جلا دیتے ہین وہ مردونکو
کام عیسی کا لبِ یار کیا کرتے ہین

ذائقہ قندِ مکرر کا ہمین ملتا ہے
وہ جو لکنت دمِ گفتار کیا کرتے ہین

یان تو لب پر ارنی کی ہے صدائے بیتاب
لن ترانی کی وہ تکرار کیا کرتے ہین

وہ نیا شعبدہ ہر روز کیا کرتے ہین
کام بجلی کا تبسم سے لیا کرتے ہین

سرمہ آنکھون مین لگا وینہ سو جہا ہین اوسے
مردمِ دیدہ بھی اندہیر کیا کرتے ہین

گہر مین اوس شوخ کے جانے نہیں پاتے جب ہم
مثل سایہ پس دیوار پھرا کرتے ہین

اونکو آتا ہے نظر عکس جمالِ جانان
دل کے آئینہ کو جو صاف کیا کرتے ہین

چوم لیتا ہون جو گیسوے سر بازار کبھی
مجھپہ سودائی کی پھبتی وہ کہا کرتے ہین

دیکے بوسہ وہ لگے کہنے مت یا تیم عصر
ہم یہہ خیرات سدا نام خدا کرتے ہین

دلِ عاشق کا اوڑاتے ہین نشانہ پیہم
کب وہ تیر نگہہ ناز خطا کرتے مین

اوس سے کہدے کوئی بیمار تیرا مرتا ہے
جو کہ درد دل عاشق کی دوا کرتے ہین

شب فرقت مین بجا رہتے نہین ہوش و حواس
جنسے امید وفا تھی وہ دغا کرتے ہین

کون ہوتا ہے سر حرف خطا آزادی سے
دیکھیئے قید سے وہ کسکو رہا کرتے ہین

اندنون تیرہے شمشیر ستم اے بیتاب
ہاتہہ عشاق پہ وہ صاف کیا کرتے ہین

گردش ہمیں سے ہے پتلیون کو چشم یار مین
سوئے ہوئے ہین جو کہ ہی آہو تتار مین

مختار آپ اپکو مین عشق یار مین
قابو مین دل ہے اور نہ جان اختیار مین

نکلے گی روح اس تن خاکی سے ایکدن
کب تک نہان سوار رہیگا غبار مین

کاٹا کسی صفائی سے قاتل نے سر میرا
دہبہ تلک لگا نہین خنجر کی دہار مین

ہو جائے سبز نخل تمنائے دل ابہی
مہندی لگانے پاؤن اگر دست یار مین

پتہر پڑین فراق کے صدمون پہ اے صنم
تا چند سر کو پہوڑون شب انتظار مین

افشان نہین ہے زلف پریشان مین جلوہ گر
تارے چمک رہے ہین یہہ شب تار مین

کیونکر نہ خار دل مین چبہے اوسکے تنگ سے
وہ بو کہان ہے گل مین جو ہے جسم یار مین

صبح شب وصال جب اوٹھتا ہون خواب سے / مونھہ دیکھتا ہون آئینۂ روے یار مین

تڑپون مثال ماہی بے آب ہجر مین کیون / وہ بحر حسن آئے جو میرے کنار مین

مارے فراق سے کہ جلاوے وصال سے / مختار ہے وہ اوسکے ہے سب اختیار مین

زیر دہن یہہ خال ذقن مین ترے نہین / بیٹھا ہے خضر چشمۂ حیوان کے غار مین

سمجھا نہ صاف ہونی اوسکی مین صاف صاف / تقدیر کا نوشتہ ہے خط غبار مین

کچھہ گل ہی پر نہین ہے اوسے ذوق بلبلو / یکتا ہے خوبرو میرا سو مین ہزار مین

دامن کو ٹکڑے ٹکڑے کرون گا مین اے جنون / اولجھا اگر نہ ہاتھہ گریبان کے تار مین

مہندی نہین لگائی ہے صیاد نے مرے / رنگین کیا ہے ہاتھون کو خون شکار مین

اس مشت خاک کو مرے یارب بچائیو / بیطرح آج یار بھرا ہے غبار مین

دیر و حرم مین بھی کہین لگتا نہین پتا / یارب مین ڈھونڈون یار کو اب کس دیار مین

کس غیرت بہار کے آنے کی ہے خوشی / پہولے نہین سماتے ہین گل شاخسار مین

ایفاے وعدہ گر نکیا تونے مجھسے یار / مرجاؤن گا تڑپکے شب انتظار مین

یون ہی درازی شب ہجران رہی اگر / دیکھین گے صبح حشر ترے انتظار مین

کیا جانے روح جسم میں کسطرح پہنس گئی
ہوتی نہیں ہے بند ہوا تو غبار میں

دیکہوں نہ کیسے میں رخِ رنگین یار کو
کرتے ہیں لوگ سیر گلستاں بہار مین

دل سے خیالِ یار کو کرتا نہین جدا
ساحل کیطرح رکہتا ہون دریا کنار مین

دیکھے نگاہِ لطف سے یار کیطرف
یہہ مردمی یہہ بات کہان چشمِ یار مین

داماں یار سے ہے لپٹنے کی آرزو
اب تک ہوا بہری ہے ہمارے غبار میں

بیتاب یادِ زلف میں آنسو نہین رواں
موتی پرو رہا ہون میں اشکون کے تار مین

عمر ناداں کہوتے ہیں بیفائدہ تدبیر میں
مٹ نہیں سکتا جو لکہا ہے خطِ تقدیر مین

صحبتِ پیران جوانون فیض سے خالی نہیں
یہہ کمان کا زور ہے جو دیکہتے ہو تیر میں

اے جنون بند سلاسل کی جو ہین ڈیلی کڑی
روز غل رہتا ہے برپا خانۂ زنجیر مین

عاشقون مین عاشقِ جانانہ ہے میرا لقب
جان مینے کہوئی ہے عشقِ بتِ بے پیر مین

مین وہ وحشی ہون کہ زلفون پر اجارہ ہے میرا
اے جنون ملکِ ختن تک ہے میری جاگیر مین

گر پڑیگا خانۂ تن یہہ ٹہہرنے کا نہین
ہے عبث معمار دل اسکی لگا تعمیر مین

اوسکے زخمی کو دوا ممکن ہے اور یہہ لاعلاج | فرق بین ہے تیرے ابرو مین اور شمشیر مین

تجہہ لب شکر زبان شیرین کلامی ختم ہے | ہے مزا قند مکرر کا تیری تقریر مین

کشتۂ تیغ نگاہ یار ہون مین تیرہ بخت | لکہی ہے میری شہادت سرمہ کی تحریر مین

جسم مین آئے روح توانائی ہے کسکے حکم سے | شمع روشن کی ہے کسنے خانۂ تصویر مین

پیاس بہی بیتاب کی قاتل بجہا دیگا وہی
آب کو پیدا کیا جسنے دم شمشیر مین

جانا تمہارا موت کے آنے سے کم نہین | سکتا سا ہو گیا ہے میرے دم مین دم نہین

مضمون تیری کمر کا فراموش ہو گیا | دو دن کی زندگی مین تلاش عدم نہین

پیچہے کو کہینچتا ہے یہہ کسکا جذب عشق | بڑہتا سمند یار کا آگے قدم نہین

بوسون کے دینے مین تو تکلف ہے آپ کو | دین نقد دل کو مفت مین ایمان وہ ہم نہین

جانے دون کیسے یار کو پہلو سے اپنے مین | دنیا مین کسکو جان کے جانیکا غم نہین

پاے حضور پر نہین کسکا سر نیاز | وہ کون ہے کہ آپکا جسپر کرم نہین

دم مارتا نہین جسے ڈستی ہے بڑہ کے یہہ | زلف سیاہ یار بہی افعی سے کم نہین

کسی نے مگر کھینچی ہے شمشیر آبدار | گردن ہماری آج بلا وجہ خم نہیں

ساقی مگر دریغ تو بیتاب کے لیے
اک ساغر شراب ہے کچھ جام جم نہیں

بڑہتی مگر ارا شب دہان میں | ہوا وہ جو نہ تھا وہم و گمان میں
نہیں جس پر جانتا ہندوستان میں | تیرے عالم کا شہرہ ہے جہان میں
دہوان اوٹھتا ہے آہون کا شب و روز | بھری ہے آگ جسم ناتوان مین
نکل آتا ابھی وہ گھر سے باہر | اثر ہوتا جو عاشق کی فغان مین
تیری تقریر سے طوطی ہوا چپ | زبان گویا نہ تھی اوسکے دہان مین
ہوا برسون میں حاصل وصل دلبر | بہت مشکل سے آئی جان جان مین
نہیں سرخ اشک میر زرد رخ پر | طلا شنجرف ہے یہہ زعفران مین
ہوا ٹکڑے دل باتون سے اوسکے | غضب کی کاٹ ہے تیغ زبان مین

پری رخسارون کے آنے سے بیتاب
پرستان کا ہے اب عالم مکان مین

دام بلا مین کون ہے جو مبتلا نہین — خالی وہ سر کہ جسمین تمہاری ہوا نہین

ایذاے عشق یار کی حالت نہ پوچھیے — وہ درد دل دیا ہے کہ جسکی دوا نہین

بوسہ تمہارے خال کا کیونکر نصیب ہو — قسمت مین مجھہ مریض کے حب شفا نہین

آئی بہار رند مین پیاسے شراب کے — ساقی غضب ہے شیشہ کا مونہہ تک کھلا نہین

سچا نہین جو دیتی ہے پھانسی کمند زلف — عاشق ہین اس سے بڑھکے ہماری سزا نہین

اے آہ بیکسی مین میرا کچھہ تو ساتھہ دے — تیرے سوا کسی کا مجھے آسرا نہین

شرط وفا یہی ہے کہ اقرار وصل مین — آوے زبان پر نہ بتا مہ لقا نہین

کھاتی ہے خود اولجھنے سے جھٹکے تمہاری زلف — شانہ کی اسمین بال برابر خطا نہین

حیرت ہوئی ہے جب سے اونہین اپنے حسن پر — آئینہ کو وہ بھول کے بھی دیکھتا نہین

اندھیر سادگی مین وہ کرتے ہین روز و شب — سرمہ سے اون کی آنکھہ کبھی آشنا نہین

بیتاب یا وضع جدائی سے ہے عجب
ابتک چراغ زیست ہمارا بجھا نہین

ربط اگلا سا ہم سے یار نہین — وہ محبت نہین وہ پیار نہین

صاف کسواسطے وہ یار نہین
میرے دل مین تو کچہ غبار نہین

کس جگہہ اور کہان وہ یار نہیں
ہوتین وہ آنکہین جو دو چار نہین

آج کا کام چہوڑ مت کل پر
زندگانی کا اعتبار نہین

ہائے کسطرح دل کو سمجہاؤن
بہیجا خط بہی اب تو یار نہین

جسم بیجان کو دیکہہ کر سمجہا
اسپ تو ہے مگر سوار نہین

عیب سے کوئی بہی نہین خالی
اور اگر ہے تو غیر یار نہین

مان لیتا مین وعدہ کل کا مگر
بیقراری کو تو قرار نہین

جسکو دیکہا وہ تیر خوردہ ہے
کون اوس آنکہہ کا شکار نہیں

میرے مرنیکا کر نہ یار افسوس
یہان کسی کا بہی اختیار نہین

یاد گیسو مین کیون نہ دل تڑپے
ابر مین برق کو قرار نہین

کیون سرہانے طبیب بیٹہے مین
کچہ مجہے تپ نہین بخار نہین

کسطرح او بہلے دل کو سلجہاؤن
ہاتہہ مین تیرے زلف یار نہین

سینہ کیا جان و دل کہوگی پار
مژہ یار سے کٹار نہین

سامنا ابر نوبہار سے ہے — ٹوٹتا آنسوؤن کا تار نہین

میری اوسکی صفائی ہو کیونکر — نکلا دل سے ابھی غبار نہین

آنکھین در پر لگی ہی رہتی ہین — کس گھڑی تیرا انتظار نہین

یار ہے سب کسی کا آشنا وہ — آشنا غیر کا وہ یار نہین

کچھ نشان بہی بتادے اپنا یار — نام کا تو تیرے شمار نہین

جہانکتا کوچۂ بتان نہ کبھی — کیا کرون دل پہ اختیار نہین

ہے خرابات کی ہوس باقی — ابھی اس نشہ کا اوتار نہین

رات دن گہٹتا بڑہتا رہتا ہے — ایک عالم پہ روزگار نہین

ایجنون اتنا جوش مت دکھلا — یہان گریبان مین کوئی تار نہین

نشہ عشق یار مین ہون مست — نا صحا مین شراب خوار نہین

ہوتے تجھسے کہین زن دنیا — ایسی قحبہ کا خواستگار نہین

ابہی اوس رخ پہ خط نہین آیا — باغ تو ہے مگر بہار نہین

بکتا رہتا ہون مثل دیوانہ — شعر گوئی مرا شعار نہین

دل کو مانگا تو وہ لگے کہنے | کیا تجھے میرا اعتبار نہین

بلکہ غزل اور قافیہ مین زمین
ایسی بیتاب پیچدار نہین

ماہ تو ہے پر آفتاب نہین | کیا کرون جام کو شراب نہین
کہولون وصلت مین بہی نقاب نہین | اتنی اے یار مجہکو تاب نہین
کیا نکیرین مجہہ سے پوچہین گے | میرے ذمہ کوئی حساب نہین
تجہکو کیون کر کہین نہ طوطی ہند | گفتگو کا تیرے جواب نہین
ہوا مرید اپنے مرشد دل کا | قائل قول شیخ و شاب نہین
آگے رخساروں کے تیرے چکین | مہر و مہ میں یہہ آب و تاب نہین
سینہ ابھرا نہین ابھی اوس کا | بحر تیرے مگر حباب نہین
لاکہون تیغ نگہہ کے کشتہ ہین | ایک دو چار کا حساب نہین
چین پیشانی رخ جانان | ہے خدا کا غضب عتاب نہین
کیا ہی کہیلا ہے مرغ دل کا شکار | چشم جانان کم از عقاب نہین

آج تمنا کو بھی دیکھ لیا
قامت یار کا جواب نہین

کرنا عشق ذقن سمجھ کے دلا
یہہ وہ ہے چاہ جسمین آب نہین

مصحف رخ کی ہے تلاوت فرض
اس سے بہتر کوئی کتاب نہین

بیٹھیے رکہیے لگا قیامت تک
نشۂ عشق ہے شراب نہین

آئے پردہ سے کسطرح باہر
دیتا رخصت اوسے حجاب نہین

پہر وہی انتظار کا ہے طور
پہر یہہ آنکھہ آشنائے خواب نہین

ہوس حظ نفس چہوڑ دے دلا
عالم شیب ہے شباب نہین

ہوش عالم کے یار نے کہوئے
کون ہے جو کہ مست خواب نہین

کیا کرون نامہ بر بتا تدبیر
یار تو بہیجتا جواب نہین

کیون مژہ لخت دل سے خالی ہے
کیون میرے سیخ پر کباب نہین

بچنا مشکل ہے مرغ دل تیرا
یار کی آنکھہ ہے عقاب نہین

کسطرح مین شراب کو چہوڑون
چہوڑتی مجھکو یہہ شراب نہین

تیز توسن کو جتنا چاہے کر
چہوڑتا مین تیری رکاب نہین

دل کے آئینہ مین ہے اوسکی شبیہ
کوئی پردہ کوئی حجاب نہین

دیکھتا کیا ہے چشم نرگس کو
ہے یہہ وہ آنکھہ جسمین خواب نہین

دل کا مضمون بہت ہی مشکل ہے
پڑہے کوئی یہہ وہ کتاب نہین

ہے قصور اپنی آنکھہ کا بیتاب
رخِ جانان پہ تو نقاب نہین

جواب نامہ لکھکر یہہ ستم ہمپر وہ کرتے ہیں
بجائے گوشۂ خط پر کبوتر کے کترتے ہین

وہ دیوانون کو سایا اپنے بہلا لگ چلنے دین کیونکر
پری ہین سایۂ انسان سے پرہیز کرتے ہین

پریشانی کا عاشق کے ہوا کب غم حسینون کو
بلا سے کوئی بگڑے اونکے گیسو سنورتے ہین

گیا مین دیکھنے مانند موسے طور پر کس دن
عبث نظارۂ دیدار کی تہمت وہ دہرتے ہین

نمونہ آفتاب حشر کا ہے حسن بے پردہ
نکل جاتی ہے جان جب دن چمک کر وہ نکھرتے ہین

اگر معشوق سرگردانی عاشق سے بیغم ہے
تو پہر کسکی پریشانی پہ یہہ گیسو بکھرتے ہین

لگاتے ہین رسیلے آنکھہ پر مینہ آپ کیون سرمہ
غضب کا سامنا ہے اور بہی اندہیر کرتے ہین

مقابل آئینہ رکھکر لیا ہے ہاتھہ مین شانہ
وہ گیسوئے پریشان اپنے ہی دم مین سنورتے ہین

ڈراتا ہی عذاب حشر سی کس کو تو اے واعظ
تیری یہان کون سنتا ہی یہان ہم کس سے ڈرتے ہین

اوسے معلوم کیفیت زلال و ورد کی ہوگی
جو اپنے ساغرِ دل کو مئی الفت سے بھرتے ہین

لگایا کرتی ہین چشم سیہ مین سرمہ پر سرمہ
یہہ بت نام خدا اندھیر پہ اندھیر کرتے ہین

نکلنا مہر کا ہوتا ہے ثابت برج آبی سے
لگاکر غوطہ وہ جسوقت دریا سے ابھرتے ہین

مزاج اوسکا میری جانب سی آخر کردیا برہم
مین کہتا تھا نہ ای بیتاب گیسو نے کان بھرتے ہین

جب وہ محفل مین راگ لاتے ہین
چٹکیون مین مجھے اوڑاتے ہین

مجھکو راہ حرم دکھاتے ہین
راہزن راستہ بہولاتے ہین

خط کو رخ سی وہ کب مونڈاتے ہین
زنگ آئینہ سے چھڑاتے ہین

دانت وہ موتیون کو دکھلاکر
آبرو خاک مین ملاتے ہین

کیون نہ کیفیت شراب ملے
وہ ہمین ہم اونہین پلاتے ہین

حیف جو یار کل تلک تھے ساتھ
آج ہم سے وہ چھوٹتے جاتے ہین

ڈھانپنے کب وہ رخ ہین بالون مین
چاند کو ابر مین چھپاتے ہین

خیر مین گذرا شور و نالہ سے — آیا ب کیون یہہ شر اوٹھاتے ہین

بوسہ جب رخ کا مانگتا ہون مین — آئینہ مجھکو وہ دکھلاتے ہین

ہاتہہ گیسو پہ میغ ڈالون گا — آپ کیون پیچتاب کھاتے ہین

پھر کے دیر و حرم سے حضرتِ دل — دیکھیے کس طرف کو جاتے ہین

حال اون گیسوؤن کا مت پوچھو — سانپ کیطرح کاٹے کھاتے ہین

دیکھہ لینا کسی طریق سے ہم — راہ پر آج اوسکو لاتے ہین

یہہ نئی دل لگی نکالی ہے — وہ بگڑ کر مجھے بناتے ہین

شانہ کرتے نہین وہ زلفون مین — دل میرا جال مین پہنساتے ہین

منزلِ عشق کرتے ہین وہ طے — دل کو جو پیشوا بناتے ہین

راہ الفت کے جو کہ سالک ہین — خضر کو راستا بتاتے ہین

کیون نہ خط بھیجکر دلاوین یاد — آپ تو ہم کو بہول جاتے ہین

جب مین کرتا ہون شمع و گل کا وصف — ہنستے ہنستے وہ لوٹ جاتے ہین

خط میرا پڑہ کے یار کہنے لگا — ایسے فقرون مین کب ہم آتے ہین

کرنا جو کچھ ہو کرلے اے بیتاب
دن جو باقی ہین گذرے جاتے ہین

نیند سے اون کو ہم اوٹھاتے ہیں
فتنۂ خفتہ کو جگاتے ہین

ہوش مین کب بھلا ہم آتے ہین
بیخودی کے مزے اوڑاتے ہین

ساتھ گلشن مین اوسکو لاتے ہین
ہم بھی ایک تازہ گل کھلاتے ہین

لب جان بخش پھر دکھاتے ہین
پھر ہمیں مار کر جلاتے ہین

پیستے ہین خرام ناز مین دل
وہ ہمیں خاک مین ملاتے ہین

دیکھنے کی نہ آرزو کرنا
ہم دلاور کی سمجھاتے ہین

روشنی طور کی ہے مد نظر
آنکھ پھر اون سے ہم لڑاتے ہین

ارنی ہے زبان پہ یہان جاری
لن ترانی کی وہ سناتے ہین

پوچھیو اس نشان سے وان قاصد
کون مردون کو یہان جلاتے ہین

کیا کرین لیکے ایسے سامان کو
جمع کرکے جو چھوڑ جاتے ہین

خیر وہ مانگتے ہین غیرون کی
بیٹھے بٹھلائے شر اوٹھاتے ہین

آمنے میں نہین ہو دیں ہیہ حسن
جلّا دترا ہوا جڑ ہاتے ہین

رخِ روشن پری سا دکھلا کر
مجہکو دیوانہ وہ بناتے ہین

تخت زر پر جو سوتے تھی کل تک
آج اونھین خاک مین سلاتے ہین

وعدۂ وصل کب کیا پورا
روز جھولی وہ قسمین کھاتے ہین

ہاتہہ جب ڈالتا ہون گیسو پر
بیڑیان پاؤن مین پہناتے ہین

بد زبانی کا پڑگیا ہے مزا
رات دن اونکہیان سناتے ہین

جال وہ گیسوؤں کا دکھلا کر
مرغ دل کو مرے پہنساتے ہین

کیا خطا مجہسے کیا ہوئی تقصیر
پاس بٹہلا کے کیون اوٹھاتے ہین

بہول کر بہی جو رخ نہین کرتے
پہول مرقد پہ کب چڑہاتے ہین

ایک امید برنہین آتی
روز قسمت کو آزماتے ہین

خفگی کا سبب نہین کھلتا
آستین مجہپہ کیون چڑہاتے ہین

کب پیام آپ نے مجہے بہیجا
ایسی بے پر کی کیون اوڑاتے ہین

ابتو گہر مین بہی وہ نہین ملتا
روز جاتے ہین اور پہر آتے ہین

مردم غیر کی طرح بیتاب
آنکھین اب مجھسے وہ چھپاتے ہین

نرگس ہی خجل چشم بیمار اسے کہتے ہین
دم بند ہے طوطی کا گفتار اسے کہتے ہین

غش کھاکے گرا بھی تو معشوق کے قدمون پر
بیہوش اسے کہتے ہین ہشیار اسے کہتے ہین

قتل اوسنے کیا مجھکو تلوار سے فرقت کے
جلاد اسے کہتے ہین خونخوار اسے کہتے ہین

ہے عشق جنازیکے ہمراہ پس از مردن
چھوٹا نہ مرے پر بھی آزار اسے کہتے ہین

ابرو کے اشارون نے جو رنگ کیا دل کو
تلوار اسے کہتے ہین اور وار اسے کہتے ہین

بیہوش ہون پر یاد جانان سے نہین غافل
خفتہ اسے کہتے ہین بیدار اسے کہتے ہین

ظاہر مین وہ بیگانہ باطن مین یگانہ ہے
اغیار اسے کہتے ہین اور یار اسے کہتے ہین

کہتے ہین کہ آونگا پہر کہتے ہین کون آتے
اقرار اسے کہتے ہین انکار اسے کہتے ہین

تہا عرش پہ سر جنکا وہ خاک پہ بیٹھے ہین
اقبال اسے کہتے ہین ادبار اسے کہتے ہین

دل لیکے وہ کرتے ہین عشاق کی دلجوئی
دلبر اسے کہتے ہین دلدار اسے کہتے ہین

مرتا ہون جو مین تمپر تم بھی ہو فدا مجھپر
جانباز اسے کہتے ہین دلدار اسے کہتے ہین

جب روح لگی جلنے کچھ بس نہ چلا تن کا
مجبور اسے کہتے ہین ناچار اسے کہتے ہین

مردہ کیا جالون سے زندہ کیا باتون سے
رفتار اسے کہتے ہین گفتار اسے کہتے ہین

صحرا دیا میر بعد اس عشق نے مجنون کو
جاگیر اسے کہتے ہین سرکار اسے کہتے ہین

بیتاب بوجھا وٹھا اغیار سے الفت کا
مزدور اسے کہتے ہین بیگار اسے کہتے ہین

ادا سے دل کو جاں کو ناز سے برباد کرتے ہین
یہ بہت نام خدا کیا کیا ستم ایجاد کرتے ہین

بھلا کب ہم صفیر اس وقت مین امداد کرتے ہین
اسیران قفس بنیادہ فریاد کرتے ہین

کف افسوس کو ملتے ہیں پہردن کنج خلوت میں
فراموشی کو تیری جسگھڑی ہم یاد کرتے ہین

صبا کے ساتھ شاید داس جانان تلک پہونچے
ہم اپنی خاک کو اسواسطے برباد کرتے ہیں

نہ کیونکر ختم ہو ساری جہان کی اونپہ نیرنگی
نئے غمزے نئے عشوے وہ روز ایجاد کرتے ہیں

مرید اسکے ہوئے ہین ہم بھی اپنے مرشد دل کے
بجالاتے ہین جو جو کچھ کہ وہ ارشاد کرتے ہین

کہیں ہم حال کیا اونکی عنایت او غصہ کا
کبھی وہ شاد کرتے ہین کبھی ناشاد کرتے ہین

ہمارے گھر سے جاتے ہین وہ سوئے خانۂ غیر اب
اسے ویران کرتے ہین اوسے آباد کرتے ہین

صبا سے کہتے ہین وہ اپنے کوچہ کی صفائی کو
ہماری آج مشتِ خاک کو برباد کرتے ہین

اوجاڑا کرتے ہین صیاد میرے آشیانہ کو
یہہ ظالم مدتون کی محنتین برباد کرتے ہین

دیا کس کس کے سر کے کاٹنے کا حکم ہے اوسنے
کہ خنجر اپنے اپنے تیز سب جلاد کرتے ہین

بہوؤن پر تیغ کا جلاد کے ہوتا ہے جب عالم کا
تو مژگان پر گمانِ نشترِ فصاد کرتے ہین

مشابہ ہے بہت یہہ قامتِ موزون جانانسے
چمن مین اس لیے نظارہ شمشاد کرتے ہین

بیکر عین فصلِ گل مین لیجاتے ہین گلشن سے
غضب کا بلبلون پر ظلم یہہ صیاد کرتے ہین

ہماری خاموشی کا تجھکو شکوہ ہے عبث ناصح
تو کیا جانے کسے ہم چپکے بیٹھے یاد کرتے ہین

سنانِ عشق کے بیتاب بس وہ وار سہتے ہین
جگر کو اپنے جو اس جنگ مین فولاد کرتے ہین

کب حال یہان فراق مین نوع دگر نہین
کس دن تمہاری یاد مین جان ہونٹھ پر نہین

بیدرد کی مژہ پہ تو لختِ جگر نہین
یہہ نخل وہ ہے جسمین گلِ سرخ و تر نہین

کب شکلِ یار خواب مین پیشِ نظر نہین
کس دن خیال اوسکا یہان رات بہر نہین

اون گیسوؤن کا رخ سے سرکنا محال ہے
اے دل یہہ رات وہ ہے کہ جسکی سحر نہین

بیری مین بار عشق اوٹھاؤن مین کسطرح
وہ دل نہین وہ جان نہین وہ جگر نہین

کیون کرکہون کہ ڈہل گئی آدہی شب وصال
پہونچی ابھی تو زلف سیہ تا کمر نہین

مرجاؤن گا تڑپ کے امید وصال مین
ہان ہے خدا کیواسطے ظالم مگر نہین

اوجس سے کام ہے نہ بلا کا ہے سامنا
سودائے زلف یا نہین دردِ سر نہین

کیا جاوے دل یہ آن بنے گی کہ جان پر
تیرِ نگاہِ نازِ صنم بے خطر نہین

دے مار سرکو اے دلِ آشفتہ عشق مین
اون گیسوؤن کا بوسہ میسر اگر نہین

پنہان ہے گیسوؤن مین رخِ روشن صنم
ابر سیاہ سے ابھی نکلا قمر نہین

تیری سی چال تو ہال ڈرائی تو کیا ہوا
وہ آنکھ آہوؤن کی نہین وہ نظر نہین

کیون جلدی اتنی کرتے ہو گھر جانیکے لیے
ایجان ابھی تو بولا ابھی مرغ سحر نہین

نازک کمر سے یار کی دون کسطرح مثال
چیتے کی گو کمر ہے مگر وہ کمر نہین

تازہ کرم سے آپکے ہی گلشن جہان
وہ نخل کونسا ہے کہ شاداب تر نہین

سیدھا ہے راہ عشق سے اوس گھر کا راستہ
واللہ کچھہ بھی پیر نہین اور خطر نہین

فیض بہار سے ہین گل غنچہ مالدار
ایسا ہے کون اتہہ مین جسکے کہ زر نہین

دیر و حرم کے پھیر سے باہر نکل ولا / جس گھر کو ڈھونڈتا ہے تو یہ وہ تو گھر نہین

عشاق کی ہی فکر مین مصروف روز و شب / کھٹکا ہے کون اوسکو کسی کی خبر نہین

بستر اوٹھاؤن منزل دنیا سے کیون نہ مین / مہمان سرائے راہ ہی کچھ میرا گھر نہین

ہی شہر خامشان بھی عجب جائے خامشی / مطلق یہان کسی کو کسی کی خبر نہین

بیہوش عشق یار مین ہین جان دل تو ہون / مین کیا کرون کہ مجھکو تو اپنی خبر نہین

بیتاب میرے دل کو ہوا ہے وہان کا عشق / مطلق جہان خیال و گمان کا گذر نہین

یار کو صبح کی ہونے کی خبر کرتے ہین / کیا غضب وصل کی شب مرغ سحر کرتے ہین

ہو سو ہو ہم تو بس اب عشق کمر کرتے ہین / جانب ملک عدم آج سفر کرتے ہین

انتظار آپ کا آنکھون سے اوڑاتا ہی نیند / جاگ کر ہجر کی شب روز سحر کرتے ہین

ای پری کیا ہی خوش اوقات ہین وہ دیوانے / جو سر زلف مین ونرات بسر کرتے ہین

منھ نہ پھیرینگے کبھی جور و جفا سی ہرگز / ہم بھی پتھر کا تو اب جگر کرتے ہین

سایہ سان پھر کے صنم سر کو بہت جھکے ہو پڑے / اب تو دیوار سے رخ جانب در کرتے ہین

تونے تو آہ تلک بھی نہ کبھی کی ورنہ
یہہ وہ نالے ہین کہ پتھر مین اثر کرتے ہین

جز تری جلوہ سرا دکھلائی نہین دیتا ہے
چشم وحدت سے جدہر یار نظر کرتے ہین

زلف کے سودے مین سر پٹکتا تہا ایکدن پر
اس خطا پر وہ قلم اب میرا سر کرتے ہین

سینہ کیا پہلوئے دل کے بھی ہوا کرتے ہین پار
کب نشانہ کو خطا تیر نظر کرتے ہین

روز اے پردہ نشین چاک گریبان کر کے
دامن اشکون سے تری یادین تر کرتے ہین

ہم تو ان حضرت دل کے ہین مطیع فرمان
رخ اودہر کرتے ہین یہ حکم جدہر کرتے ہین

روز دکھلاتے ہین پستی و بلندی جہان
حضرت دل مجھے اب سیر و زبر کرتے ہین

تلملاتے ہین کبھی گیسو کبھی رخ دکھلا کر
یون ہی ہر روز وہ اب شام و سحر کرتے ہین

روز محروم پھراتے ہیں در جانان سے
کب غریبون کی یہہ دربان خبر کرتے ہین

مہر سے ذرہ جدا ہو نہین سکتا بیتاب
ہم بھی پھرتے ہیں ادہر رخ وہ جدہر کرتے ہیں

اشک بیری کی زمانہ کو خبر کرتے ہین
مجھکو رسوا یہہ میرے دیدۂ تر کرتے ہین

گردش چشم فسون گر سے بچانا یارب
یہہ وہ آہو ہین جہانا دیکھو جو سر کرتے ہین

ای بتو تم تو ذرا بھی نہ پسیجے ورنہ
نالۂ دل سے پتھر مین اثر کرتے ہین

کثرت رنج و غم و اشک کا مت پوچھو حال
خشک کر کر کے گلا آنکھ کو تر کرتے ہین

دیکھنے والون سے تم چھپ نہین سکتے ہرگز
صاف نظارۂ رخ اہل نظر کرتے ہین

مست ہین بادۂ نخوت سے یہہ گیسو والے
کب ہمری حال پریشان پہ نظر کرتے ہین

روبرو ہوتے ہین اوس بادشۂ حسن کے جب
ہم دل و جان و جگر نذر نظر کرتے ہین

صاف آئینہ مین ایک بال سا پڑ جاتا ہے
رخ کے جب وصف بیان مین ہم یاد کمر کرتے ہین

دام مین دیکھا تھا اک روز پھڑکتے مجھکو
اس خطا پر وہ جدا بازو سے پر کرتے ہین

بحر پوشون کو مبارک ہے دریای طمع
ہم تو ایک آب کے کوزہ مین گذر کرتے ہین

مفلسی مین مجھے لیجاتے ہین پیش منعم
ہاتھہ کا پاؤن مجھے دست نگر کرتے ہین

یاد گیسو مین رخ صاف کا کرتے ہین بیان
شام کیوقت تماشائے سحر کرتے ہین

شال زربفت مبارک ہو امیرون کو دلا
ہم تو کملی مین فقیرانہ گذر کرتے ہین

جان و دل سبھی سمجھتے ہین سواد و لت کو
اسقدر ناز عبث صاحب زر کرتے ہین

وہ نظر اس لئے مردم سے چراتے ہین کہ یہہ
آنکھہ مین دیکھتے ہی دیکھتے گھر کرتے ہین

تجہے گر پوچہے وہ بیتاب ہمارا کچہ حال
کہیو دنیا سے تیرے غم مین سفر کرتے ہین

جلوہ گر بزم مین حضور نہیں
آنکھہ مین عاشقوں کے نور نہین

بہیجا خط وہ رشک حور نہین
قاصدا تیرا کچھ قصور نہین

دوڑ کر پاس آہی پہنچون گا
ایسے کچہ مجہسے آپ دور نہین

خام کاری سے دل نہ پختہ ہوا
آتش عشق کا قصور نہین

دیکہتے بہی نہیں اوٹہا کر آنکہہ
اتنا زیبا تمہین غرور نہین

سچ تو اے بت یہ ہے خدا کی قسم
تجہسا معشوق دور دور نہیں

شیشہ مے کو طاق پر رکھدو
لطف پینے کا بے حضور نہین

مثل پروانہ آپ جلتا ہون
شمع رویون کا کچہہ قصور نہین

ایک جام اور بہر کے دے ساقی
مجہکو اب تک ہوا سرور نہین

ساتہہ لوں کس کو کس سے کہینچون ہاتہہ
کون سی شے ہے جو ضرور نہین

ہیں کس پر نظر عنایت کی
کون منت کش حضور نہین

وصف جنت کا ختم کر واعظ — مین تو مشتاق حسنِ حور نہین

ٹوٹ جانے دو خم جو ٹوٹ گیا — شیشۂ دل تو چور چور نہین

جو ہے وہ مفتری ہے دیکھہ لیا — کس کی نیت مین یہان فتور نہین

سارا عالم ہے بندۂ درگاہ — کون ہے جو سگِ حضور نہین

گھر کا اپنے نشان بتادے یار — نام کی تو مجھے ضرور نہین

نور سے سایہ گو جدا ہے ولا — پر جدا سایہ سے تو نور نہین

مہہ کو تیرے رخ سے کیا نسبت — لاکھہ چمکے مگر وہ نور نہین

جرم سارے معاف کر دیگا — کون کہتا ہے وہ غفور نہین

سب مین جلوہ تمہارا یکسان ہے — کون سا کوہ کوہ طور نہین

دیکھہ سکتا نہین مین اے بیتاب
جلوۂ یار کا قصور نہین

تیر عاشق پہ نگاہون کے لگاتے جاؤ — اے کمان دار نشانی کو اوڑاتے جاؤ

ٹھوکر ایک مرقد عاشق پہ لگاتے جاؤ — چال سے حشر کا انداز دکھاتے جاؤ

سرخ میں مجھ سے نہ آنکھوں کو چراتے جاؤ — اے صنم آخری دیدار دکھاتے جاؤ

ایک چپ کا ہی سرو ہی کا لگاتے جاؤ — باغ تو جاتے ہو یہ گل بھی کھلاتے جاؤ

لیے ہو جو دل و جان و جگر و صبر و قرار — چار دیوار عناصر کو بھی ڈہاتے جاؤ

بیوفائی کا طریقہ نہیں اچھا پیارے — سیکھ لو راہ وفا راہ پہ آتے جاؤ

چھوڑ کر مجھکو سکتا تو نہ جاؤ صاحب — ہاتھ تلوار کا ایک اور لگاتے جاؤ

پھر یہ دیدار خدا جانے میسر کب ہو — مل گئے ہو تو صنم آنکھ لڑاتے جاؤ

ہم وہ سالک ہیں تیری راہ محبت کے صنم — خضر کہتا ہے مجھو راہ بتاتے جاؤ

آنکھ مرقد سے میرے پھیر کے جاتے ہو کدھر — پھول دو چار کسی دن تو چڑھاتے جاؤ

شور محشر کا گماں ہوتا ہے وقت رفتار — یوں چھڑوں ہے تو چھڑوں کو نہ بچاتے جاؤ

حیف شمع تو ابھی فرش پہ بیٹھی بھی نہیں — موت کہتی ہے بچھونے کو اٹھاتے جاؤ

یوں نہ بیہوش مجھے چھوڑ کے جاؤ صاحب — لخلخہ زلف معنبر کا سونگھاتے جاؤ

ہم سے تنے ہیں جو ابرو تو اشارے بھی کرو — کھینچ لی ہے جو کمان تیر چلاتے جاؤ

کوچۂ یار کی اے خضر ہے ہمکو بھی تلاش — کس طرف جاتے ہو ہمکو بھی بتلاتے جاؤ

عاشقو ہونا ہے منظور نظر گر تمکو
آنکھ مین سرمہ کی مانند سماتے جاؤ

سیر صحرا کو جو جاتے ہو تو اے خوش چشمو
آہوون کو بھی ذرا آنکھ دکھاتے جاؤ

پائے نازک سے اگر کرتے نہین ہو پامال
دونون ہاتھون سے میری خاک اوڑاتے جاؤ

گر و ابرو کے اشارہ مین مژہ کو شامل
ساتھ تلوار کے خنجر بھی چلاتے جاؤ

کیف بادہ تو نہین نشۂ عرفان سے تو
ایسے بیہوش ہو ہوش مین آتے جاؤ

بدلو تیور بھی صنم عین شکر رنجی مین
آنکھ پھیری ہے تو منھ کو بھی بناتے جاؤ

ساتھ تابوت کے آئے تو نجاؤ پھر کر
گور مین لاشۂ عاشق کو سلاتے جاؤ

خاک رہنے کا نہین زیر زمین بھی جز خاک
منعمو گنج نہان کو بھی لٹاتے جاؤ

لعل لب کے جو تصور مین ہو گریان بیتاب
لخت دل اشکون کے ہمراہ بہاتے جاؤ

تماشا اپنے بسمل کا ستمگر دیکھتے جاؤ
تڑپتا کسطرح ہے یہ زمین پر دیکھتے جاؤ

میرے باغ جگر کی سیر دلبر دیکھتے جاؤ
کھلے ہین ایک سے گل ایک بہتر دیکھتے جاؤ

جفا و جور خوبان ستمگر دیکھتے جاؤ
گذرتی ہے جو کچھ قسمت سے سر پر دیکھتے جاؤ

عیادت کو نہیں کہتا مگر اتنی گذارش ہے
ادہر سے جاؤ تو مجھکو بھی دم بھر دیکھتے جاؤ

کرو بجر خدا اکبار سے جو زنگ عاشق کو
ذرا تیغ نگہ کے بھی تو جوہر دیکھتے جاؤ

چمن میں چل کے دکھلا دو نہیں ہے تاب تنہا
کھڑے ہیں منتظر سرو و صنوبر دیکھتے جاؤ

ملے ہو قسمتوں سے راستے میں بعد مدت کے
بچاؤ آنکھ پہ پھیرے بندہ پرور دیکھتے جاؤ

ذرا سا بھی تمہارا دیکھنا عین عنایت ہے
یہ کب کہتا ہوں مجھکو آنکھ بھر کر دیکھتے جاؤ

گریباں گیر الفت سے عبث دامن چھوڑاتے ہو
ابھی تو کہتے تھے آؤ میرا گھر دیکھتے جاؤ

سر رہ کوئی بھی مانع نہیں نظارہ بازی کا
مجھے بھی دیکھنے دو تم بھی لیکر دیکھتے جاؤ

تہ و بالا زمین آسماں یا دونوں عالم ہوں
تمہیں کیا تم تو نیچے نگاہ اوپر دیکھتے جاؤ

عیادت نرگس بیمار کی کرنے جو آئے ہو
تو سنبل کا بھی سب حال ابتر دیکھتے جاؤ

گنہگار وہیر ہماری کسقدر گٹھری گناہونکی
اوٹھا کر بوجھہ تم بھی اپنے سر پر دیکھتے جاؤ

جبر غبغب کی الفت میں کنوئیں جھانکے ہیں کس کس نے
تمہاری چاہ کا ہے کون خوگر دیکھتے جاؤ

یہ کب کہتے ہیں بیماران الفت دیر تک ٹھیرو
جو آنکلے ہو بہولے سے تو دم بھر دیکھتے جاؤ

چلے تو ہو میرے پہلو سے اوٹھکر پاس ٹھیرو نکے
کہینگے آج ہم شکوونکے دفتر دیکھتے جاؤ

یہہ کیا اندھیر ہے موسیٰ ہی کی آنکھیں کو روشن
ادہر بھی غیرتِ خورشید انور دیکھتے جاؤ

صفِ مژگان ہے استادہ پئے خونریزیِ عاشق
کوئی دم مین یہہ اب چلتے ہین خنجر دیکھتے جاؤ

کھڑے ہین منتظر عشاق شمشیر نگہہ قاتل
انہین تیغِ نظر سے تم برابر دیکھتے جاؤ

تماشا دیدنی ہے آپکے دیوانون کا صاحب
اوڑاتے کس طرح ہین خاک سر پر دیکھتے جاؤ

غبار دل نکالو دل کے تم بیتاب سے اپنے
نہو بہرِ خدا ایسے مکدر دیکھتے جاؤ

دشتِ مین اوس شوخ کو جانے تو دو
آہو دل کو آنکہہ دکھلانے تو دو

سرمگین آنکہہ اون کو دکھلانے تو دو
عین اشارے مین غضب ڈھانے تو دو

دشتِ غربت مین مجھے جانے تو دو
بیکسی مین ٹھوکرین کہانے تو دو

دیکہہ لونگا ابر باران کی جھڑی
چشم گریان کے حضور آنے تو دو

اوس زبانِ چشم سے چشم و زبان
پیچھے لڑنا پہلے ملجانے تو دو

صاف اوڑ جائینگے شمعون کے دہوئین
شعلہ رو کو بزم مین آنے تو دو

غیر سے ملنے کی دونگا مین سند
یار کو جہوٹی قسم کھانے تو دو

ملنے کا بھی کوئی نکلیگا طریق
راہ پر اوسکو ذرا آنے تو دو

دیکہیں وہ کیونکر نہ لکہینگے جواب
خط ہمارا اون کو پڑہولنے تو دو

پیچھے جان لیجیو پہلے اے جانِ جہان
روح کو تن سے نکلجانے تو دو

بے غبارِ دل میرا کہدون گا صاف
رُخ پہ اون کے خط نکل آنے تو دو

جوہرِ اینار بھی کھل جائیں گے
یار کو تلوار چمکانے تو دو

دل کی کھل جاوین گی سب کیفیتین
ساغرِ مے اون کو پی جانے تو دو

بیٹھ جاوین گے کلیجا تھام کر
لاشہ میرا اون کو اوٹھوانے تو دو

دل تو کیا جان بھی کرین گے ہم نثار
یار کا قاصد کو خط لانے تو دو

رفتہ رفتہ کھینچ لیں گے ہاتھ بھی
گوشہ گیر و پاؤن پہیلانے تو دو

ابرِ باراں مُنھ تکے گا دیکھنا
مینھ ذرا اشکون کا برسانے تو دو

دل کی اولجھن بھی نکل جائیگی سب
کاکلِ پیچاں کو سلجھانے تو دو

عاشق و معشوق مین کرنا تمیز
ایک دل دونون کو ہوجانے تو دو

رخ کا بوسہ ایک لونگا اور بھی
اون کو قرآن مجھسے اوٹھوانے تو دو

بل نکل جاوے گا سارا سانپ کا / خم اوسے گیسو کا دکھلانے تو دو

دیکھیو ہون گا کسطرح سلتے نہین
آنکھ بیتاب اون سے لڑجانے تو دو

آؤ میرے گھر یہہ کسدن یار کا ارشاد ہو / شاد کب تک دیکھئے اپنا دلِ ناشاد ہو

اے جنون اوس گل سی گھر میرا کہین آباد ہو / اپنا ویرانہ بھی رشکِ گلشنِ نوشاد ہو

اے صبا جولان یہان پھر توسنِ جلاد ہو / آرزو ہے اپنی مشتِ خاک پھر برباد ہو

ہون ازل کے تیرہ دل روشن کہان اصلاح سے / کسطرح سرمہ سے بینا کورِ مادر زاد ہو

اوس جوان کا قد اگر دیکھے تو شکلِ چرخِ پیر / سرو قیدِ راستی سے باغ مین آزاد ہو

دیکھیے کب معرکہ یہہ طے ہو مدت سے ہے شوق / تیغ ہو گردن ہو مین ہون خنجرِ جلاد ہو

اے پری رو تیرا دیوانہ سب بہولا ہوا / نے قسم دیر و حرم کا راستہ گر یاد ہو

حرف آیا دل پہ تو اوس سے معلم نے کہا / نام کو شاگرد ہو تم پر بڑی استاد ہو

تیغ ابرو کی تری کہینچے کبھی تصویر تو / کیا تعجب ہے قلم گر خامۂ بہزاد ہو

شوق اوڑنیکا ہوا ہے توسنِ دلدار کو / دیکھیے کس کس کی خاک اب اے صبا برباد ہو

دیکھ سکتا ہی ہیں صحبت گل و بلبل کی یہ
جلد نابینا الٰہی دیدۂ صیاد ہو

سہل کرتی کان رکھیں گر یہ نالو پہ آج
کلھنے فردائے محشر زاہدون کو یاد ہو

جیتے جی ہونا رہا مشکل ہی بند عشق سے
یہ نہیں وہ قید ہی جسکی کوئی میعاد ہو

ای سمند یار کر ہر ہر قدم پر شوخیان
خاک ہو کوئی بلا سے تیرے پا برباد ہو

پاؤن کی زنجیر میری ڈھیلی کر دے یا کڑی
مین نہین وہ جسکے لب پر نالہ و فریاد ہو

دیکھتے ہی ہین تو میں آنکھیں چورا کر دیکھتے
داد وہ دیتے ہین جسمین کچھ نہ کچھ بیداد ہو

میں وہ بلبل ہون کہ یکسان ہے مجھے شاد و غم
شاخِ گل ہو ای صبا یا خارِ صیاد ہو

قتل ہی آخر کیا شمشیر تیز مجھ سے
ای صنم واللہ اب سمجھا کہ تم جلاد ہو

کرتی ہے رسوا یہ ای بیتاب دختِ رز ہمین
کس توقع پر بھلا اس کا کوئی داماد ہو

تشبیہ دون نہ رخ سے تیری ماہتاب کی
دکھلاؤن کیا چراغ بھلا آفتاب کو

قہرِ خدا سنا ہی بتانِ حسین کا قہر
آتا ہے جی مین چھیڑ کے دیکھون عتاب کو

اللہ رے پاسبانی بیداری فراق
آنا محال آنکھون مین ہے دزدِ خواب کو

گیسوئے یار سے جو اوڑا مشک کا دہوان
مٹی کیا پسینہ نے عطر گلاب کو

چہاتی جو سخت پکڑی تو بولا وہ بحر حسن
کیا سنگ آپ سمجھے ہوئی ہین حباب کو

کہائیگا اوسکے زیر قدم حشر ٹہوکرین
آنے دو راہ پر تو سمند شباب کو

آتا ہے دور اپنا بھی اس دور چرخ مین
کہدو بھرے پیالون مین ساقی شراب کو

انگیا ہے تر پسینہ مین اوس بحر حسن کی
دیکھا ہے ہمنے پانی کے اندر حباب کو

اے زلف یار ہوکے تو برہم رولا ہمین
برسائے پانی کام یہی ہے سحاب کو

صاحب شب وصال ہے کیسی حیا و شرم
پردہ کہان کا دور کرو اب حجاب کو

اندہیر دن دہاڑے نکر میری جان پر
اے رشک مہر رخسے اولٹ دے نقاب کو

اے شہسوار حیف اوڑا دن مین سر پہ خاک
اور ہو نصیب پائے حنائی رکاب کو

بہنتا ہے دل تو بہتے دی آتش مین عشق کے
بیتاب آنچ کرتی ہے پختہ کباب کو

کیون نہ دو ٹکڑے کری تیغ حسد اغیار کو
یار سے الفت ہی ہمکو ہے الفت یار کو

کیا ہوا سونپا اگر جان و جگر دلدار کو
اختیار اپنا سبھی دیدیتے ہین مختار کو

حیف یہان تو سے جہکا ہے اشتیاق قتل مین
وہان اجازت کہینچے دیتی نہین تلوار کو

ای پری بہر خدا پردہ سے آ باہر ذرا
ایک مدت سے ترستے ہین تیرے دیدار کو

دم ۲ دلجہتا ہے پر نظارۂ رخسار صاف
ای صنم سر کا دی رخ سے گیسوے خمدار کو

مار کہا پیچ سے آخر عدم کی راہ مین
گیسوؤن کا بل ہوا موی میان یار کو

ہوگیا دیوانہ جسپر پڑگیا اے قصر یار
سمجہے ہم سایہ پری کا سایۂ دیوار کو

ہوگئے دیوانے دونون عشق زلف یار مین
توڑتا ہے شیخ سبحہ برہمن زنار کو

ہوگئی اپنی رسائی گر در دلدار تک
ایکدن پردہ اوٹھا کر دیکہہ لینگے یار کو

بعد مدت منہہ سے بولا وہ شوخ لالہ رو
باغبان نے آج کہولا ہے در گلزار کو

ہوگئی ثابت اگر تاثیر اپنے آہ کی
ایکدن سیدا کرینگے جسخ کجرفتار کو

آگ لگ اوٹہے ابہی پہک جائے تڑپے مل مجہے
برق سے نسبت جو دون برق نگاہ یار کو

آنکہہ یا چشم جانان مین جہپکتی ہے نہین
نرگس بیمار کہیئے دیدۂ بیدار کو

روبرو آوے نہ میرے چشم گریان کے کبہی
آبرو رہنی جو ہووے ابر دریا بار کو

یاد ابروے صنم مین رات بہر آئی نہ نیند
رکہہ لیا جبدن نہ مینے زیر سر تلوار کو

صاف کرکے وہ صف عشاق کو کہنے لگا
کیون کہین دیکہا تہا یون چلتے ہوئے تلوار کو

یاد دلواتی ہی ہونٹون کی مسی اون کی ہنسی
ابر مجہپر کہینچتا ہے برق کی تلوار کو

پہینکدے ای بوالہوس جلتا نہین گر بار عشق
کیون لئے پہرتا ہے ناداں سر پہ اس بیگار کو

مجہکو تو بیتاب یوسف کا پتا ملتا نہین
چہان مارا مینے سارے مصر کے بازار کو

حیرت سے صاف دیکہہ کے رخ اپنا یار کو
کرتا ہے زنگ آئینہ آئینہ دار کو

اللہ رے اضطراب شب انتظار یار
دم بہر نہین قرار دل بیقرار کو

تلوار کی ہے کون سی تجہکو احتیاج
ابرو کا ایک اشارہ ہے کافی ہزار کو

رہنے دے اپنی بزم مین مجہہ زار کو صنم
دی ہے جگہہ خدا نے بہی گلشن مین خار کو

اوس بت نے یون چہپائی ہے دلمین ہماری چاہ
جسطرح سنگ رکہتا ہے پنہان شرار کو

کب کا غبار دل مین تیرے تہا چولے صبا
برباد کردیا میری مشت غبار کو

کیا مرغ دل کو میرے پہنساتا ہے پیچ مین
آتے بلا کے پیچ مین گیسوے یار کو

دندان دکہلا کے منہ میرے بحر حسن نے
آب آب کردیا گہر آبدار کو

اوس ماہ وش کو دیکھ کے جو چاک چاک ہے
تشبیہ ہے کتان سے گریبان کے تار کو

افتادہ ہے زمین پہ جو دیوانوں کی طرح
سایہ ہوا ہے سایۂ دیوار یار کو

گیسو میں اوسنے دل جو پھنسایا تو کیا عجب
صیاد کا ہے کام پھنسانا شکار کو

دنبالہ سرمہ کا نہیں آنکھوں میں یار کے
گھوڑا لگا ہے ابلق لیل و نہار کو

حیلہ ہے مدتوں سے مسیح عندلیب روح
دکھلادے باغ حسن کی اب تو بہار کو

کھونا گلے کو تونے گریبان تو دیکھیو
ٹکڑے کرونگا میں بھی تیرے تار تار کو

آخر بدن سے چھوٹ گئی روح ہجر میں
رو کے رہے پیادہ کہاں تک سوار کو

حال سیہ آئینۂ رخ پہ جلوہ گر
دیکھو حلب میں نافۂ مشک تتار کو

تقدیر دیکھنا جو کبھی بھول سے کر آئے
بیتاب بھول جاوہ میرے مزار کو

تعشق ہے رخ روشن سے اوسکے زلف پیچاں کو
تعجب ہے کہ ہندو کر رہا ہے حفظ قرآں کو

ابھی حاصل ہو جمعیت میری روح پریشاں کو
اگر لادے صبا اوسکی شمیم زلف پیچاں کو

دکھاتا ہی نہیں وہ رشک مہ چشم فتاں کو
جواب صاف عیسی نے دیا بیمار ہجراں کو

کنوئیں جھکو آئیگی غیرت عزیز و ماہ کنعان کو
دکھا دیگا میرا یوسف اگر چاہِ زنخدان کو

جو یاد آتی ہے تیری چشم رشکِ دیدۂ آہو
تو رو رو کر بہگو دیتا ہون دامانِ بیابان کو

تمیز ان کے کرے امتیازِ نیک و بد دونون
خدا نے اس لیے بخشے ہین ہوش و عقل انسان کو

عبث ہوتا ہے برہم مجھسے بے سبب اولجھتا ہے
چھوا کب مینے اے کافر تیری زلفِ پریشان کو

جلایا آتشِ حسرت مین مثلِ شمع سر تا پا
دکھا کر یار نے دستِ حنائی شاخِ مرجان کو

نہ نکلا پر نہ نکلا کی بہت جراح نے محنت
محبت ہے جگر سے میرے تیر افگن کے پیکان کو

بہلا الفت جو اوس سے کی تو تہنے کیا برائی کی
زمانہ مین ہوا کرتا ہے انس انسان سے انسان کو

ہوای دہر سے محفوظ ہے دل اہلِ خلوت کا
نہین صرصر سے کچھ خطرہ چراغِ زیرِ دامان کو

تڑپنا بہول جائے وصاف لینا برق اے مہوش
دکھا دی مسکرا کے تو جو اپنے برقِ دندان کو

ستارو سے کہے ذرا کہدو کہ تمکین اب مقابل میں
چنا ہے آج اوس مہوش نے پیشانی پہ افشان کو

ہماری خاک اوڑتی ہی ہو اکیطرح جا لپیٹی
بچایا لاکھ اوس شاکِ پری نے اپنے دامان کو

خوشی سے ہے خوشی اور غم سے غم ایذا سے ایذا ہے
غضب کا ربط و ضبط اس جسم سے ہے دیکھنا جان کو

لگی کرنے جو وہ دعوی خوش چشمی تو جانان نے
دکھائیں خوب سی آنکھیں غزالانِ بیابان کو

نمی ہے آنکہہ میری ہی نہین بیتاب کب اوسپر
ستارے دیکھیو مین آسمان سے اوسکی افشان کو

حیلہ مژگان سے دکھاتا خنجر فولاد کو
کہیں ایجاد ستم ہے اوس ستم ایجاد کو

آشیانہ پھونکتے ہین فصل گلمین تو
آگ اے صیاد لگا دے تیرے بیداد کو

یار تیرا تو نشان مجھکو کہین ملتا نہیں
ڈھونڈھ مارا میں نے سارے عالم ایجاد کو

گر یہی ہے زمزمہ سنجی تو اک دن دیکھنا
دام میں لا دینگے مرغان چمن صیاد کو

قدرت حق سے ہین یہ اربعہ عناصر ایک جا
کون دیکھے ہے ایسا ربط اضداد کو

تیرے ہونٹ موتی ہیں اغیار سے فرمائشیں
کب بجا لایا نہیں میں آپکے ارشاد کو

کر دیا صورت پرستی نے ہمیں ہی سے دور
عاشق بت ہو گئے بھولے خدا کی یاد کو

اپنے اپنے رنگ میں ہین مست کعبے و حرم
کون سنتا ہے بھلا بلبل کی بیان فریاد کو

روح و تن مین کیوں جدائی ڈالتی ہے اے اجل
کس لئے کرتی ہے ویران خانہ آباد کو

وار مژگان کے لئے اکثر دل صد چاک پر
تیغ نے سینے سے لگایا خنجر جلاد کو

دیکھکر مجھکو قفس مین اڑ گئے سب عصفیر
مین مشکل میں نہ ہو بچا کوئی بھی امداد کو

یہہ خراماں ہے چمن مین اور وہ ہے پابگل
سرو قد سے میری کیا نسبت بھلا شمشاد کو

مدتین گذرین نہین لیتا خبر تک بھی کبھی
کیون بھولائے بیٹھا ہے تو یار میری یاد کو

گرد کیپ عشاق ہین اوس سرو قامت کے صبا
قمریان گھیرے ہوئے ہین باغ مین شمشاد کو

کیا پڑا ہے وہم مین یا خام کے تو اوٹھہ دلا
سوچتا الفت مین کوئی بھی نہین افتاد کو

کسطرح بیتاب ہے ہوئے الفت تن اوس سے جو
سمجھے ہین اکثیر مشت خاک بے بنیاد کو

پیچ گیسو کا پھر کھلا دیکھو
کس پہ آوے گی یہہ بلا دیکھو

قدرت ذات کبریا دیکھو
بت بھی بن بیٹھے ہین خدا دیکھو

دل سوئے بت کدہ چلا دیکھو
خضر بھولا ہے راستا دیکھو

خنجر یار پھر کھچا دیکھو
آئی عاشق کی پھر قضا دیکھو

دیکھتے کیا ہو بحر و طوفان کو
ناخدا او سوئے خدا دیکھو

سرخ سے زرد ہو گیا گلشن
کیا تھا اور ہو گیا یہہ کیا دیکھو

دام مین فصل گل کی دیکے خبر
چھیڑتی ہے مجھے صبا دیکھو

خاک میری وہان سے پھر آئی
کیسی اولٹی چلی ہوا دیکھو
بیوجہ کیون ہے مجہپہ قہر وغضب
جرم دیکھو میری خطا دیکھو
چل بسی روح جسم خاکی سے
ہوگیا دم نیں کیا سے کیا دیکھو
صورت نقش پا سے گلی مین اب
آکے بیٹھا ہون تم اوٹھا دیکھو

رحم کرنے کا وہ نہین بیتاب
اشک بھی آنکھ سے بہا دیکھو

باغ جاتا ہون اوس نگار کے ساتھہ
سیر کرتا ہون مین بہار کے ساتھہ
بلبل باغ آرزو ہون مین
ایک دل ہے میرا ہزار کے ساتھہ
ہنستے ہین وہ ہمارے رونے پر
برق ہے ابر نوبہار کے ساتھہ
ہر کاب اوسکے خاک ہے اپنی
ہے پیادہ روان سوار کے ساتھہ
غیر ہے دلربا کے پہلو مین
گل کو دیکھا ہے ہمنے خار کے ساتھہ
چھر گئی ہمرہ مژہ وہ نظر
تیغ بھی چل گئی کٹار کے ساتھہ
چھوڑین کب ہمرہی غبار دسوار
ہے غبار اوسکے وہ غبار کے ساتھہ

عشق کیون نہ باندہے زلفِ رخ — عشق ہے اوس کو چشمِ یار کے ساتہ

اوڑگئی روح رہ گیا قالب — کیا پیادہ چلے سوار کے ساتہ

پنجہ کرتا ہون شعرون سے مین — کشتی لڑتا ہون روز چار کے ساتہ

جیب کا تار ٹوٹتا ہی نہین — نکلا آتا ہے تار تار کے ساتہ

جوش مستی کا ہے جوانی تک — نشہ ہوگا ہرن اوتار کے ساتہ

عشق مین کب کا جل بسا ہوتا صبر — سینے رکھا ہے مار مار کے ساتہ

سیکھہ عشاق سے طریقۂ عشق — ہوے اے خام پختہ کار کے ساتہ

وہ سوار آیا تو مثالِ غبار — ہم قدم ہونگا راہوار کے ساتہ

کام رکھہ ایک سے زمانہ مین
دوڑ بیتاب مت ہزار کے ساتہ

دار پر کھینچیے روا ہے یہہ — عاشقِ زلف کی سزا ہے یہہ

کب جگا خون دل بہلا ہے یہہ — نخلِ مژگان مین لگ کہلا ہے یہہ

اوس مسیحا بیان کا بینا — تپِ فرقت کی بس دوا ہے یہہ

جو پہنا اپنے سر پہ کھیل گیا
دام گیسو نہین بلا ہے یہہ

کب بہلا چہوڑتا ہون عشق صنم
لاکہہ ناصح سے کہے بُرا ہے یہہ

نہ لگاوٹ پہ اوسکی جا اے دل
کہے رکھتے ہین ہم دغا ہے یہہ

وہ اودہر دم ادہر ہوا رخصت
غم فرقت نہیں قضا ہے یہہ

ہے نظر اوس کی خاک پہ میرے
تیر رو تو وہ کا سامنا ہے یہہ

سرو قدون کا سینہ اوبھرا ہے
نخل شمشاد یا پہلا ہے یہہ

سبکو خلوت مین حال دل کا کہا
نہین بیگانہ آشنا ہے یہہ

ایک آتا ہے ایک جاتا ہے
سچ ہے دنیا نہین سرا ہے یہہ

کیون نہ دم زن نہ راہ عشق مین ہون
کوئے جانان کا راستا ہے یہہ

واہ کیا ہی نکل گئی تن سے
روح ہے یا کوئی ہوا ہے یہہ

کیون نہ خط رکہین سر پہ آنکہون پر
یار کے ہاتہہ کا لکہا ہے یہہ

یہان تو آنکہون کی راہ دم نکلا
ہے گمان اونکو تاکتا ہے یہہ

فخر نیتاب کو ہے شاہوں پر

کوچہ یار کا گدا ہے یہ

مزہ دکھاتی ہے غصہ میں تند خو تیری — لڑائی صلح سے بہتر ہے جنگجو تیری

خوشا وہ آنکھ کیا جس نے تیرا نظارہ — خوشا وہ کان سنی جس نے گفتگو تیری

خدا کے واسطے ناصح نہ مغز خالی کر — میں سن چکا ہوں بہت ایسی گفتگو تیری

جو وعدہ کرتا ہے حیلوں میں ٹال دیتا ہے — مجھے پسند نہیں خو یہ حیلہ جو تیری

مٹا نہ سینہ سے اے داغ ہجر تو اب تک — کہاں تلک کروں اشکوں سے شست و شو تیری

تصور آتا ہے پھر مجھ کو یار تیرا ہے — دھری ہی رہتی ہے تصویر روبرو تیری

سنا ہے نام ترا جب سے یار ہرجائی — تلاش کرتا ہوں میں جب سے کو بکو تیری

نسیم عطر میں کب اتنی ڈوبی ہی تھی — کھلی ہے آج مگر زلف مشکبو تیری

مجھے بتاتا ہے باتوں میں پیش غیر اکثر یار — بگڑ گئی ہے بہت ان دنوں میں خو تیری

مزاج کو نہ شب وصل میں کرے برہم — الجھ رہی ہے بہت زلف مشکبو تیری

نہ آیا آج بھی وعدہ پہ تو اگر اے یار — کریگی قتل مجھے تیغ آرزو تیری

بدن میں روح ہے بے غیرت نسیم بہار — کہ بند ہو گئی غنچہ میں آ کے بو تیری

پھرا ہی کرتے ہین رات چرخ پہ مہ و مہر
کسے نہین ہے زمانہ مین جستجو تیری

دماغ چاہیئے ای غیرت چمن ورنہ
وہ گل ہے کونسا جسمین نہین ہی بو تیری

مقام شکر ہی ناداں بہت غنیمت جان
جو اس زمانہ مین رہجائے آبرو تیری

تیری تلاش مین پھرتے ہین کافر و دیندار
ہر ایک کو ہی زمانہ مین جستجو تیری

مزے وصال کے بیتاب اوڑا جی بھر کے
بر آئی آج ہی مدت مین آرزو تیری

اوڑ کے جائیگا کہان دن سے اگر دیکھین گے
طائر دل تیری ہم بازو پر دیکھین گے

ای جنون پردہ کرینگے یہہ کہے رکھتے ہین
وصل کی شب جو گریبان سحر دیکھین گے

تن بلبل مین نہ صیاد نے جب پائی جان
بولا بیرحم کہ اب نوچ کے پر دیکھین گے

اوڑ کے صیاد کہان جائینگے مرغان ہوا
پر نہ مارین گے اگر تیر مین پر دیکھین گے

رات دن اوسکا تصور ہی مین کہتے ہین ہم
اپنے خورشید کو اب آٹھہ پہر دیکھین گے

حیف یہان جسم مین باقی نہین قطرہ خون کا
آنکھین کہتی ہین کہ ہم لخت جگر دیکھین گے

رو کے ہم تجھکو بھی کھینچین گے نفس فرقت مین
ایکدن تیرا بھی ای آہ اثر دیکھین گے

یہ تو ممکن نہیں آنکھوں سے نظر ہو تو جدا
ہم بھی دیکھیں گے اور ہر آب ہدہر دیکھیں گے

ای پری سایہ ہو آسیب ہو جو جائے سو ہو
جیسے یہ جان جیتیگا تیرا گھر دیکھیں گے

ڈہونڈہتے کعبہ و بتخانہ مین جا دین ادہر
لے دلا آج تیرا کہنا بھی کر دیکھیں گے

زور و زاری کو دامن گے حسین ابتاب
شکل دکھلائین گے جب ورت زرد دیکھیں گے

کہہ دو صیاد سے جفا نہ کرے
نوچ کر پر مجھے رہا نہ کرے

کیون تیری زلف کہون مین دام
حلبازی میری بلا نہ کرے

آ لگے یا الٰہی سینہ پر
تیر جانان کہین خطا نہ کرے

دلشدہ دل لے کے دی تسلیم زلف
اچھا سودا ہے کیون جبا نہ کرے

مین ہون بیمار چشم جانان کا
کہہ دو عیسیٰ میری دوا نہ کرے

توڑ ڈالے کلائی گل کی شاخ
خون بلبل کا کیون حنا نہ کرے

سرو قد تیری گرم رفتاری
شور محشر کہین بپا نہ کرے

بل دکھاوے جو تو کمر کا اسے
پیچ پھر گیسوئے دوتا نہ کرے

کعبۂ دل کو چھوڑ کر اے بت — تجھکو سمجھون خدا خدا نہ کرے

سچ کہا ہے کسی نے ای صاحب — بے مروت کو آشنا نہ کرے

رنگ یکسان نہین زمانہ کا — کیا کرے کوئی اور کیا نہ کرے

کرتے ہو سب سے جو دغا یہ دغا — دیکھنا کوئی بد وسا نہ کرے

چال وہ چل جو ہر روش ہو بھلی — کوئی شکوہ کوئی گلا نہ کرے

دوست دشمن اگر ہون ملکر ایک — ایک سے ایک پھر لڑا نہ کرے

اک زمانہ تمھارا شاکی ہے — تا ابید رد ہو خدا نہ کرے

مصحفِ رُخ کا ہون مین سودائی — عشقِ گیسو مری بلا نہ کرے

دل جو دیتے ہو تو سمجھ کے دو
کہین **بیتاب** وہ دغا نہ کرے

جہان دیکھو وہی جان جہان ہے — عیان ہے گو رباطن سے نہان ہے

مکان کہتے ہین جسکو لامکان ہے — نشانِ نام نامِ بے نشان ہے

تفاوت ہم مین اور اوسمین کہان ہے — فقط پردہ دوئی کا درمیان ہے

جو کنہ نام سے وہ بے نشاں ہے ۔ مکان کے بعد آخر لامکان ہے

قفس مین بھی نہین ایک حرف بولیں ۔ گلستان بلبلون کو بر زبان ہے

اوسی کو سیر گلشن کا اوٹھا لطف ۔ صبا کیطرح جو داماں کشاں ہے

صبا لیتی نہین نقد دل وجان ۔ نسیم زلف کا سوداگراں ہے

وہی جز میں سمجہ لیتے ہیں کل کو ۔ ورق پر جسکو دفتر کا گماں ہے

جز اوکے راز اوسکا کون جانے ۔ کہ جسکے کن سے یہہ کون ومکان ہے

تواضع سرکشو واجب ہمین گر ۔ جھکا پیش زمیں کیون آسمان ہے

سمجہ کر کھول اے بلبل پر وبال ۔ قفس نزدیک ہے دور آشیان ہے

یگانہ چشم وحدت میں ہیں سب ہین ۔ کسے بیگانہ کہتے ہو کہان ہے

نہیں یہان سنگ سے خالی کوئی بت ۔ ور دل جسم خاکی جاں نہاں ہے

مکین اوسکو کہے کونین مین کون ۔ مکاں جسکی نظر مین لامکاں ہے

قفس مین یاد کرکے سیر گلشن ۔ تڑپتی عندلیب خستہ جاں ہے

شفا تمھارے سے پاتے ہین بیمار ۔ مرا یوسف مسیحائے زمان ہے

ملاکو ر واعظ کا سنان سے
ہمارا پیر طاقت مین جوان ہے

گگر بوتے ہین سب قدرت اوسی کے
یہہ عالم باغ ہے وہ باغبان ہے

سلو طعن ہے ابر سیہ پر
تبسم برق پر خندہ زنان ہے

دل گوشۂ پہلو سے باہر
لگاتا تیر وہ ابرو کمان ہے

ہم دنیا مین کشتی ہے جو اوقات
اجل اس حال پر خندہ زنان ہے

ذرا دیکھو تو جذب عشق صادق
پے قیس روان لیلی دوان ہے

غضب ہے خون ہمارا کرکے ظالم
مٹاتا اب ہے اپنے رنگ پان ہے

جب پہلے مرگیا مرنے سے اپنے
اوسی مردہ پہ زندہ کا گمان ہے

عجب ہے یہہ دورنگئ زمانہ
کوئی ناکام کوئی کامران ہے

کمر کے لین مگر بوسۂ خال
کرین کیا مصحف رخ درمیان ہے

نہین حکمت سے خالی کوئی شی یہان
عبارت ہے عیان مطلب نہان ہے

سیہ اژدر ہے یا ہے رات کالی
بلا کا اوس کے گیسو پر گمان ہے

نہین ہم دیکھتے وہ دیکھتا ہے
ہمارے اوسکے پہلون درمیان ہے

تنک کرایکدن ہوگا سبکسار
جسے بار اپنی ہستی کا گراں ہے

نہین صورت کوئی معنی سی خالی
صدف کے پیٹ مین گوہر نہان ہے

میں اون آنکھوں کا ہون بیتاب کہ جنسے
ٹپکتی جس سے چشم آہوان ہے

وان تو شغل حیا پرستی ہے
آنکھ یان دید کو ترستی ہے

کیسی زور ون پہ تنگدستی ہے
ہم ہیں اور روز فاقہ مستی ہے

رات دن فکر تن پرستی ہے
نیستی پر گمان ہستی ہے

دیکھلو نور حسن کا عالم
روشنی چہرہ سے برستی ہے

آہ پر آہ کھینچتا ہون مین
آگ پر آگ یان برستی ہے

فکر عالی ہے مررعہ مضمون
آسمان سے زمین برستی ہے

جیتو مونسے عیان ہے طراری
شوخی گفتار سے برستی ہے

کیون نہ پیدا ہون اب نئے مضمون
بدلی یان فکر کی برستی ہے

پھر کہان دن شباب کے ساقی
سب جوانی تلک یہہ مستی ہے

کون سنتا ہی تیری اے ناصح — اندنون زور دشور سنی ہے

ہون چپ راست کی صفین ہشیار — پہنکتا تیغ وہ دو دستی ہے

کون ہوتا ہے وقت بد مین شریک — ابر روتا ہے برق ہنستی ہے

کہچکے رہ جاتی ہے جو ای قاتل — کیا تیری تیغ مجہکو کستی ہے

چوڑ رہتے ہین رات دن ساقی — ختم آنکہون پہ تیرے مستی ہے

کیسا آباد ہے یہہ ویرانہ — کیسے ویرانہ مین یہہ بستی ہے

کر نہ ویران جسم خاکی کو — اے اجل روح اسمین بستی ہے

مول لے لے متاع الفت کو — جان دینے پہ بھی یہہ سستی ہے

چرخ پر خاک اوڑکے جا پہونچی — اب بلندی پہ اپنی پستی ہے

بوے گیسوی عنبرین کو نسیم — نقدِ دل لیکے دی تو سستی ہے

دیکہتا ہون ہر ایک شی مین اوسے — یہہ بھی حسنِ خدا پرستی ہے

زندگی پر جو اپنی نازان ہین — موت ہستی پہ اونکے ہنستی ہے

جاے عبرت ہے شہرِ خاموشان — داغ دیکہو یہہ عدم کی بستی ہے

جیتے جی مرنے کی تمنا ہے
زندگی موت کو ترستی ہے

مغتنم جان صحبتِ احباب
یہہ بھی ایک اتفاق ہستی ہے

نہین یکسان ہی جنس بازاری
کوئی مہنگی ہے کوئی سستی ہے

قفس تن بلا کلہے جنجال
کیون تو اے روح آپ پھنستی ہے

موت آتی ہے عمر ہوکے تمام
نیستی کو بھی قید ہستی ہے

پھاڑتا جیب کوہ کیا فرہاد
یہہ جنون تیری تیز دستی ہے

کر دیا بادۂ الست نے مست
اب تو زور دون یا اپنی مستی ہے

فکر عالی سے ہی عروج سخن
عرش پر انس زمین کی بستی ہے

آدمی آپ کو نہ کھینچے دور
اسکی ہستی کی کون ہستی ہے

بچنا زلف سیہ سے اے بیتاب
یہہ وہ ناگن ہے اوڑکے ڈستی ہے

آنکھہ غصہ سے جو الفت کی دکھائی ہوتی
صلح کی صلح لڑائی کی لڑائی ہوتی

ہے یقین جذب شہادت جو دکھاتا مین کبھی
تیغ جلاد کی بے کھینچے کھیچ آئی ہوتی

چلتی مقتل مین اگر تیغ نگاہِ قاتل
صفِ عشاق کی دم بہر مین صفائی ہوتی

کبھی وسعت جو دکھا دیتا دلا تو اپنی
دونون عالم مین مجھے تیری سمائی ہوتی

کیا ہوا ہاتہہ اگر تیرا پڑا تھا اوچھا
ایک تلوار صنم اور لگائی ہوتی

آنکھہ نرگس کو جو گلشن مین دکھا دیتے تم
محوِ حیرت تھی اوسی چشم نمائی ہوتی

شمع فانوس کلائی کو تیری کہتا مین
آستین سے جو نہ باہر نکل آئی ہوتی

دیکھتے دیدۂ وحدت سے اگر اہلِ نظر
صورتِ یار انہین آنکھون نے دکھائی ہوتی

ہے یقین پہنکتا گر اور طرف بہی وہ تیر
اسطرف دل کی کشش کہینچ کے لائی ہوتی

چشم ادراک اگر ہوتی مجھے بھی حاصل
طور سے دور کی مجھکو بھی سجھائی ہوتی

خاطرِ یار سے ملنے پہ بھی نکلا نہ غبار
دل مکدر تھا تو کیا خاک صفائی ہوتی

دیکھتے چشم سخن گو سے جو بیمار کو تم
بات کی بات دوائی کی دوائی ہوتی

رخ کو ڈہانپا تہا تو لٹکا کے دکھاتے گیسو
دن گھٹایا تہا تو پھر رات بڑہائی ہوتی

ہے یہہ سب گردشِ ایام کی خوبی ورنہ
آنکھہ اوس شوخ نے کیون مجھسے پھرائی ہوتی

ہنس کے گر چہرۂ روشن سے اولٹتے وہ نقاب
ابر سے برق تڑپ کر نکل آئی ہوتی

بات موںہہ سے جو نکل آئی تیری خوب ہوا — وہن تنگ مین کسطرح سمائی ہوتی

نامذلے کوئی کہدیتا ذرا بجبر خدا — میری کشتی بھی کنارہ پہ لگائی ہوتی

مثل یعقوب صبا ہوتا دماغ اپنا تر — بواگر میرے یار کی لائی ہوتی

بانی ظلم و ستم ہوتا نہ اے بت تو اگر — بخدا تیری طرف ساری خدائی ہوتی

خار اوس رشک چمن کو جو نہ ہوتا مجھسے — یا در گل میری تربت پہ چڑہائی ہوتی

ہوتا دربان سے اگر رابطہ حاصل بیتاب
در محبوب تک اپنی بھی رسائی ہوتی

پوچھتے کیا ہوا ہے بسمل کی — رہ گئی دل مین آرزو دل کی

کیون نہ ھیشہ ہو ماہ کامل کی — داغ دیتا ہے روشنی دل کی

دیکھتے کیا ہو حال قبلہ نب — ہے تڑپ اس مین صید بسمل کی

واقف کوئے یار ہون یا خضر — یاد ہے مجھکو راہ منزل کی

کس سے الفت ہے کس سے نفرت ہے — کون جانے صنم تیرے دل کی

دیر مین اوسکا جب لگا نہ پتا — راہ لی ہمنے کعبہ دل کی

آگیا یار میرے گھر از خود — دیکھو تاثیر جذبۂ دل کی

سوچ کر رکھنا کوئے عشق مین پاؤن — ہے یہی راہ پہلی منزل کی

جا پہنچتا کبھی کا مین وان تک — گر ہی تونے کھوئی منزل کی

خضر نے راہ اپنی چل پان سے — راہ رو کو خبر ہے منزل کی

ہے وہی سالک طریقت عشق — فہم ہے جسکو حق و باطل کی

یار کو دیکھتا ہے خواب مین روز — ہوشیاری تو دیکھو غافل کی

چھوڑ دین ساتھ میرا حضرت خضر — مجھکو کافی ہے رہبری دل کی

سب کے رو دیکھتا ہے اگر ناصح — کون سنتا ہے ایسے جاہل کی

ہوگا محشر مین بھی وہی حامی — جسنے آسان ہر ایک مشکل کی

میری قسمت پلٹ گئی دیکھو — تیغ اولٹی پڑی ہے قاتل کی

سر بکف دیر سے کھڑا ہون آج — راہ مین دیکھتا ہون قاتل کی

چل بسی روح خانۂ تن سے — گل ہوئی شمع آج محفل کی

غوطے بحر خودی مین کھاتا ہون — دور قسمت سے ہے مجھسے ساحل کی

وہ پری اوڑکے نرم سے جلدی
جان تھی جو کہ ساری محفل کی

حیف برگشتگیِ طالع نے
ساری محنت ہماری زائل کی

کھیلتا حال یہ کیون مین سوالی
سیہ طا گیسوؤں سے مارل کی

باعثِ رونقِ جہان تو ہے
تجھسے زینت ہے ساری محفل کی

زخم کاری کی ہے ہوس مجھکو
تیغ اوچھی پڑے نہ قاتل کی

چہرۂ یار دیکھ اے بیتاب
شکل بالکل ہے ماہ کامل کی

آنکھ نرگس کو وہ دکھا بیٹھے
دلِ بیمار کو دکھا بیٹھے

جب بگڑ کر وہ منہ بنا بیٹھے
داغ مہتاب کو لگا بیٹھے

یہاں کھڑے یوں روتے ہین عاشق
وہاں لگاتے ہین وہ حنا بیٹھے

کیسی تڑپے ہے ابر مین بجلی
وہ جو کل شب کو مسکرا بیٹھے

میرے دل کو وہ ملکے زیرِ قدم
نقشِ پا کیطرح مٹا بیٹھے

دیکھے دھوکا وہ تیغ ابرو کا
تیر مژگان ہمین لگا بیٹھے

کسقدر مجھسے ہے گریزاون کو
جب گیا پاس وو رجا بیٹھے

کیا عجب ہے جو اپنے بسمل کو
تیغ قاتل سے گلے لگا بیٹھے

بوسہ جہک جہک کے رخ کا لیسے لگے
کیا گیسو کو سر چڑہا بیٹھے

صبح جاتے ہی تیرے ہم آگے گل
شمعِ زندگی بجہا بیٹھے

ہم بھی گردن جہکا دین آے قاتل
تیغ ابرو جو سر اوٹھا بیٹھے

بوسہ مانگا جو روے روشن کا
آئینہ وہ مجھے دکہا بیٹھے

بچ گیا مرغِ دل جو ناوک سے
دام گیسو مین ہم پہنسا بیٹھے

مین یہہ سمجہا قمر ہے بدلی مین
وہ جو گیسو مین منہہ چہپا بیٹھے

آج بیتاب میری پیاس کو وہ
آب شمشیر سے بجہا بیٹھے

ابروسے کررہے ہو اشارے نئے نئے
تلوار کے ہین واریہہ پیارے نئے نئے

ہنگام رقص لیتے ہین بسطرح جی میرا
ناز و ادا کرشمے تمہارے نئے نئے

افشان جبین جو چہرۂ رنگین پہ یار نے
دیکھی شفق مین ہمنے ستارے نئے نئے

تیر نگاہ ناز کو ہے صید دل کی تاک
ابرو کے ہو رہے ہیں اشارے نئے نئے

معشوق ڈھونڈ لیں گے کوئی ہم بھی دوسرا
عاشق ہوئے جو لوگ تمہارے نئے نئے

فرقت کی آگ نے جو کلیجا جلا دیا
نکلے دل و جگر سے شرارے نئے نئے

سوجھی ہے بات بات میں جل آ بیاں میں
انداز اوس پری کے ہیں سارے نئے نئے

بیتاب زلف یار کے سودے میں آج کل
پڑتے ہیں پیچ دل پہ ہمارے نئے نئے

کیا دل میں سمائی ہے تمہارے کئی دن سے
کیوں گھر میں نہیں آئے ہمارے کئی دن سے

کتنا ہے کہ رہتا ہے گلا دیکھ بیا ہو
جسطرح ہیں ابرو کے اشارے کئی دن سے

گیسو کے تصور میں جو آتے ہیں نظر سانپ
نیند آتی نہیں خوف کے مارے کئی دن سے

بیٹھا نہیں پیشانی پہ وہ ماہ انبیاں
دیکھے نہیں گردوں پہ ستارے کئی دن سے

ہو کیا گذر راو آ بحر لطافت کا کسی دن
استادہ ہوں دریا کے کنارے کئی دن سے

کس کشتۂ کاکل کا رکھا سوگ مری جان
بکھرے ہوئے ہیں بال تمہارے کئی دن سے

دکھلا کے ذرا منہ کو کسی دن تو ہنسا دو
روتا ہوں کھڑا در پہ تمہارے کئی دن سے

قاتل تیری مژگان کا تصور نہین جاتا
گردن پہ میری چلتی ہین آرے کئی دن سے

بیتاب گیا سر سے گر زلف کا سودا
پھر تو ہو جو زنجیر اوتارے کئی دن سے

عشق زندان مین بھی دامنگیر ہے
زلف مین دل پاؤن مین زنجیر ہے

کیا ہی وہ قاتل ہے کیا بے پیر ہے
ہر جوان جسکے تہ شمشیر ہے

سبزۂ خط سے عبث دلگیر ہے
سرخطِ تقدیر کی تحریر ہے

کاٹ ڈالون آپ اپنے سر کو مین
دردِ سر کی اب یہی تدبیر ہے

کیون مکدر ہے تو اے آئینہ رو
صاف کہدے کیا میری تقصیر ہے

دیدے اپنی تیغ میرے ہاتھ مین
قتل کرنے مین اگر تاخیر ہے

ہے تجھے صورت پرستی سے جو کام
کیا دلا تو عاشق تصویر ہے

عشق مین زر کے نہین حاجت کچھے
خاک ہو جا بس یہی اکسیر ہے

ماہ نو پر پڑ گیا عکسِ شفق
مین یہہ سمجھا خون بھری شمشیر ہے

کیا پڑا ہے این وان کے وہم مین
ہے کمان جسکی اوسی کا تیر ہے

| | |
|---|---|
| کیون کرا ہی زندان مین نکلون دلا | پانون مین میرے کڑی زنجیر ہے |
| اے پری انسان کو ذلت سے بچکہ | حسرت آدم کی یہہ تصویر ہے |
| وان طلائی طوق گردن میں پڑا | یہان ہمارے پانون مین زنجیر ہے |
| یہان تو نقش اوٹھنے کا سامان ہوچکا | کب تلک آوینگے وہ کیا تاخیر ہے |
| رات دن اوسکے تصور سے ہے کام | صفحہ دل پر یہی تصویر ہے |
| ہے اوسکے ہات میری موت بھی | جسکے قبضہ مین ولا شمشیر ہے |
| سربکف مین بھی کھڑا ہون دیر سے | دست قاتل مین جو وان شمشیر ہے |
| کیون نہ دو ٹکڑے کرے وہ اک اک بات مین | چلنے مین اوسکی زبان شمشیر ہے |
| لے لیا کرتا ہون دل سے مشورہ | مین مرید اوسکا وہ میرا پیر ہے |
| قتل کرنے کون بیباک ہے جراح | ہر طرف یہہ شور دار وگیر ہے |

جل رہا ہون شمع سان مہتاب مین
آہ پنہان کی بھی کیا تاثیر ہے

| | |
|---|---|
| برق سان مسکرا دیا کس نے | خرمن دل جلا دیا کس نے |

داغہای زخم کے اپنی بناؤن بدہیان
پہول لہا دین اگر اوسکے گلے کے ہار کے

عاشق پردہ کی دیکہی چشم وا تو بول اوٹہا
بس یہی ہوتے ہین نقشے طالب دیدار کے

حور و غلمان آتے ہین بہر تماشا ای پری
ہم وہ دیوانے ہین تیری سایۂ دیوار کے

بند ہوتی ہے نہین اللہ ری تیرا انتظار
دیدۂ بیدار گویا رخنہ ہین دیوار کے

لاکے قبضہ مین دل عشاق کا کرتی ہے خون
وار چلتے ہین بہوون سے زلف نے تلوار کے

وہ لگاوٹ تیر چلاتا پہری گوشہ مین تو
سیہ اشارے مین تیری چاب کمان یار کے

بولے وہ دیکہو جو بے برسات کے مینہ کی جہڑی
ماجرے ہین یہ کسی کی چشم دریا بار کے

ہاتہہ مین لاتا ہون یون وقت تصور زلف کو
سانپ کو لاتے ہین بس این جیسے منتر مار کے

بیٹہے بیٹہے سب گذر جاتی ہی شب سونا کہان
بخت خفتہ ہین ہمارے دیدۂ بیدار کے

ساتہہ گیسو کے لنگ کردے ای بلیات آج
صاف بوسے لیلئے آئینۂ رخسار کے

گذر کے بتکدہ و کعبہ دل مین ہم آٹہہرے
مسافت راہ کی جب طے ہوئی منزل جا پہونچے

کیا کچہہ بہی نہ میرا پاس مجہسے دور جا ٹہہرے
جو تیری تجلی میری محفل مین آیا گر تو کیا ٹہہرے

چکر مجھے کیوں دیتا ہے دور فلک پیر
گردش میں مرے بخت کا اختر تو نہیں ہے

کیا سیر کروں کھول کے دل باغ جہاں کی
ہستی میں مرے گل کی روش زر تو نہیں ہے

پھرتے ہیں تصدق کے لئے گرد کسی کے
بے وجہ مہ و مہر کا چکر تو نہیں ہے

آتے ہی نہیں راستی پہ راہ کجی سے
پہ زلف پریشاں تیری خود سر تو نہیں ہے

جان پر نہیں ہوتا کوئی کاٹا ہوا اسکا
یہ زلف سیہ آپکی اژدر تو نہیں ہے

بیتاب تو ہر جا ستے دل کیوں نہیں رہتا
دریا ہے تو ہو تیرا یہ گھر تو نہیں ہے

وصل کی شب تو نے دکھلا کر تن عریاں مجھے
صاف آئینہ کی صورت کر دیا حیراں مجھے

کیا کریگا ہمسری اوس غیرت خورشید سے
منھ تو دکھلائے ذرا اپنا مہ تاباں مجھے

خط کے آتے ہی دیا بوسہ دہن کا یار نے
خضر کے باعث ملا ہے چشمۂ حیواں مجھے

موسم برسات میں بے یار بجلی سے برق حسن
کم نہیں آب دم شمشیر سے باراں مجھے

تو ہو جا دین ابھی اندوہ و غم سے الفلک
پاس بٹھلا لے جو اپنے وہ مہ تاباں مجھے

کیوں گماں سوسن پہ گوہر ہائے شبنم کا نہو
دل کے مسی لب پہ دکھلائے جب دنداں مجھے

| | |
|---|---|
| مین ابھی وسنے پنایا یا تھا کہ اوسکی منہ دیا | کیا ہی قسمت نے دکھائی برقِ باران مجھے |
| اکیجا جب لعل و گوہر دیکھتا ہون دوستو | یاد آجاتے ہین اوسکے وہ لب و دندان مجھے |
| اشتیاق ایسا شہادت کا کہ خود کاٹون گلا | سونپ دے ہی قاتل جو اپنا خنجرِ بران مجھے |
| برہمن کہتا ہے وہ روے کتابی دیکھکر | مصحفِ رخ کے لئے کہو نا پڑا ایمان مجھے |
| پہروں ہی روتا ہون اوس سے ہوتس مین ملکر گلے | وصل مین جب یاد آتا ہے غمِ ہجران مجھے |
| خال ہندو پوجتا ہون مصحفِ رخ چہوڑکر | ہے بجا کافر کہین گر صاحبِ ایمان مجھے |

چہیڑتی رہتی ہے ابیات ستر کیطرح
خون رولاتی ہی بہت وہ کاوشِ مژگان مجھے

| | |
|---|---|
| نہ کی تعریف گیسوے دوتا کی | خطا کی ہم نے اے کافر خطا کی |
| اولجھکر کب نہ شانہ نے خطا کی | کھلے کس دن گرہ زلفِ دوتا کی |
| نہ واقف صدمۂ فرقت سے تھے ہم | خبر دنیا مین کس کو ہے قضا کی |
| گھلین گی ہڈیان خود سوزِ غم سے | عبث ہے جستجو ہمکو ہما کی |
| رہا سرسبز نخلِ باغِ فرقت | یہہ تہر اشکِ سرخ اکثر بہا کی |

ہین بے چارہ درد محبت
دوا کیا ہوئے درد لا دوا کی

سیاہی زلف شبگون مین ہین یہہ
اندہیری رات ہے ملک خطا کی

ہوئے کس کے ہوا خواہی مین برباد
ہماری خاک مدت تک اوڑا کی

رہے بیگانہ نا دانی سے اپنے
نہ دیکھی ہم نے صورت آشنا کی

ملی وہ وان یہان ٹکڑے ہوا دل
غضب جنبش ہے ابروئے دوتا کی

لگایا عطر گل بالون مین اوسنے
طلب ہے سنبلستان مین صبا کی

جو آیا بھی تو وقت نزع آیا
وفا تو دیکہنا اوس بیوفا کی

یہہ وہ پیکان نہین جو جائے گھر سے
خدنگ یار نے سینہ مین جا کی

پسے ہر ہر قدم پر سینکڑون دل
قیامت چال نے اوسکے بپا کی

نہ وقت نزع جا بالین سے میرے
قسم ہے ای صنم تجہکو خدا کی

محبت مین ہین دینی پڑی جان
نہ سوجھی ابتدا مین انتہا کی

درازی رات کی دلوائی ہے یاد
پریشانی تیری زلف دوتا کی

پسے دلہائے مردم مثل سرمہ
غضب گردش ہے چشم دلربا کی

بتاتا ہوں مین اے بیتاب اکسیر
بت سیمین بدن کے خاک پا کی

ہم رند ہین مطلب نہین کچہہ دیر و حرم سے
ناحق کی ضد اِن شیخ و برہمن کو ہم سے

تو عاشق مردہ کو جلاتا ہے کرم سے
ہے زندگی ای رشک مسیحا تیرے دم سے

سنبل کو گلستان مین بہت غور سے دیکہا
پیچ و دل آویز نہین زلف صنم سے

الله رے قاتل تیرے ہاتہون کی صفائی
صاف ایک جہان دم مین کیا تیغ دو دم سے

رہنے سے نہ مطلب ہے نہ طالب ہون مین اسکا
آیا ہون فقط سیر کو دنیا مین عدم سے

تعریف کیا کرتا ہے واعظ عبث اسکی
بہتر ہے کہین کوئی صنم باغ ارم سے

جب حسن جہان سوز کی لکہتا ہون مین تعریف
شعلے دم تحریر نکلتے ہین قلم سے

رکہا کرو یکسان نظر لطف و عنایت
کچہہ مجہکو زیادہ سے ہے کام اور نہ کم سے

لکہا ہوا تقدیر کا مٹتا نہین ہرگز
ماتھے کو رگڑتا ہون تیرے نقش قدم سے

ایکدم مین طلسمات جہان کہل گیا اونپر
رندون نے تیرے چہین لیا جام کو جم سے

مجمع ہے نہ رندون کا نہ ہو حق کی صدا ہے
تھی زینت میخانہ جہان مین تیرے دم سے

خاطر سے دل کی ہمین لازم ہے حسینو | بالا ہے اسے معنی بڑے ناز و نعم سے

بام و در و دیوار شاہد ہے سراپا | کوچہ ترا ملتا ہے بہت باغ ارم سے

ہر چند گنہگار ہے بیتاب مگر یار

بخشش کا سہارا ہے تیری لطف و کرم سے

ہوگیا حیرت کا نقشہ یاد روی یار سے | صورت آئینہ لگ کر رہ گیا دیوار سے

شاد ہوں دید ہلال ابروی خمدار سے | کٹ گیا ہر روز کا غم مغربی تلوار سے

تیغ خونریز ملبہ یا ابروے خمدار سے | قتل وہ کرتا ہے دیکھین ہمکو کس تلوار سے

مجنون ہون مین اوس پری کا والہ و دیوانہ ہون | بچکے جن چلتا ہے جسکے سایۂ دیوار سے

جتنے بوسے دوگے لیلوں گا خوشی سے جان | مجھکو حجت سی ہے مطلب اور نہ تجھے تکرار سے

کیون نہ آوے صوفیوں کو حال ابر بط نواز | آتی ہے آواز ہو حق ساز کے ہر تار سے

رو دیکھی کرتا ہے تیری ختم کل ہوتی نہیں | یار ہے انکار بہتر ایسے تو اقرار سے

دیکھیے اگر دکھاتا ہے وہ کب چشم سیہ | ٹکٹکی باندھے ہوئے ہین روزن دیوار سے

زلف کو سرکا کے بوسہ لیلیا رخسار کا | قبضہ و دل پر کیا چھپا نشتر انداز سے

کیا نزاکت ہی جھکی جاتی ہی مثلِ شاخِ گل
بوجھ ہی نازک کمر پر موتیون کے ہار سے

جانِ شیرین عشق کی تلخی مین کھونی شرط ہے
آتی تہی آواز یہہ فرہاد کو کہسار سے

دل سے اوسکے دہو دیا تا تیر گریہ نے غبار
ہو گئی آئینہ سان اپنی صفائی یار سے

انتظارِ وصلِ جانان میں ہوا دنیا سے کوچ
لالہ سان ہم داغِ حسرت لیگئے گلزار سے

یون ہماری آنکہہ مین چبہتے ہین وہ مژہ
جسطرح ہوتی ہی ایذا آبلہ کو خار سے

بوسۂ عارض نہ دینا ہو تو بس کہدو نہین
ہے جوابِ صاف بہتر روز کے اقرار سے

تیری صیادی کے ای کافر زمانہ سے جدا
طائرِ دل کو پہنسایا گیسوون کے تار سے

آج گلشن کیطرف جاویگا وہ خورشیدِ حسن
ہون گے مالا مال عاشق دولتِ دیدار سے

آگیا جو یار کے وصفِ سراپا کا خیال
کر دیا کاغذ مرصع کلکِ گوہر بار سے

گردنِ بلبل پہ کیا صیاد نے پہیری چہری
خون کا ایک دریا رواں ہے جانبِ گلزار سے

کیون نہ ہم گل کی روش پہولے پہرین اے عندلیب
عین گلشن مین ہوئے ہین ہم بغل ہم یار سے

طائرِ دل تیری شامت آئیگی اکدن ضرور
بچ کے جائیگا کہان تیرِ نگاہ یار سے

غیر حال اپنا ہے کیون کر نہ ای بیتاب اب

یارکو الفت ہوئی ہے اندنون اغیار سے

ڈرو عاشق کی آہِ پر اثر سے
ابھی تک خیر ہے باز آؤ شر سے

نہین واقف ہین ہم اوسکی کمر سے
خبر کیا پوچھتے ہو بے خبر سے

صبا وہ دن دکھا وین چمن مین
اودہر سے ہم وہ رشکِ گل اودہر سے

رگِ جان کو بہت منہے تتو لا
مشابہ ہے تیری نازک کمر سے

جفائین جہیلتا ہوں رات دن مین
بڑا ہے کام کس بیدادگر سے

کہان وہ رخ کہان گیسوی شکین
نہین کچھہ شام کو نسبت سحر سے

شرارت دیکہا اوس شعلہ رو کی
کیا باہر بلا کر ہمکو گھر سے

نہ برہم ہو چہوے گیسو جو مینے
خطا بھی ہوتی ہے اکثر بشر سے

بڑہے اوتنی ہی جتنی خرچ کیجے
کوئی دولت نہیں بہتر ہنر سے

ملا ہے صدلی زنگون کا مضمون
بہت کاوش نہایت دردِ سر سے

سیہ ہے موجود وہ معدوم بتیاب
نہین کچھہ بال کو نسبت کمر سے

جھانکین گے صنم جتنے کوئین چاہ جھکالے
ہم ایسے زنخدان کے نہین چاہنے والے

فریاد یہ کرتا ہی چھری کے وہ حوالے
بیرحم کے پنجہ مین تو اللہ نہ ڈالے

یہہ پیچ تو چلتے نہین گیسوے صنم پر
سنبل سے کہو اور کوئی پیچ نکالے

دیکہا جو کبہی جانب محرم تو وہ بولا
چڑیا یہہ نہین وہ کہ جسے کوئی اوڑالے

کس ناز سے تلوار کو کہینچا ہے کمر سے
قاتل کے مری ناز ہین دنیا سے نرالے

یہہ برق کی شمشیر نہین ابر سے نکلی
پردہ سے مرے یار نے ہین ہاتہہ نکالے

ایدل یہہ شب وصل نہ کل ہوگی میسر
جو کچہہ کہ اوڑانے ہین مزے آج اوڑالے

وان فرط نزاکت سی تو اوٹہتی ہی نہین تیغ
اور شوق شہادت مرا کہتا ہے اوٹہالے

قطعہ

دیکہو کوئی اہل الفت صادق کے اثر کو
زندان مین جو مجنون کو پڑے ضعف کے لالے

کہنے لگی غش کہا کے یہہ لیلی کوئی کہدے
زنجیر کڑی پاؤن مین خداوند ڈالے

اعضا کے تغیر کا عبث کہاتے ہین ہم غم
ہون گے دہن گور کے اکروز نوالے

کیا خوش ہون لگا ہی مجہے بیطرح یہہ ڈہرکا
وہ آج کے بہی وعدہ کو پہر کل پہ نہ ٹالے

واعظ سی کہو ہونا جو ہویگا وہ ہوگا
ناحق مجہے اندیشۂ فردا مین نہ ڈالے

ای شیخ وہاں خاک بھی کچھ ہوگا نہ ماحصل
جاتا ہے جہاں طرف کو تسبیح سنبھالے

باقی ہیں فقط پانچ ہی دن ہفتہ میں نادان
پینا ہو جو کچھ پی لے جو کھانا ہو سو کھالے

استادہ ہیں عشاق جھکائی ہوئی گردن
کہدو کوئی قاتل سے کہ تلوار نکالے

کیا سہل ہے اوس کو جسے سوتوں کا جگانا
لے سوتا ہوں اے شور قیامت تو جگالے

افسوس ولا وعدۂ امروز کو بھی وہ
کرتا ہے پھر اب حیلۂ فردا کے حوالے

بیتاب میں دیوانہ ہوں اوس شک سے کہ یکتا
جو سایہ بھی اپنا کبھی انسان پہ نہ ڈالے

مسجد ہے مسلمان کی تو ہندو کے شوالے
معبد رہ جاناں میں ولا اور بنالے

عاقل سے کوئی کہدو کہ اب ہوش سنبھالے
جلاد اجل آتا ہے تلوار نکالے

ہے سوختہ جانوں کے اگر قتل میں سرگرم
قاتل تری تلوار میں پڑ جائیں گے چھالے

کھلای مجازی و حقیقی کی حقیقت
زانو پہ جو تو شیخ ذرا سر کو جھکالے

بل کر کے نکل جاتے ہیں جب لیتا ہوں کف میں
زلفوں نے تمہارے یہ نئے پیچ نکالے

بند ایکدن آخر تو یہہ ہونی ہے دہن میں
جی کھول کے اب جتنی زباں چاہے ہلالے

کیون ملنگتے پھرتے ہین گدا انکے یہہ در در
کیا ہاتھہ پھیلا کو یون پاؤن نکالے

نسبت تیری ابروسے ذرا بھی نہین اوسکو
کہدے مہ تو منہہ کو گریبان مین ڈالے

پھرتا ہون تصدق کے لئے گرد رخ یار
اب گیسوی کافر کی بلا میری بلا لے

دفتر یہہ گناہون کا کسی روز کھلے گا
وہ راز نہین یہہ کہ جسے کوئی چھپالے

کیا کیا میرے رونے پہ ہنسی آتی ہے اونکو
بیدرد کے پالے کبھی اللہ نہ ڈالے

اوسے ملنے کا ہین کچھہ بھی مزا عشق بتان مین
ناحق کا اگر روگ لگانا ہے لگالے

اے بوالہوس عشق صنم بارگران ہے
یہہ بوجہہ نہین وہ کہ جو جاہے سو اوٹھالے

وہ ہم سے جدا اور نہ ہم اوس سے جدا ہین
نماز تو بیفائدہ کے جو ڈھیلالے

حاصل ہوئی کیفیت جام مے دیدار
ایک نشۂ الفت نے بھرے جا پیالے

بیتاب اگر فکر شکم ہوتی ہے ارج
کیون اسکو تو کرتا نہین قسمت کے حوالے

لگے ہاتھہ گیسو نے زمانے سے
لئے رخ کے بوسے سحر کی دعا سے

کھا مینے اوڑسے ہین گیسو بلا سے
تو بل کرکے بولا تمہاری بلا سے

وہ دل لے کے جان کا بھی خواہان ہوا ہے ہوئے آشنا کیسے ناآشنا سے

نجات ابد بھی وہی دے گا ہم کو بچائے گا جو موج بحر ضلالت سے

میری حالت نزع کو سن کے بولا مرے یہ جسے کوئی میری بلا سے

ستمگر بھی ظالم ذرا دیکھتا جا کیا نیم بسمل جو بانکی ادا سے

خدا چاہتا ہے تو لاتے ہیں اوسکو خوشامد سے منت سے اور التجا سے

عذاب جہنم اوسی کے لئے ہے جو دنیا میں غافل ہے یاد خدا سے

غضب ہے تڑپتے ہیں ہم تو گلی میں وہ کوٹھے پہ چڑھتے نہیں ہیں حیا سے

ابھی سر کو اپنے خوشی سے جھکا دیں جو پھانسی دو تم اپنی زلف دوتا سے

میرے سر کو کاٹا تو پاؤں سے ٹھکرا چلو ہاتھ اوٹھاتے ہیں ہم خون بہا سے

نگاہ غضب سے وہ پھر دیکھتے ہیں ڈرلتے ہیں پھر ہمکو تیر قضا سے

محبت کا ہے رشک گر مرد و زن کو ہماری بلا سے تمہاری بلا سے

کہا میں مرتا ہوں تجہیز تو بولا یہہ فقرہ بھی خالی نہیں مدعا سے

یہی سوچ رہتا ہے نازک کمر پہ نہ پڑ جائے بل بار زلف رسا سے

جو اپنا تھا غیر اوسکو سمجھا کئے ہم — رہی ہم کو بیگانگی آشنا سے

ہی عرضِ بیتاب ہے دست بستہ
عطا ہے جو گذرو ہماری خطا سے

اگر وہ زلف کو رخ سے ہٹاتے — اندہیرے مین اوجالے کو دکھاتے
وہ مشتاقِ شہادت ہین جو پاتے — گلے ہم تیغ قاتل کو لگاتے
اثر کچھہ فتنہ و شر مین جو پاتے — فلک اہلِ زمین سر پر اوٹھاتے
اگر چشمِ عنایت ہمپہ ہو تی — تو کیون وہ دیکھہ کر آنکھین چراتے
وہ مردود جہان ہین ہم کہ اون کو — جو آتی یاد بھی تو بھول جاتے
دکھاتے ہم کو اوجِ چرخِ چارم — مسیحا تھی اگر کوٹھے پہ آتے
تمنا تہی وہ مثلِ شبنم و گل — رولاتے غیر کو ہمکو ہنساتے
جو ہوتا شوقِ آرایش بشر کو — مہ و خورشید آئینہ دکھاتے
خدا گر جیوہ ہی کرتا عنایت — تو پھر ہم آپ مین برسون نہ آتے
سمجھتے فرق گر شام و سحر مین — تو کیون بالون مین وہ منہ کو چھپاتے

جو منظور ہوتے ہم اوس کے
تو قتل سر تا آنکھون مین سامنے

سبب اپنا خون بہانے کا تو تھا
کہ ہم کو قتل کر کے مسکراتے

سیما کہتے ہے بیتاب ہم بھی
اگر وہ لب ہمارے کام آتے

جان لی پازیب کی جھنکار نے
کی قیامت یار کی رفتار نے

مار ڈالا ابروے خمدار نے
کر دیا چورنگ اس تلوار نے

روک رکھا یار کو اغیار نے
گل کو گھیرا ہے ہجوم خار نے

جی لیا ہر روز کے اقرار نے
مار ڈالا اشتیاق یار نے

کھل گئے بس معنیِ الانتظار
مار ڈالا اشتیاق یار نے

خاکدان دہر مین تیرے لئے
خاک اوڑائی ہے در و دیوار نے

مل گئے بتیمین شیخ و برہمن
رشتہ جوڑا کافر و دیندار نے

پیچ اوسکا بھی بلا کا پیچ ہے
مار ڈالا گیسوے خمدار نے

آنکھ کھلنے پہ کھلا عالم کا حال
خواب دیکھا مردم بیدار نے

مرد موا اندھیر سے مہ نے کیا
ہوش کھوئے چشم مست یار نے

تیر مژگان دیکھ کر بہاگا جو غیر
قہقہہ مارا لب سوفار نے

چشم گویا نے نہ لب کہنے دئے
بند عیسی کو کیا بیمار نے

اب نہین کھلنے کی یہہ مہ کی جھڑی
تار باندھا آنسوؤن کے تار نے

خار گلکو داغ لالہ کو دیا
باغ مین یہہ گل کھلائے یار نے

تو وہ بت ہے ای صنم نام خدا
تجھکو پوجا کافر و دیندار نے

دل شکستہ زلف نور رخ سی ہے
توڑ ڈالا کفر کو دیندار نے

چھٹ گئی بیتاب سے دنیای دون
خار بلبل کو دیا گلزار نے

ایک مدت سے ہجر دلبر سے
موت اس زندگی سے بہتر ہے

کون بار آئے بادہ نوشی سے
کس کو یان خوف روز محشر ہے

لب لعلین ہین یا عقیق یمن
دانت ہین یا کہ سلک گوہر ہے

بادہ نوشی کے دن پھر آپہونچے
ہم ہین ساقی ہے اور ساغر ہے

اے صبا کہیو زلفِ جانان سے — حال سودائیوں کا ابتر ہے

قابلِ سیر ہے میرا دیوان — بلکہ ایک عاشقی کا دفتر ہے

کیوں نہ زلفِ سیاہ کو چھیڑوں — سانپ کا یاد مجھکو منتر ہے

کر لیا رام سارے عالم کو — چشمِ بت یا کوئی فسون گر ہے

تیرے کوچہ سے کعبہ ہو یا دیر — دونوں کا فاصلہ برابر ہے

پھرتا ہوں ساتھ ساتھ ساقی کے — مثلِ ساغر مجھے بھی چکر ہے

کیوں کرا دوں آنکھوں سے بچے کوئی — ایک ساحر ہے ایک فسون گر ہے

اسکو کہتے ہیں مے کی کیفیت — کف میں ساغر بغل میں دلبر ہے

ایک حباب کی راہ سے بیتاب
کیوں تو اس چار سو میں ششدر ہے

اجل کا آنا ہے پیغام کام ہوتا ہے — دو روزہ زیست کا جھگڑا تمام ہوتا ہے

خدا کا خاص جو گھر تھا وہ عام ہوتا ہے — بتوں کا کعبۂ دل میں مقام ہوتا ہے

روش روش یہ صبا فرشِ گل بچھاتی ہے — پھر کس کے آنے کا آج اہتمام ہوتا ہے

خدا نے چاہا تو پہنچینگے پاس ہی جا کر
ابھی تو دور سے اپنا سلام ہوتا ہے

مٹاتے ہیں ورق دل سے نقش الفت کو
جدا نگین سے میرا آج نام ہوتا ہے

شب وصال میں کچھ عطر کی نہیں حاجت
شمیم زلف سے تازہ مشام ہوتا ہے

پہناؤگے کسے گیسو سنوار کر صاحب
یہ کس کے واسطے طیار دام ہوتا ہے

نکلتی ہے تن بسمل سے جان اے قاتل
جو نا تمام تھا وہ اب تمام ہوتا ہے

مسافرانہ گذارہ ہے اہل دنیا کا
سرائے دہر میں کسکا قیام ہوتا ہے

جھپک جھپک کے ملاتے ہیں برق حسن سے آنکھ
مصوروں کو بھی سودائے خام ہوتا ہے

خدا کے واسطے آ دیکھنے کو اے بے رحم
تیرے فراق میں اب اپنا کام ہوتا ہے

لہو رلاتی ہے ہر وقت چھیڑ مژگاں کی
جگر کے زخموں کا کب التیام ہوتا ہے

کتاب نثر میں بھی ایک کہنی ہے بیتاب
ابھی تو نظم ہی کا انتظام ہوتا ہے

ختم سب تجھ پر صنم عشوہ و رعنائی ہے
ایک عالم تیرے عالم کا تماشائی ہے

دیکھتا آئینہ وہ محو خود آرائی ہے
آپ ہی اپنے تماشہ کا تماشائی ہے

عشق میں جامہ دری داخلِ دانائی ہے
مجھکو دیوانہ جو کہتا ہے وہ سودائی ہے

کشتۂ چشمِ صنم ایک بھی زندہ نہوا
اے مسیحا یہہ تیری کیسی مسیحائی ہے

بیٹھا اولجھا ہے شانہ سے وہ گیسو کی عوض
دیکھنا کس کی بلا کس کے یہہ سر آئی ہے

برہمن تو ہی بتا کون سے ہے دیر مین وہ
ایک مدت سے تلاشِ بتِ ہرجائی ہے

دیکھیے ہوتا ہے کیا حال شبِ فرقت مین
آج کیطرح طبیعت میری گھبرائی ہے

ابر تاریک سے ایک چاند نکل آیا ہے
زلف یہہ کس نے رخِ صاف سے سرکائی ہے

دیکھیے کٹتے ہین خنجر سے گلا کس کس کے
آج پھر لشکرِ مژگان مین صف آرائی ہے

ٹھوکروں سے تیرے ہو جاتے ہیں مردے زندہ
چال ہی یا کوئی اعجازِ مسیحائی ہے

چوکڑی بھول گئے آہوے صحرائی
چال کس شوخ نے اپنی انہین دکھلائی ہے

دونوں عالم میں نہین تجھسے کوئی یا جانی
یار اس پر بھی تجھے دعوی یکتائی ہے

کون یکس مجھے کہتا ہے میرے ساتھ تو یہان
آہ ہے نالہ ہے غم ہے شبِ تنہائی ہے

بوسے گیسو کے سوا تازہ نہوگا یہہ دماغ
کیون نسیم سحری ناک میں دم لائی ہے

دور سے گلشنِ ایجاد کو دیکھ او نادان
کیسی صناعی ہے کیسی چمن آرائی ہے

کیہ تکلف نہین یہ حال ہی نفس الامر
مثل خورشید ہی نام اونکا جہان بین روشن
طرز آسان کی جو موجد وہ ہوئی او دنیا
اس بانی کی سخن سنج جو دیکھی اکثر
سب ہین فی ہی یہ علی قدر لیاقت ہر یک
کارنامہ سخن ذوق کا جاری جو ہوا

کسکو انہین نہین تائید کلام ناسخ
فلک نکتہ وری تہا جو بکام ناسخ
ہی بانی مین بڑا شہرۂ عام ناسخ
سب کو پایا کہ ہین جو یائی امام ناسخ
کوئی ناسخ کا ہے آقا نہ غلام ناسخ
گویا منسوخ ہوا نامۂ نام ناسخ

سخن محض رہے نکتہ معنی سے مگر
ای فدا کو کیا رشک فی جام ناسخ

ہین نعت رتبہ ہای احمد
شان احدی ہے شان احمد
ہی اوس سی بہت بلند رتبہ
ہی تاب فدا بیان احمد
کیا تاب عباد ست بنیاد
ہی عرش بریں مکان احمد
اللہ ری شان مصطفائی
رضوان ہی جو باغبان احمد
ہی صل علی ہر اک کا نغمہ

ایضاً
کرسی ہے زیر پای احمد
ایضاً
کیا کبھی فدا بیان احمد
کرسی نہین آستان احمد
ایضاً
مازاغ ہی داستان احمد
معبود ہے مدح خوان احمد
ایضاً
افلاک ہین آستان احمد
جبرئیل مین دربان احمد
ایضاً
فردوس ہی بوستان احمد
کروبی ہین بلبلان احمد

غافل ہی جای گریہ مگر اسرحرم آکر
ہو خواب ہی خفتہ منعم ہشیار

ایضاً
ہی خندہ زن اجل تری ہر گام پر
ایضاً
کیون خام طمع مین ہی گرفتار

دنیاکو جو دل دیا ہے تو نے — یہ فجہ کیسکی ہی ہوئے ہے یار

فرد

سوتاہون خاک کیا مین کہ پٹ لیٹ کر — روتاہون ہجر یار مین مونہہ کو لپیٹ کر
ہواہے زمانہ فدا کسکا یار — نہیں عیش دنیا کا کچہہ اعتبار

## رباعی

فدا باب رحمت ہی کیا تجہپہ باز — تہجد کا وقت اور یہ قرات دراز
بہلا کیون نہو ربط رب سی تجہی — یہ شب ہی یہ خلوت ہی اور یہ نماز

## ایضاً

تہجد کی اوٹہہ کر فدا پڑہ نماز — در رحمت حق تعالی ہے باز
یہ کل کی لیی تیرے کام آئیگا — جو کر لیگا کچہہ آج سوز و گداز

## فرد

پہلی کرلون مین یا والنعمت دین کا تو سپاس — غم دنیا مین عبث ہی تجہی رنج افلاس

ایضاً

غم رزق مین کیون ہی انسان ایش — کسی نی بہی پایا ہی قسمت سی بیش

ایضاً

کیون خجالت سی خورشید چہپاتی عارض — دیکہی اوس آئینہ رو کی جو صفائی عارض

## فرد

ممکن نہیں فدا جو ندہی ہوا اختلاط — سیمرغ نی بنایا تہا رستم سی ارتباط

فرد

اصنام بیوفا سی عبث ہی یہ اختلاط — پیدا خدا کی ساتہہ فدا کر کچہہ ارتباط

## رباعی

تنگی رزق کی کیونکر تجہی ہوگی تکلیف — ہی وظیفہ مین تری آیت اللہ لطیف
دشمن صعب سی کیون پہونچیگی تجہکو تکلیف — ہی قوی رب مرا کو ہون مین اک مور ضعیف

## رباعی

کس سے بیان ہو وسعت ایوان کا غل
مثل فلک ہے رفعت ایوان کا غل
ہیں اس مکان میں قبلہ و کعبہ مرے مقیم
کیا کیا نہیں ہے عزت ایوان کا غل

## ایضاً

کس سے بیان ہو وسعت ایوان کا غل
گویا جہان ہے گوشہ وکان کا غل
دیوانخانہ اوسکا ہے کوہ بیستون
تھی کوہکن سے کم نہ فدا شان کا غل

## ایضاً

شب قدر ہے اور ماہ صیام
فدا باز ہے باب دار السلام
نہ سو یاد حق میں ہے بہتر قعود
تکاہل اگر ہے مخل قیام

## ایضاً

کرامت علی ہے شہیدی کا نام
محاسب بڑا تھا وہ شیرین کلام
سنا ہے کہ جا کر عرب میں موا
گیا تھا پئی طوف بیت الحرام

## غزل

کیا کروں میں حال اس بستی میں جو ہے یارب تمام
چند موذی رنج ناحق دیتے ہیں مجکو مدام
رکھتے ہیں بغض و عداوت چند مردک بے نسب
در پئے آزار رہتے ہیں میرے یارب مدام
کیوں نہ انگریزوں نے یہاں سے دیئے نکلوا انہیں
کیوں نہ وہ ماری گئی جب تھا وہ گردون انتقام
یا خدا تو منتقم ہے جلد کر اونکو تباہ
اونکی صبح زندگی کو جلد یارب کر دے شام
یارب اونکا خون پینے کو تو غم کھانے کو دے
ہو نہ پیدا میری آغا اونکو کبھی ماء و طعام
جو مرے اعدا ہیں یارب جلد ہوں خانہ خراب
پائیں دنیا میں نہ جز زیر زمین جائے قیام

یا ہوں فی النار السقر ازار ایلا دس
ہاں ہیں دنیا میں دائم بس گرفتار جذام

کھینچی ہی شمشیر کین جن مردکون نی مجہ پر آج
ہی کوئی ولد الزنا اونمیں کوئی ولد الحرام

آدمی کہنا اونہیں ہی اُدسے بعید
مار وکژدم کی طرح سوذی ہیں مردک لا کلام

مجہہ محب اہل بیت پاک سی جسکو ہی بغض
شمر کا بندہ ہی وہ یا ابن ملجم کا غلام

نام بالکہی سی اونکی فائدہ کیا ای فدا
جانتی ہیں میری اعدا کو یہاں خاص عام

## افراد

| | | |
|---|---|---|
| کیونکر سلاؤں اوسکو بغل میں کہ بیٹھ نا | فرد | پاؤں جو وصل یار فدا دستر س نہیں |
| خار مژگان بتان میں جو تکلف دیکھا | ایضاً | یہ لطافت نظر آئی نہ گل نرگس میں |
| اک شب بی وصال صنم مجکو دو زبان | ایضاً | تجو برس کی تم ہو تو میں ہی ہی نوجوان |
| بجہر وصال تا ربی کیون مجہسی مہربان | ایضاً | تمکو اگر شباب ہی کیا میں نہیں جوان |
| رفتار سی تری جو قیامت ہوئی بپا | ایضاً | ہنگامہ اتنا ہوگا نہ شور نشور میں |
| حضرت خدا کو یاد کرو چہوڑو یہ خیال | ایضاً | کس بت کو ڈہونڈہتی ہو فدا رام پور میں |
| پہنس گیا آکر یہاں دام بت صیاد میں | ایضاً | آب و دانہ مجکو کیون لایا مراد آباد میں |
| کیا نہ تیرا رنج فرقت تہا دل ناشاد میں | ایضاً | آخرش شوق درون لایا مراد آباد میں |
| اتنی پہول اصلا نہونگی گلشن شداد میں | ایضاً | جسقدر گل و نظر آئی مراد آباد میں |
| لیموں ترے سرد میں لگی ہیں | ایضاً | کیا پہول شگفت کی کہلی ہیں |

## رباعی

کب تک میں اوس مکان مقدس کا غم کرون
کب تک فدا میں نالی ساد مبدم کرون
دنیا کی سب معاملوں لکہہ کی تیں ختم
ہی جی میں یہ کہ چلکی طواف حرم کرون

## رباعی

کسی زلف کا مین گرفتار ہون / کسی چشم فتان کا بیمار ہون
بہت چاہتا ہون نچاہون نہین / مگر کیا کرون دل سی لاچار ہون

## ایضاً

غم ہجر سی ہون اجل کی قرین / فدا مجکو اب تاب دوری نہین
وہ مشرق مین ہی در مین مغرب مین ہون / ٹھکانا ہی اس فاصلہ کا کہین

## ایضاً

فزون حد سی ہی مجکو سوز نہان / اسیواسطی ہو مین آتش زبان
یہی ہی سبب ورنہ مجکو فدا / سر فکر شعر و سخن تہا کہان

## ایضاً

پرورش یاب کنار بخت نافرجام ہون / بسکہ طفلی سی خراب گردش ایام ہون
کامرانی سی مجہی بہرہ ہوا ہی کب نصیب / مین فدا نومید ہون مایوس ہون ناکام ہون

## ایضاً

جوش سخن نہین قلم نکتہ سنج مین / کیا لکہون مین ہیچ لطف اوٹہا کا سکنج مین
رہتی ہی یاد کس تبت رکنا کی رات دن / دل درد مین ہی میرا فدا جان رنج مین

## غزل

تیر ہا ہی حرم سی گویا ہین چہلنی چہاتیان / ہین ہمہ سوراخ ہم لوگون کی ریشی چہاتیان
سینہ دریای لطافت ہی اگر اوسکی حسن / دو حباب بحر خوبی ہین تمہاری چہاتیان
کیون نہ ٹوٹون سینہ لینا سنگ حسرت سی ام / یاد آتی ہین خدایا اوس صنم کی چہاتیان

چھاتیان تیری اگر دو قمقمی ہین نور کی — خوبصورت حور کی ایسی نہونگی چھاتیان
نل صحا کیونکر نہوا اوس بت کا کوئی مستفید — جسم نازک رنگ گورا اور اوبھری چمکی چھاتیان
صبر انکھون نی لیا ہی ہوش زلفون نے لیے — دل جو سینہ نی لیا تو لینگی اب جی چھاتیان
کر دی بندہ کو شب وصل صنم سی دور گو — اوس بت رعنا کی دکھلا دی الہی چھاتیان
کٹ گئی میری اسی حسرت مین عمر شباب — پر لگین اک شب نہ اپنی ہاتھ اوسکی چھاتیان
گویا ہین دو لبوغ مالا مال رخت جفا نفس — حق نی اوس بت کی بنائین کتنی اچھی چھاتیان
یہ تو نیری عمر اور ایسا کلام شوخ شوخ — ای فدا خاموش رہ کیسی کسیکی چھاتیان

## رباعی

کوئی ہے عاشق صنم یارو — ہی کسیکو کسیکا غم یارو
مین تو مرتا ہون کعبہ کی غم مین — مجکو ہے الفت حرم یارو

## ایضاً

دنیا کی کچھ ہوس ہے نہ دولت کی جستجو — نہ طالب صنم ہون نہ خوابان خوبرو
پہونچا دی مجکو جلد مدینہ مین یا خدا — از بسکہ ہی زیارت حضرت ؐ کی آرزو

## ایضاً

یک ذرہ نہین ہی تاب مجکو — طاقت نے دیا جواب مجکو
ای دل تری چاہ مین لگی آگ — الفت نے کیا خراب مجکو

## افراد

فرد: عاشق کی یہ صفت ہی کہ سوز و گداز ہو — معشوق کی صفت ہی کہ عاشق نواز ہو
ایضاً: ای شاہ حسن لطف یہ عشاق چاہیے — سلطان کی ہی صفت کہ رعیت نواز ہو

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہی ادعای نوروز رخ آفتاب کو | نرد | کب تیری سامنی ہی فروغ آفتاب کو |
| مہر کی آنکھ نہیں دیکھو جان فدا ہی خستہ کو | ،، | ناز بیجا سی ندو تکلیف محو آراستہ کو |
| لکھو نکیا وصف اوس بت کا وہ سیپی دہن ہی | ایضا | رخ گلرنگ دیکھو اور زلف پر شکن دیکھو |
| سب عزیزان جہان کہتی ہین جابی تجکو | ایضا | نام زیبا ہی صنم یوسف ثانی تجکو |

## ایضا

| | | |
|---|---|---|
| کیون ہوای فدا مجھی فکر سخن کا حوصلہ | | ہی دل محو ناز کو شوق بتان کا ولولہ |
| تنگی گور سی تجھی ہوگا مقابلہ | ایضا | رکھہ جیتی جی فدا تو خدا سی معاملہ |

## رباعی

| | |
|---|---|
| محبوب ہے آسمان کا شکوہ | ہیم سنگدل لعین کا کیا شکوہ |
| مہوا وہ جو چاہتا تہا تو | بخت بد کا کرای فدا شکوہ |

## افراد

| | |
|---|---|
| جان مری سوز جحیم ہجر سی آزاد ہے | جنت الماوا مگر مجکو مراد آباد ہے |
| کیا غم حادثہ دہر خدا حافظ ہے | ای فدا خالق رب دو سرا حافظ ہے |
| مشکل فدا ہی دید جمال بتان مجھے | کب ہو بہلا نصیب وصال بتان مجھے |
| تجکو دنیا مین بہشت ہی تیم ناکامی | کرخدا وندی بندون کا فدا یاجامی |
| کیون ہی تم مین یہ مجکو بتا بی | کیا مین خاکی بنا ہون سیمابی |
| گرفتار عذاب تم ہون اللہم احفظنی | بحق حضرت خیر الوری قرشی و مدنی |
| سبک مقتول لاغر کا تری قاتل یہ کہتا ہے | نہ ری ہی نہ تولا ہی نہ تماشائی تماشا ہی |
| اسکی ہوار کو جو تردد تمام ہے | عمر روان کا اسپ ہی کیا بد لجام ہے |

کہان نصیب بھی عیش زندگانی ہی — بہت دور میں میری بگر گذشتی جوانی ہی
فدا عرصہ سی ہی تمنا تیری — کہ دیکھون مین سوروں کی مار گری
نجانو تہتون مین برای خدا — ارے مان کا فرنصیحت دہری

## رباعی

کیا بیان ہو جو ہی ہم بندوں پہ شفقت تیری — ہمکو مایوس جو ہوگی عنایت تیری
گو کہ ہم غرق گناہان ہین قدم سی تک — دستگیری کو تو موجود ہی رحمت تیری

## ایضاً

نہ نماز ہی نہ وظیفہ ہی دعا ہی ورنہ درود ہے — نہ قیام ہی نہ قعود ہی رکوع ہی نہ سجود ہے
کسی بت کی عشق مین یا خدا امراؤ این ہی حجاب ہے — ہین ملا مین الیسی ان مبتلا مجھی غم سی گفت و شنود ہے

## ابیات

دل مین میرے جو غم نہان ہے — صورت سی وہ ہو بہو عیان ہے
حسرت نی جلا دیا ہی ایسا — انگشت مرا برا ستخوان ہے
آخر مری جی کو کچھہ تو ہی رنج — ورنہ کوئی ایسا نیم جان ہے

## رباعیات

لازم ہی جوانی مین عبادت کرنا — اللہ کی راہ مین ریاضت کرنا
سوچو گی جو کچھہ نہ اب تو پچھتاؤ گی — بہتر نہین ای فدا نہ غفلت کرنا

## ایضاً

اندیشہ آخرت ہی کیون جی سی ہوا — کسواسطے ہے خیال ترک دنیا
شد ہی غفور اور محمد ہی شفیع — پھر کیون ہی فدا تجھی یہ فکر عقبیٰ

## رباعی

ہر شخص کا ہے حرام خواری شیوا
غیبت ہی بیان ہر ایک انسان کی غذا
جب تک نہو آدمی فرائم سی پاک
کچھ لطف نہین نماز و روزہ مین فدا

## ایضاً

کنجی ہی نماز راز حق کی گویا
ہر رکن نماز مین ہی اسرار خدا
پڑھنا ہے نماز کا نہایت دشوار
واقف نہین کوئی اسکی نکتونسی فدا

## ایضاً

دیتا ہون نشان تجکو مین گنجینا
فیض اسکا نگاہ کر تو ہو کر بینا
گویا ہی یہ جیب رفاہ دارین
کیا اچھی درود ہی فدا التحیتا

## ایضاً

مقبول مری دعا کو یارب فرما
یارب مری آرزو ہی دل کو بر لا
دی نعمت معرفت سی حصہ مجکو
حسن رخ شاہد حقیقت دکھلا

## ایضاً

یہ وقت اخیر اور یہ غفلت ہی فدا
حب الدنیا مآل ذلت ہی فدا
پیری مین تو کرلی کچھ تو فکر انجام
عمر باقی بہی اب غنیمت ہی فدا

## ایضاً

جب سی کہ دل بت پریوش سی لگا
رہتی مری جان پر ہی آفت برپا
یہ صدمۂ درد و غم سی بیتابی ہی
اک جان پہ مری ہین سو قیامت برپا

## ایضاً

بہولا ہون مین اوسکی یاد مین یا جلا — دل تو بہی عرابت پری وش سی لگا
قانون تو مجھسے یاد ہوئی کا نہین — باز آیا مین منصفی کی عہدہ سی فدا

ایضاً

ازبسکہ گناہگار ہون مین یارب — شدت سی سیاہ کار ہوں مین یا رب
دارین مین کیجیو معزز مجکو — ازبسکہ ذلیل و خوار ہون مین یارب

ایضاً

باران کو شتاب حکم کردی یارب — پانی سی تمام دشت بہر دی یارب
تیغ خورشید سی جہان کپی خائف — بادل کی پئی امان سپر دی یارب

ایضاً

ازبسکہ زمانہ ہی پر آفات نہیب — ہین سیکڑون خدشی اسمین لاکہون آسیب
دہوکہی مین نہ آئیو کسیکی ہرگز — دنیا مین فدا ہین سربسر مکر و فریب

ایضاً

ہی تو بہی بہت بتون کی غم مین بیتاب — کیا اور زمانہ مین نہین اہل شباب
دنیا کا نہ کام ہو نہ دین کا تجہسی — ازبسکہ فدا ہی تیری اوقات خراب

ایضاً

یہ جسم ضعیف اور یہ سوز فرقت — یہ جان نحیف اور یہ غم کی شدت
یارب دی نجات اس مصیبت سی مجھی — یہ جیٹھ کا موسم اور یہ وحشت غربت

ایضاً

حق نی تجہی علم کی عطا کی دولت — ہر وقت ادا کر اوسکا شکر نعمت

ہی علم کی آگی کیا حقیقت اوسکی — کیون تجکو فدا ہی مال و زر کی حسرت

ایضاً

دنیا کی عبث ہی تجکو ناداں حسرت — کچھہ کام نہ آئیگی یہ شان و شوکت
خالق تجھی آخرت کا رتبہ بخشے — ایمان کی اِی فدا بڑی ہی دولت

ایضاً

سوچ اب بہی خدا کی واسطی رب کی سپید — کیا وصل کی رکہتا ہی بتون سی امید
اچھی نہین یہ سیاہ کاری کمبخت — سر مین تری آگئی فدا بال سفید

ایضاً

کر دیگا مری وہ روسیاہی کو سفید — بخشیگا ضرور انشراح جاوید
گو میری گناہون کی نہین حد لیکن — ہی مجکو خدا سی مغفرت کی امید

ایضاً

ہون شیفتہ جمال روی احمدؐ — دن رات ہی مجکو جستجوی احمدؐ
آنکھون مین بہرونگا چلکی روضہ پہ فدا — سرمہ مجکو ہی خاک کوی احمدؐ

ایضاً

شیوہ انکا ہی بس دغابازی و شید — ہر ایک ہی پر از فنون مکاری و کید
یہ ہمکو فدا ہوا ہی دہوکا کیا — ارباب جہان سی اور وفا کی امید

ایضاً

بیکار ہی ان کا محض وعدہ و وعید — کیا خاک کری کوئی وفا کی امید
ڈالی نہ خدا کسی سی ہرگز کچھہ کام — دنیا کی یہ لوگ بیمروت ہین شدید

## رباعی

شبہای درازمین رہاہون بیدار — کھاتاہی جگر کاخون مدالیل ونہار
میرا ہی فدا یہ سخت محنت کا کلام — دیکھہ اسکونہ تو بدیدۂ استحقار

## ایضاً

اوٹھتا نہین ہی اذان ہی تو سنکر — ایسی ہی جما وکیا نتھولن کی در پر
کچہہ حد بھی فدا ہی گمرہی کی تیری — ہوتی ہین تری قضا نمازین اکثر

## ایضاً

دکھلا نہ کسی ضعیف کو اپنا زور — بیٹھا ہو کرنہ بن تو دنیا مین گور
کچہہ بھی نہین سوجھتا جہا نمین مجکو — یاد آتی ہی ای فدا جو تاریکی گور

## ایضاً

اس عمر کو فقر و فاقہ مین کرئی تیر — غم کہا تی ہی ہو نہ حضرت حق کی ہیر
روشن دل تیرہ کو فدا کر کی چل — کیا یاد نہین ہی قبر کا کچہہ اندہیر

## ایضاً

کرتا ہون مین فیض نام مغنی اظہار — تا غنہ نکری کوئی کسی ان زنہار
خالق دی ثنا ادسی غنائی ازین — یا مغنی جو پڑہی گیارہ سو بار

## ایضاً

کیا کیجی بیان رتبہ بانی شبیر — ہی پایۂ عرش نیر پائی شبیر
حاصل ہی مجہی بزرگی ہر دو جہان — یعنی کہ فدا ہون مین فدائی شبیر

## ایضاً

گردون ہی نسبکہ ای فدا دون پرور — نا اہل ہین اسکی دور مین مقصد ور
روٹی ہی نہ پیٹ کو نہ کپڑا ان کو — کس رنج مین کرتی ہین بسر اہل ہنر

ایضاً

شدت سی حسد ہی یان تب آیا اظہار — عیبت ہی یہانکی رہنی والون کا شعار
کی سیر تہبت جہان کی لیکن مین نے — دیکھا نہین ایسا خطۂ ناہموار

ایضاً

مین تنگ ہون ہی مرا نیستان افکار — ہوتی نہین صید جو غزال اشعار
آزردہ یہ ہوتی ہی طبیعت میری — جون یوز کو دشت مین ہات آئی شکار

ایضاً

ایسا نہ کبھی خدا سی پایا ہمراز — جو تجکو صنم کے ساتھہ ہی سوز و گداز
دلمین تیری ہی شوق وصل اصنام — کس کام کا ہے فدا یہ روزہ و نماز

ایضاً

حق نی تجھی ای فدا کیا ہی ممتاز — راتون کو گرا وسکی ساتھہ کچھہ سوز و گداز
کیا وصل کہ بوسہ بھی نہ دیگا تجکو — بیفائدہ ہی صنم سی یہ عجز و نیاز

ایضاً

پیدا کرو رب کی ساتھہ کچھہ سوز و گداز — اٹھہ اٹھہ کے پڑہو فدا تہجد کی نماز
دیتا نہین زیب تمکو شوق اصنام — یہ عمر تمہاری اور یہ ریش دراز

ایضاً

یا فکر سخن مین بل گیا ای ناکس — کہہ کہہ کی جو شعر تو ہوا معنی رس

فرمایئی کچھہ معاد کی فکر کا حال ۔۔ گذری تری عمر ای فدا تین سو س

ایضاً

اچھی نہیں ای فدا یہ دنیا کی حرص ۔۔ کرنا ہی جو کچھہ تو کر لی عقبیٰ کی حرص
کمبخت قناعت اپنی کملی پر کر ۔۔ کیون کرتا ہی تو حریر و دیبا کی حرص

ایضاً

ہی مجھسی وہ سادہ رو نہایت مربوط ۔۔ خوانندہ نہیں ہی جو بھیجی لکھہ لکھہ کی خطوط
اس باب مین ہی گلہ ہمارا بیجا ۔۔ کسطرح ادا کری وہ ظاہر کی شروط

ایضاً

تیرا ہی نہین ہی کوئی عالم مین شفیق ۔۔ در اصل ہی یا نہین زمانہ مین خلیق
خالق سی کر ای فدا محبت پیدا ۔۔ کیا ڈھونڈتا ہی کسیکو دنیا مین رفیق

ایضاً

بیواسطہ ہو نہ تلخ کام و غمناک ۔۔ کیون کرتی ہوا ہی جان شیرین کو ہلاک
کچھہ دین کا فائدہ نہ دنیا حاصل ۔۔ اس فکر سخن پہ ای فدا ڈالو خاک

ایضاً

چپ رہی کو یہ سمجھتی ہین گویا سوگ ۔۔ بکنی کا زبان کو ہی ہر اک شخص کی روگ
غیبت کی سوا نہیں ہی کچھہ کام انہین ۔۔ خونخوار برادران ہین دنیا کی لوگ

ایضاً

کر ڈالا ہی چرخ دون نی مجکو پامال ۔۔ ہی گردش دہر سی زبون میرا حال
بوسہ بھی لب صنم کا مجکو نہ ملا ۔۔ کس منہہ سی طلب کرون خدا سی میں وصال

## رباعی

یارب ترا دستگیر ہووی اقبال
گو تجکو زمانی کیا ہے پامال
امید خدا سی رکھ کرم کی ہردم
ہرگز نہ دی ہاتھ سی فدا استقلال

## ایضاً

مشہور جہان مین ہین ہمخوان خلیل
وہ سب سی زیادہ ہین زمانہ مین بخیل
امساک کی جسقدر ہی کثرت اوتنی
ارباب سخا کی ہی جہان مین تقلیل

## ایضاً

امسال ہی انیس سی تیرہ کا سال [۱۳ ۱۹]
کیا تجسی فدا کہون مین بارش کا حال
پیمانہ زمین کا ہوگیا ہی غرقاب
بجتا ہی جو رعد کا فلک پر گہڑیال

## ایضاً

یارب کریم کردے یاور اقبال
یارب کریم غم ہون میری پامال
یارب کریم یہ دعا ہے میری
دارین مین بس رہی نگاہ افضال

## ایضاً

بوسہ کو جو اوس سی کل ہوئی لب ہم
منہ لگا ای فدا وہ تنہ حی سی صنم
دیتی نہین زیب گفتگو یہ تمکو
پڑہتی ہو جناب تم تو حزب الاعظم

## ایضاً

اچھا نہین ای فدا یہ شوق دشنام
سمجھو کہ بہت برا ہی اسکا انجام
کچہ ہات لگی گا یان نہ وان پاؤ گی
دارین مین مفت تم رہو گی ناکام

## ایضاً

لب خشک ہین کیا کرون مین گرمی کلام
گویا کہ سوا نیزی پہ ہی خور کا قیام
جلتی ہین چہار دہ طبق آٹھہ پہر
یہ جیٹھہ کا موسم اور یہ ماہ صیام

**ایضاً**

دن ورد و وظیفہ مین بسر کرتا ہون تمام
پانی کی فکر ہی نہ کچھہ فکر طعام
سنتا ہون تمام شب مین قرآن ہمہ تن
کس لطف سی ہوتا ہی بسر ماہ صیام

**ایضاً**

پڑھتی تھی جنہین سدا نبی اکرم
کیا اچھی دعائین کین علی نی باہم
ناغہ نکرو فدا کسی حالت مین
پڑھتی رہنا ہمیشہ حزب الاعظم

**ایضاً**

ایام کو گالیان دیا کرتا ہون
شکوی افلاک کی کیا کرتا ہون
مجکو ہی کہان شراب عشرت پیدا
مین خون جگر فدا پیا کرتا ہون

**ایضاً**

یان غم سی لبون پہ ہی مری جان حزین
تجکو مری حال سی خبر ہی کہ نہین
آ بہر خدا خبر لی میری کافر
مرتا تری غم مین ہون بت پردہ نشین

**ایضاً**

غمناک ہی فدا تو کیون عالم مین
کیون رہتی ہین اشک تیری چشم نم مین
ہون مین تری سوزش درون سی آگاہ
دیوانہ ہی تو کسی پری کی غم مین

**ایضاً**

اک بت کا فدا مین ہو گیا ہون مفتون
حالت مری عشق سی نہایت ہی زبون

لبلی لیلی سدا ہی میری لب پر — کیون خلق کہی نہ مجکو مجنون مجنون

ایضاً

لکھی ہی فدائی تیری توصیف ہن — ہین شاعرون پر نکات پنہان و فن
اسرار خفی عیان ہین انپر بالکل — شاگرد خدا کی ہین یہ ارباب سخن

ایضاً

دن رات مین نالی آتشین کرتا ہون — سرد آہین مین ای فدا لبسد بھرتا ہون
یہ شوق وصال ہی غم ہجران مین — جیتا ہون خاک گویا مین مرتا ہون

ایضاً

کیا دل کو سنبھالون دل ہاتھہی نہین — چھٹتا ہی فدا یہ جی لگا ہی تو نہین
مانا کہ نہین ہی وہ نہایت اچھا — فرمائی آپ کچھہ برا ہی تو نہین

ایضاً

رہتا نہین حال آدمی کا یکسان — ممکن نہین نکلین جو نہ دل کی ارمان
اس عمر مین کیا نہ رنج و راحت دیکھی — مشکل جو تھی کام وہ ہوے ہین آسان

ایضاً

ہی جی مین فدا کہ نام اپنا بدلون — اچھا کوئی ڈھونڈہ کر تخلص رکھون
شعری و تپاک و کوکب و آشفتہ — انمین کوئی نام اب مقرر مین کرون

ایضاً

لہجہ یہ تری فقط نہ عشق گر وہین — مشتاق تری صدا کی وحشی آہو ہین
ہو جاتی ہین رام جو بتان سرکش — باتین ہین تری کہ ای فدا جادو ہین

## رباعی

گو تیری گناہ ہین نہ بس بی پایان — اللہ تو ہی ہی بڑا غفور الرحمان
اغماض کریگا گر نہ عصیان سی مرے — دارین مین پہر مرا ٹہکانا ہی کہان

## ایضاً

رحمت کا تری نہین ہے یارب پایان — کیا کیا نہین عاصیون پہ تیری احسان
آسان کر مری مشکلات دارین — یا ارحم و ارحم و رحیم و رحمان

## ایضاً

اے چرخ ستمگار جفا جو ہے تو — مقتول کیا تو نے بہترین کو
کی آل نبی پہ وہ قیامت بر پا — جس غم سی ہی وا ویلا اب تک ہر سو

## ایضاً

اس عمر کو ای فدا غنیمت جانو — اسد خدا کو اپنے کچہہ پہچانو
ہو جاؤ فنا خدا کی رستی مین فدا — کرتا ہی جو بندہ عرض حضرت مانو

## ایضاً

دل کو غم یاد حق سی آباد کرو — اس عمر کو یون نہ مفت برباد کرو
للہ بہلا دو دل سی یاد اصنام — ہر وقت فدا خدا کو تم یاد کرو

## ایضاً

در دیہیم نکتہ دانے ہے تو — شاہنشہ کشور معالی ہے تو
خالق نے دیا فدا یہ رتبہ تجکو — کیون حسرت جاہ مین فنائی ہے تو

## ایضاً

مضمون حدیث سی جوہی تواگاہ
آرکہہ اسکو سدا وظیفۂ شام وپگاہ
ننانوین درد کی دواہی یہ فدا
لاحول ولا قوۃ الا باللہ

ایضاً

ڈرتا ہون مین ای فدا نہایت اللہ
دنیاکی طمع نہ تجکو کردی گمراہ
اللہ سی مانگ عافیت ایمان کی
کمبخت نہ رکہہ محبت دولت وجاہ

ایضاً

افضال خدا یہ رکہہ توہر وقت نگاہ
غافل نہو یاد حق سی ہرشام وپگاہ
خالق ہی فدا ہٰذا مجیب الدعوات
مطلب تری سب حصول ہونگی انشاءاللہ

ایضاً

مین مومن پاک وہ شقی گندہ
وہ بندۂ زر ہی مین خدا کا بندہ
کیون مجمہ پہ مرڈرتا ہی موچھین اپنی
دشمن ہی نہ میری پشم ہوگی کندہ

ایضاً

بخشا ہی خدا نی طالع فرخندہ
میرا ہی زمین پہ اختر تابندہ
دنیا مین رہیگا نام روشن میرا
یہ فیض سخن سے دولت پایندہ

ایضاً

ای طوطی طبع در تکلم آ ای
الہا بہ شکر ریز معانی بکشا ای
از بہر خدا ترانہ سنجی سرکن
احسان سخن براہل معنی فرمای

ایضاً

کہول اپنی زبان کی ای فدا جو ہری
دُرہای کلام سی سفینہ بہردی

لکھہ لکھہ کی رباعیات رنگین و متین
دیوان کو بکمال مرصع کر دی

## ایضاً

انسان کو عبادت خدا لازم ہی
بس یاد جناب کبریا لازم ہی
گر یہ ہی نہ سمجھی تو نکھو دی اوقات
کچھہ کسب معاش ہی فدا لازم ہی

## ایضاً

مطلوب جو کچھہ جہان میں ہی فیروزی
اللہ کی یاد مین کرو دلسوزی
رزاق کو اپنی کیون فدا بھول گیا
کمبخت جو تجھکو ہی یہ فکر روزی

## ایضاً

یہ ذوق سخن فدا بڑی نعمت ہی
دل جانتا ہی سخن مین جو لذت ہی
کیون چھوڑ دیا خیال تالیف سخن
گویا کہ تمام عمر کی دولت ہی

## ایضاً

انسان نہین جو سخن سی بی بہرہ ہی
افسوس کہ ایسی فن سی بی بہرہ ہی
سچ بلبل زار ہی ہر یک اہل سخن
ہی بوم جو اس چمن سی بی بہرہ ہی

## ایضاً

دنیا مین فدا نہین ہی آرام مجھی
جز درد و قلق نہین ہی کچھہ کام مجھی
شوق بت سبز فام مین مرتا ہون
کیونکر نکرے زمانہ بدنام مجھی

## ایضاً

ملجا ہی جو وہ بت پری وش باری
باقی ہی جو عمر کس مزی سی گذری
اپنی ہی نصیب کا ہی ٹوٹا ورنہ
یا رب کرم کیا کمی ہی تیری

## رباعی

آرام طلب ہی کیا طبیعت تیری — تن پروری مین سدا ہی ہمت تیری
زیبا ہی جوانی مین عبادت کرنا — اچھی نہین ای فدا یہ عادت تیری

## ایضاً

ہی حد سی فزون جہان مین غفلت تیری — خواب و خور مین سدا ہی نیت تیری
کچھ تجکو نہین جو فکر کار انجام — گویا کہ ہی ای فدا یہ شامت تیری

## ایضاً

کیونکر نکرون شکایتین گردون کی — میدان مین شہید ہوگیا ابن علی
لعنت ہی خدا کی شمر ملعون تجکو — خنجر سی کیا ذبح جگر بند نبی

## ایضاً

یارب مری دشمنون کو بیماری دے — امراض شدید کی گرفتاری دے
طوق لعنت گلی مین اونکی پہنا — دارین کی اونکو ذلت و خواری دے

## ایضاً

کب اس سی جہان مین کوئی شی بہتر ہے — انسان کو کمال کا بڑا جوہر ہے
کس کام کی ہی اگر ہوئی ہی دولت — کیون تجکو فدا خیال سیم و زر ہے

## ایضاً

کچھ دین کو جاننا مناسب تھا تجھی — فرمان خدا کو ماننا مناسب تھا تجھی
دنیا کی ہوس مین کیا ملا خاک فدا — اللہ کو پہچاننا مناسب تھا تجھی

## ایضاً

لکھا ہوا بخت کا کوئی ہٹتا ہے | شکوہ ترا ای فدا یہ سب بیجا ہے
کیونکر بہ نصیب تری راحت کمبخت | قسمت مین تو تری رنج و غم لکھا ہے

ایضاً

یارب بچائیو تری ہین بندی | اس دام مین دہر کی ہین لاکھون پھندی
خالی نہین پیچ سی کوئی اسکا کام | دنیا کی معاملی ہین گورکھہ دہندی

ایضاً

تہی بندہ رب ہوی تیونکی بندی | ہین حضرت حق تعالی سی شرمندی
ہی ہجر و وصال کی سدا بیم و امید | کیا عشق کی ای فدا بری ہین پھندی

ایضاً

اونیس سو چودہ مین ہوئی یہ گردی | فرافون نی لوٹی شہر مراد مردی
گو جیٹھہ مین گوری ہاری جیتی لیکن | کاتک کی فدا لگی جو پڑنی سردی

قطعات

یارب گناہگار ہون مین | اغماض مری خطا سی رکہنا
دارین مین از پئی پیمبر | محفوظ ہراک بلا سی رکہنا

ایضاً

نہ جینی دینگی مجھی یہ بتان شاہ جہان | مراد آباد مین کچہ نہانہ کام گنگا کا
ابہی جو زندگی باقی ہی چندی اور ہی | نہان آئی الہی بنا رام گنگا کا

ایضاً

یا خدا زیست ہو بسر کیونکر | بت مرا مجہسی مونہہ کو موڑ گیا

اندمال ایسی زخم کا ہی محال    عشق کا تیر دل کو توڑ گیا

ایضاً

۴

شوق دیدار یار و ذوق وصال    غم رخسار و زلف کا سودا
درپی اک جان کی ہین سو ڈھنگ کی    ہین اکیلا بھلا کرون کیا کیا

ایضاً

۵

چین دم بھر نہین دیتی مجھی بیتابی دل    اضطراب و قلق جان حزین نی مارا
کسطرح ہای چھپاؤں غم پنہان اپنا    ای فدا محبوبت پردہ نشین نی مارا

ایضاً

۶

درکار ہی مدد تری ہر ایک کام پر    دنیا ہی یہ مقام خطرناک پر بلا
یارب جہان ہی جادۂ آشوب کنا    نا اہل رہزنان اہالی ہین ہر ملا

ایضاً

۷

شیدا ہی ترا وفا کرا دس سی    رہجائیگا نیک نام تیرا
دی وصل سے اوسکو پھر دن کی    ای جان ہی فدا غلام تیرا

ایضاً

۸

تنہا ہون مین اور ہجوم غم ہے    اللہ ہی ہی میری بیکسی کا
بدظن ہین سب اقربا و احباب    سچ ہی نہین یان کوئی کسی کا

ایضاً

۹

ہی تجکو محبت کسی سی الفت    یان کون ہوا فدا کسیکا
بیگانگی ہی جہان مین شایع    کوئی نہین آشنا کسیکا

ایضا

۱۰
کیون الکہ تیری رنج ہی جلد سی یاد و ج
صاحب نہ پوچھو حال مرا کیا بیان کرون
کیا کہون مین فدا اثر نقصان عمر گیا
سودای یار مین ضرر جان ہو گیا

ایضا

۱۱
سر پری موت اور نہین اصلا خیال موت
ہرگز نہین ہی خالق روزی رسان کی یاد
غافل کوئی جہان مین تجہسا نہین فدا
ہی رنج رات دن مجہی فکر معاش کا

ایضا

۱۲
کمبخت نقد عمر کو برباد کر نہ مفت
بیفائدہ ہی درہم و دینار کی تلاش
سودای حرص زر مین تو ایسا ہو مبتلا
عنقا سی کم جہان مین نہین سیم و زر فدا

ایضا

۱۳
صنم جان بلب ہون غم ہجر سے
نیاؤ گی ہرگز مجہی میری جان
خبر لو مری جلد بہر خدا
جو آنی مین تم نی توقف کیا

ایضا

۱۴
رات دن مانگتی گذری ہی دعائی الفت
ہاتہ سی ہاتہ ملانی مین بہی ہی تمکو دریغ
ہای پیری ہو نہین ہوا خواہ تمہارا کتنا
کب روا ہی تمہین طالب سی تکلف اتنا

ایضا

۱۵
طوف حرم کی شوق مین مدت تہا رات دن
واللہ رنج حسرت حج یہ ہوا جناب
کیا پوچہتی ہو حال فدا مجہ نحیف کا
جب قافلہ چلا تو مین بیمار ہو گیا

ایضا

۱۶
شائق ہون زیارت پیمبر کا بجان
ہی عشق مدینہ کا نہایت دسوا
سامان سفر بہم جو پہونچے مجکو
ممکن نہین ہند مین ٹھہرنا میرا

ایضاً

۱۷
نہ مجنون ہو کعبہ کی غم مین آپ
گرو عقل و دانش نہ گم ای فدا
لکھو ساری دنیا کی دہندون لپن
چلو جلد کعبہ کو تم ای فدا

ایضاً

۱۸
کچھہ رنج اوٹھاؤ گی اگر راہ خدا مین
لاؤ گی زبان پر نہ کسی رنج کا شکوا
ہر روز پڑہو بعد نماز سحر اوسکو
اورا دفتیحہ ہی فدا خوب وظیفا

ایضاً

۱۹
ای نالہ دل ذرا مدد کر
گر تو ہے رفیق جان ہمارا
ہان ٹال دی سر سی اس بلا کو
دشمن ہی یہ اسمان ہمارا

ایضاً

۲۰
پوچھو نہ مجسی کچھہ مری کیفیت مزاج
دشوار ہی جواب مجھی ہر سوال کا
خالق کسی بشر کو نہ دی یہ تردّدات
مین آج کل کہ ان ایسی معیبت مین مبتلا

ایضاً

۲۱
ای فدا کیون ہجر مین تم ہو گئی مرنیکے قریب
صبر کرنا چاہی سب دو زغم ہو جائیگا
شوق اگر آہن ہی تو مقصود یقینا ملینگے
لطف حق سی جلد باہم وہ صنم ہو جائیگا

ایضاً

۲۲
نسیم کرم سے تری ای کریم
کھلا ہے چمن رنگ ایجاد کا

تری خشم نے مرکزِ خاک سے ... اُٹھا یا نشان باغ شداد کا

### ایضاً

۲۳
وہاں کسنی ہاتھوں سی باندہی حنا ... یہاں خون ہمارا جگر ہو گیا
وہاں اونکی ماتھی پہ صندل لگا ... یہاں ہمکو کیوں دردِ سر ہو گیا

### ایضاً

۲۴
بہت گذری اہل سخن پیشتر ... نکین وقتیل و لقا و نوا
اب اس دور مین بہی ہین معنی اس آشنا ... نظامی و تفتہ سخا و فدا

### ایضاً

۲۵
بزم سخن مین حاسد کمظرف ای فدا ... ناحق جو تیرے درپی الزام ہو گیا
کیا کسر شان شیر مین لایا ہے بہونکنے سے ... ہر چند خر مقابل ضر غام ہو گیا

### ایضاً

۲۶
فدا ہون مین سودائی دردِ عشق ... مجہی قید ہے قید صوم و صلاۃ
مین کیا خاک فکر معیشت کرون ... نہین ہی مجہی اپنی غم سی نجات

### ایضاً

۲۷
تو ایسا کریم ہے کہ یارب ... احسان کی تری نہین نہایت
بس ایک نگاہ فضل تیری ... دارین مین مجکو ہے کفایت

### ایضاً

۲۸
مرتا ہون غم بتِ حسین مین ... ہی ہجر سے میری تنگ حالت
ہر دم سے خیال وصل جانان ... کیا خاک کرون فدا وکالت

ایضا

۲۹
شہیدی کا دیوان جو دیکھا فدا
کلام اوسکا آیا نہایت پسند
مضامین عالی لیے ہین رقم
حقیقت مین رکھتا تھا طبع بلند

ایضا

۳۰
لقا و نوا و ضیا و حیا
نظیر و نصیر و وزیر اور رند
مین کس کس کی دیوان کو دیکھون فدا
ہوی ہین سخنور بہت اہل ہند

ایضا

۳۱
مری نام کی او تری نام کی
برابر ہین ای رشک مہ سب عدد
رہین دونو ہم تم بہم متفق
کرے حق تعالی اب ایسی مدد

ایضا

۳۲
جیسے ہو گیا تھا کیا بین ازل سے
وحشت داری پہ لگا کر نی تہا اک گو کہ مند
چاک سینہ کو دیا پیر غم الفت نی فتا
بند ہی پایا تہا ابہی زخم جگر کا نہ کہر

ایضا

۳۳
جی جانتا ہی جو نمک اوسکی سخن مین ہی
موزون سخنوری کا ہی خطبہ بنام میر
دیوان تو بہت سے مین نی دیکہی مگر فدا
پایا کسی مین نہ شعر اعجز کلام میر

ایضا

۳۴
دیکھا دگر فکر سخن میری نظر نا صبا
گیا تبھی ان کا دشتون مین ملیا دل تو کر
زندہ ولی حضرت سلامت ہین نہ پاگا
جانونگا وار الفنا سی اپنا دیوان چھوڑ کر

ایضا

۳۵
یہ عمر شباب اور یہ حسرت | یہ دست تہی ہی اور یہ بازار
یارب ہی مری بہنور مین کشتی | بیڑا تری فضل سی ہو کچہ پار

ایضاً

۳۶
ای فدا ہر چند ہو نمین غمزدہ شیرین مذاق | تلخکامی مین مگر گذری ہی عمر مستعار
ایسی صدمی جان محزون پر رہی ہین دائماً | زندگی بہر مرگ کا رب ہی ہائین شکار

ایضاً

۳۷
باعثِ افتخار ہند ہے آج | ای فدا مطبع اور وہ اخبار
مطبع سی ہی جو لکہنو کو فروغ | مطبع ہے لکہنو سی پر انوار
اہل انصاف کا وہ مجمع ہے | گویا نوشیروان کا ہے دربار
چہاپہ خانہ نگار خانہ ہے | مانی چین ہی ہی جسپہ نثار
ہی عدن کا اگر پریس بہنور | سنگ ہی دانہ در شہوار

ایضاً

۳۸
اردو گویون مین چند اسیر ہوئی | سب مین افضل ہی لکہنو کا امیر
آفرین اوسکی نظم شیرین پر | گویا ہر نغز غزل ہی جوئی شیر

ایضاً

۳۹
عبث ہی یہ سیر چراغان کا ذکر | کرون کیا کہین ہی جو عرس مزار
مین جلتا ہون داغ غم ہجر سی | فدا دیکہو تم روشنی کی بہار

ایضاً

۴۰
کیا کیا نہ اس نحیف پہ احسان ہین ترے | کیونکر ادا کرون مین تری نعمتون کا شکر

یہ روسیاہ اور یہ انوار معرفت — یہ تیرہ بخت اور یہ کیفیتون کا شکر

الیضاً

۴۱
یہ راستی ہی انسان ہی باو ظرف فدا — کہ جسکے یمین سی یاں ہروان ہی ایار
اس ایک باتمین حاصل ہی مطلب دارین — حیہ خوش بود کہ برآید بیک کرشمہ دو کار

الیضاً

۴۲
فدا ہون مین مرد مصیبت زدہ — مجھی درد و ماتم سے ہے ساز و باز
مین دیوان کو کیونکر کرون مختصر — بہت میری غم کا ہے قصہ دراز

الیضاً

۴۳
کب رقم ہو فضیلت صدیق — کہ وہ ہے یار احمد مختار
دیکھو قرآن مین قول حضرت حق — ثانی اثنین اذہما فی الغار

الیضاً

۴۴
یہ وحشتین اور یہ تعلق — یہ جان نزار اور یہ افکار
یہ تنگ معاشی اور یہ صرف — یہ بیکسی اور یہ جور اغیار

الیضاً

۴۵
عبث ہے زمین پر یہ سر مارنا — نہین دل مین تیری جو سوز و گداز
فدا کیا لکھون اوسکی کیفیتین — کسی وقت پڑہتا ہو تمین جو نماز

الیضاً

۴۶
منشی نول کشور کا مطبع ہی وہ مقام — جسکی سواد خوش ہی خجل ہی فضای باغ
مطبع کی سرزمین ہی جو ہمسایہ یمین — ہر سنگ مطبع گویا ہی اک لعل شبچراغ

منشی نول کشور کی خدمت مین چل فدا — حاصل السبق رہی جوانمردوان انٰ سرانح
ادراک قوت روح بہی ہی نہجان فکر — کرتازہ اونکی نکہت اخلاق سی ناغ

۴۸ ایضا

لکہنو ای فدا گیا کیون تو — نکلا جو اسیر سے صد حیف
لکہنو جانیکا نہ پایا لطف — الیسی صرف کثیر سے صد حیف

۴۹ ایضا

کافی ہی مجکو کلبہ نی نیزہ ای فدا — حق نی دی ہین اہل عمارت کو جو رواق
گو تنگ ہی یہ وسعت دنیا دی سی کم نہین — یہ جہونپڑا فقیر کا ہے دافع مراق

۵۰ ایضا

مرتا ہون آرزوی طواف حرم مین ہے — بہر خدا کوئی مجہی پہونچا دو وہان تلک
یونان ہو گئی ہی دبائی سرشک سی — یارو سمجہہ تو دیکہو مین روؤن کہان تلک

۵۱ ایضا

کیسی ہون حسن بر شتہ یہ عشق — لگی ہی جگر مین محبت کی آگ
مین اپنی ہی جی سی اری تنگ ہون — کسی سوجہتا ہے فدا رنگ راگ

۵۲ ایضا

ہی یہ ہولی کی دہوم دہام فدا — ہر طرف آج کل ہی راگ اور رنگ
بج رہا ہی کہین رباب و ستار — کہین ڈہولک ہی اور کہین ڈہنگ
کوئی آتش کی گا رہا ہی غزل — کوئی گاتا ہی دیپک اور سارنگ
کوئی پڑہتا ہے چار بیت رند — کہین جو بلی بولتی مین دبنگ

کہین ہی ناچ اور کہین ہین سانگ
کہین ہی صلا اور کہین ہی جنگ
اوڑ رہا ہی کہین عبیر و گلال
کہین کیچڑ ہے اور کہین ہی رنگ
کہین لونڈی کا ناچ ہوتا ہے
کہین رنڈی کو آرہی ہی منگ
کہین سارنگی ہی کہین طبلا
کہین ہی بانسلی کہین مونہہ چنگ
کہین کہیتی ہے بادۂ انگور
کہین معجون بنی کا ہی ڈہنگ
بلبی اہل نشاط جوشش و خروش
چلتی ہی می تو گھٹ رہی ہی بنگ
زہرہ و مشتری ہین رامشگر
آسمان و زمین ہے پر آہنگ
بسنت کیا آج ہو گئی کشمیر
ہی کہر و مہ پہ زعفرانی رنگ
بعض لوگون کو نیند کا ہی خمار
ہی کسیکو کہین نشہ کی ترنگ
او تر اہی جا گئی سی بعض کا مونہہ
چڑہ گئی ہی کہین کسیکو بہنگ
دیکہکر ہندیون کی نیرنگی
ونگ ہین آج ساکنان فرنگ
رنگ پاشی ہی جابجا کیسی
شفق آسمان بہی ہی دنگ
اب کوئی دم مین جو رچو رہی یہ
شیشۂ می کی ساتہہ بہی ہی سنگ
چھوٹتا ہی پی نشانۂ عیش
کوئی دم مین کمان غم کا خدنگ
انقلاب زمانہ ہے درپیش
دریپی مرا ہوگی یہان ہی پلنگ
تہی جو ہولی بس آج وہ ہولی
خاک مین ملگیا ہے سارا رنگ

## ایضاً

۵۱۵

اکثر مری شفیق کچہری مین ہین فدا
جی چاہتا ہی لکہون کچہ اون صاحبون کا حال
کافی ہون تا کہ یاد بقا کو وہ چند شعر
لیکن ہی اسقدر مجہی فرصت محال

۵۴ ایضاً

بخدا جیتے جی فدا اپنے
کسی بت پرنہ اب مرینگے ہم
ایسے نادان تونہین بالکل
اچھا جی کیون برا کرینگے ہم

۵۵ ایضاً

دور کر ای فدا خیال وصال
بیٹھ یاد خدا کرینگے ہم
بسکہ شدت سی بیوفا ہی وہ
ملکی اوس بت سی کیا کرینگے ہم

۵۶ ایضاً

ملی ہو بہت عرصہ مین تمسی آج
صنم حسرت دل نکالینگے ہم
برا مانو تم خواہ رنجیدہ ہو
ولی سینہ سی تو لگا لینگے ہم

۵۷ ایضاً

فدا مجکو اک بت سی ہی ربط
خدا سی لگی رہتی ہی لو مدام
محبت کی صاف اوسسے آتی ہی بو
نکلتا ہی مونہہ سی مری جو کلام

۵۸ ایضاً

یاد حق مین رہیگا جو مصروف
ہوگا اوسکا بخیر خوش انجام
ہوگا ناجی فدا بروز شمار
جو پڑہیگا سدا الو ونہ نام

۵۹ ایضاً

فدا سخت مشکل ہی باب نماز
سلیقہ کسی ہی جو لی حق کا نام
نہین دل مین تیری جو کچہہ ماہیت
یہ بیفائدہ ہے قعود و قیام

۶۰ ایضاً

| | |
|---|---|
| مدعی ہی مرا اک بوم بشکل انسان | درحقیقت نہیں رتبہ وہ عزازیل سی کم |
| ہی بد اللہ کی انکار ولایت سی اوسے | کیونکر اوسکو نکہون بندۂ ابن ملجم |

الیضا

| | |
|---|---|
| ۶۱ نجد کا بن ہی مگر دریای گانگن کا سواد | ہی جنون قیس میری خاطر ناشاد مین |
| رام گنگا مین نہیں جز گردباد کا نشان | خاک اوڑائی اس قدر بینی مرا آباد مین |

الیضا

| | |
|---|---|
| ۶۲ ای فدا مجکو کہان ہی قسمت جانان نصیب | منزل مقصود سے اپنی ہین کوسون دور ہون |
| کچھ مری حال سراسیمہ کی کیفیت نہ پوچھ | زار ہون بیمار ہون مجبور ہون رنجور ہون |

دیگر

| | |
|---|---|
| ۶۳ ہجوم فکر و نثر دو بین ہین یہان معترف | نہ خواب مجکو نہ حاکم کو ہی دوپہری مین |
| مقام ہی فدا بیش کس بری ترک | جو اہل عملہ تری نعش ہین سب کچہری مین |

الیضا

| | |
|---|---|
| ۶۴ بباطن اور جگہہ ہی تعلق خاطر | بظاہر اسے علاقہ مرا کچہری مین |
| غرض نہ عملہ سے مجکو نہ کام سے کچھ کام | سوای درد ہی کون آشنا کچہری مین |

دیگر

| | |
|---|---|
| ۶۵ کیونکر نہو پیچ و تاب جی کو | آشفتۂ گیسوی صنم ہون |
| اک بت سے معاملہ ہی مجکو | گویا مین وکیل درد و غم ہون |

الیضا

| | |
|---|---|
| ۶۶ یا رب کچھ قبول تو بہ | از بسکہ گناہگار ہون مین |

ہی تو تو کریم کو خدایا    شدت سی سیاہ کاریون مین

الیضاً

۶۷

غافلو ہی جای عبرت دیکھو کل کی بات ہے    تھا جلوس شاہ و زرین تاج قیصر باغ مین
کچھہ بہار عیش دنیا کا نہین ہی اعتبار    ہر طرف ویرانگی ہی آج قیصر باغ مین

الیضاً

۶۸

لالہ بہاری لال ہین اک دوست با وفا    جو آج کل وطن مین مری غمگسار ہین
منشی امت رام ہین گو کل مین ہمنشین    جو حال غم کے میری بڑی رازدار ہین
اکثر شفیق حال ہین میری یہان وہان    جو جو کہ لوگ اہل مروت شعار ہین
رکھی خدای پاک معزز او نہین مدام    خلق کریم سی جو مری دوستدار ہین
رکھتی ہین مجھسی رنج جو بیواسطہ حسود    نادان ہین بی ادب ہین دنی ہین گنوار ہین
دونو جہان مین رکھی خدا او نکو نامراد    مردود ہین شقی ہین سزاوار دار ہین

الیضاً

۶۹

بی زاد راہ شوق حرم دل مین رہگیا    نادار یون سی خاک مین ہی ملی ہو گئین
یعنی کہ چلکی کیجیے کچھہ روزگار اب    اس رشک ہی سی وارد میرٹھہ ہوا ہون مین

الیضاً

۷۰

کب تک نہ دون گالیان فلک کو    کب تک غم کعبہ کا اٹھاؤن
رد رہ کی یہ آتا ہی مجھے رشک    حرمت علی جاہین مین نجاؤن

الیضاً

۷۱

مزا ہی جو پڑھنی مین قرآن کے    کسی شئی مین باقی وہ لذت نہین

نماز نوافل پڑہون کیون فدا — تلاوت سی بہتر عبادت نہین

ایضاً

خدا اوسکا روشن ستارہ رکہی — مرا مہربان ہی جو کیول کشن
نصیب اوسکو ہر روز نوروز ہو — تا آیند دور سپہر کہن

ایضاً

اتفاقاً وقت بوقلمون سی اکدن ای فدا — پہنس گیا مین مرد ناداں ہونکی نرغہ مین
دیدۂ ناداں مین کیونکر سبک انا ہو — ہو سکی ہموزن کب پتہر کی موتی تول مین
سچ تو یہی جیند کیا جانی ہما کا مرتبہ — مین نی لوم نحس سی خفت اٹہائی کو مین

ایضاً

کچہہ شوق سا ہی شوق مجہی عزم عرب کا — دکہلائی فدا جلد مدینہ کی زمین کو
مرجاؤن ہی بیتاب تو مدینہ ہی مین جاؤن — جائی نہ کبہی روح مری خلد بریں کو

ایضاً

محسن علی جو دوست مری لکہنؤ مین تہی — کیا کیا نہ ملنی کی تہی مجہی اونکی آرزو
دنیا سی جب کہ سوی عدم وہ چلی گئی — افسوس ایسی وقت مین مین نہ تہا لکہنؤ

ایضاً

چہہ سو چہپن غزل لکہین تونی — لکہہ چکا اور بہی بہت سا تو
ای فدا باز رکہہ قلم کو اب — نہ کہین تا کہ اہل فن تیر گو

ایضاً

یہ ہچکیان جو مجہی آتی ہین فدا ہر شب — عجب نہین کہ وہ محبوب یاد کرتا ہو

وہ ہم سی گو نکھی پر کمال غم ہی ادسی — عجب نہیں کہ جو وہ آہین سرد بھرتا ہو

الیضا

۷۸

کالے بالون نی کسکے مار دیا — ہی جہان تیرہ خاکدان مجکو
ہون گرفتار صد پریشانی — زندگی ہے وبال جان مجکو

الیضا

۷۹

مرتا ہون تمھاری غم مین ای جان جہان — مکتوب و پیام سی مجھی شاد رکھو
جانی دو اگر نہین ہو راضی تو بھلا — دل سی تو خدا کی واسطی یاد رکھو

الیضا

۸۰

آگہ مری حال سی خدا ہے — جو جو ہین تردّدات مجکو
جو دیکھتا روے خاطر شاد — کب غم سے ملی نجات مجکو

الیضا

۸۱

ای چرخ تری ستم سی فریاد — اتنا تو نکر خراب مجکو
گردش سے مین تنگ ہو گیا ہون — کر بھیرہ و راب شتاب مجکو

الیضا

۸۲

ہجوم رنج و تردّد مین بیقیام وطن — قدا سفر کی مصیبت ہی کم نہین مجکو
کوئی نہ پرسان ہی حال زبون کا مری — ڈبا ہی وادی غربت سی کم نہین مجکو

الیضا

۸۳

کیا اپنی مین کدورت خاطر بیان کرون — کیونکر مین دل حزین سی نکالون غبار کو
اس تیرہ خاکدان مین مری لیجی خبر — یا ابو تراب حین نہین خاکسار کو

ایضاً

۵۴

دیرینہ آرزو مری حاصل ہوئی فدا — دیوان کی انطباع نی پہونچایا لکھنؤ
تا شد آسمان مجھی شوق اونکا ہوگیا — منشی نول کشور نے دکھلایا لکھنؤ

ایضاً

۵۵

شکر رب دولمن با اینہمہ دوری فدا — کردیا مجکو فریں کاملین لکھنؤ
کل تلک سوداتہا سر مین لکھنؤ کی سیر کا — آج زیر پا ہی میری سرزمین لکھنؤ

ایضاً

۵۶

بالکل یہ عود ہندی ہی کو گردیا ہی — ہر شعر ہی زبان ولایت کا ترجمہ
دیوان مرا کتاب تصوف ہی ای فدا — گویا ہی کیمیای سعادت کا ترجمہ

ایضاً

۵۷

ہستی اپنی ہی محض بی بنیاد — آج جو زندہ ہے وہ کل مردہ
خاک مجھی فدا ہو فکر معاش — دل ہے دنیا سی میرا افسردہ

ایضاً

۵۸

بتون سی ہی دل کا لگانا برا — بہت اس سی ہوتی ہی حالت تباہ
فدا مین نی بھگتا ہی یہ رنج و غم — خدا عشق کی درد سے دی پناہ

ایضاً

۵۹

کیون منتیں مین نی کین بتون کی — توبہ توبہ ہزار بار توبہ
یاد آتی ہین جب گناہ اپنے — کرتا ہون مین لاکھ بار توبہ

ایضاً

۹۰

یہ شوق زیارت ہی رسول مدنی کا
ہر وقت زبان پر ہی مری ہای مدینہ
دکھلائی خدا جلد وہ دن مجکو کہ بندہ
ہو آبلہ پا اور ہو صحرای مدینہ

ایضاً

۹۱

یہ لوگ تو گئی ہین فدا جانب حرم
ہوش و حواس آپکی لیکن کہان گئی
حضرت نپوچھو حال مرا کیا بیان کرون
مرتا ہون جب سی کعبہ کو وا فد خان گئی

ایضاً

۹۲

دنیا کی محبت ہی نہ جنت کی ہوس ہے
ہی واسطۂ انس مزار نبوی صلعم سے
یعنی مجھی پہونچا دی مدینہ کی زمین مین
طالب یہی رہتا ہون جناب احدی سے

ایضاً

۹۳

اللہ ری زیارت حضرت کی آرزو
آتا ہی خواب مین یہی مدینہ نظر مجھی
یہ محو ہو گیا ہون زیارت کی شوق مین
ہرگز نہین ہی ہند و عرب کی خبر مجھی

ایضاً

۹۴

ہی بمعنی پندنامہ گو ہی شعرون کی بیاض
نسخۂ دیوان نہین ہی نسخۂ عرفان ہی
اکثر ارباب سخن کا ہی لکھا ہی مین فی نام
تذکرہ کا تذکرہ دیوان کا دیوان ہی

ایضاً

۹۵

ای فدا فکر سخن کا تجکو جو بخشا تمیز
حضرت منعم کا تجپر کسقدر احسان ہی
مورد تحسین ارباب ہنر ہی آج تو
جابجا یارون کی پاس اکثر ترا دیوان ہی

ایضاً

۹۶

عبث ہین تجکو گلی یار سی فدای حسین
وہ کیا کری جو تو فرقت مین اوسکی مرتا ہے

کسال رکہتا ہی الفت وہ مجسی دیریدہ — غم فراق دہ بہی تو رنج کرتا ہے

**ایضاً**

۹۷

ماہ ماتم کی جو ولادت ہے — غم سب رنج مین کٹی میرے

تھا فدا عین روز عاشورہ — الیسی غم مین ہوئی چھٹی میرے

**ایضاً**

۹۸

کیا مجکو عمل کا ہی بھروسا — یارب ہے فقط امید تیری

دل مین مری لاکھون وسوسی ہین — کس کام کی ہی نماز میری

**ایضاً**

۹۹

نہ جاڑی کی سردی ہی ہو خوفناک — فدا خوف نار سقر چاہیے

نماز تہجد نہ کیجے قضا — مدام اوٹھنا پچھلی پہر چاہیے

**ایضاً**

۱۰۰

اک روز کیا جو مین نی اظہار — شوق اپنا حضور اوس پری کے

کہنی لگی سب یہ جھوٹ ہی ہم — قائل نہین ایسی مسخری کے

کیا مجسی فدا تمہین علاقہ — حیدری ہو تم اپنی نوکری کے

سوچو تو ذرا کب آئی تھی تم — دو روز گئی تھی جنوری کے

کچھ کم گذری ہیں دو مہینے — آئی جو اخیر فروری کے

غیرت کا مقام ہے نہ بولو — کیون شکوی ہین مجسی خودسری کے

سنتی ہی یہ بات نقش ہوا مین — بس کہل گئی معنی دلبری کے

**ایضاً**

۱۰۱

کہبرا ابھی نہ فکر سخن میں فدا حسین
سودا و میر و جرأت و ناسخ کہاں گئی
اس فن کا شوق ہی تو سحر کردی شاہی
باقی جہاں میں نام ہی فیض کلام سی

ایضاً

۱۰۲

ہیچ ہے کار دانے دانا
سچ مثل ہے جہان میں مشہور
ابلہ نزدیک جس رخ پر فن ہے
جسکو چاہے پیا سہاگن ہے

ایضاً

۱۰۳

لکھہ گیا ہی جو کچھ وہ رہنی دی
سخن خشک و نثر پہ قانع ہو
کیوں یہ اصلاح سے زبوں ہوتی ہی
ای فدا بدہ گیا جو ہوتی ہی

ایضاً

۱۰۴

سچ دہان تنگ تیرو قند سی ہی مثال
ای صنم وقت تکلم لعل جھڑتی ہیں مگر
گویا ہر ہر بات تیری گوہر یکدانہ ہی
کیا زبان تیری مقابلہ جواہر خانہ ہی

ایضاً

۱۰۵

ہیں تماشا دوست اور ویشت وحشت جگر
ایسی ویرانہ میں مجکو آپ خود لایا فدا
کیا شکایت کیجیی اس اپنی بخت شوم کی
روز سنتا ہوں جہان واز حضد اور بوم کی

ایضاً

۱۰۶

ہوں تنگ میں روباہ شرستان وطن سے
یا شیر خدا بہر خدا وقت مدد ہے
جوں گرگ ہر اک دشمن مجھ آئی کین سے
ہر شخص منافق یہاں اک تسم امین سے

ایضاً

۱۰۷

ہنس زعم زر میں اپنی نہ اہل کمال پر
پیش کمال خاک تیرا گنج و مال ہے

۱۰۶
ای نفت تری تسنین بجا پر ای دنی — کچھ بھی تجھی جہان میں خیال آل ہے
خاک سیہ زبانہ آتش ہی عاقبت — سرکش یہان بچشم زدن پائمال ہے

## ایضاً

۱۰۸
خدایا تری شان ہی بس عظیم — ہر اک شی پہ حاصل ہی قدرت تجھی
دعا ہے مرے یہ کہ دارین میں — بچا لیجیو ہر بلا سے مجھی

ق

۱۰۹
سیکڑون جاندار کی بیجان تالے دیکھ لو — جسکو تم سمجھی ہو معمورہ یہ ویرانہ ہے
گویا ہی ارباب بینش کی لبی عبرتکدہ — نام انگریزون مین جس گھر کا عجائبخانہ ہے

## نامہ

ای پرنزاد مایۂ خوبی — سر بسر دلبری و محبوبی
مرگیا مین تری تمنا مین — دیکھنی کچھ نہ پایا دنیا مین
نالی کرتا ہون شب کو اٹھ اٹھ کر — نہین جز گریہ کام آٹھ پہر
خون جو روتا ہون یہ نشانی ہے — رنگ چہرہ کا ارغوانی ہے
تاب غم اب مجھی نہین ہی ہے — تم کہین اور مین کہین ہی ہے
خانہ زاد بلای فرقت ہون — مین گرفتار صد مصیبت ہون
تنگ ہون ضعف و ناتوانی سے — یا غم و غصہ سخت جانی سے
ہا مری مجسی چلا نہین جاتا — ورنہ دروازہ تک تری آتا
درد فرقت سی کب مین سوتا ہون — راتدن زار زار روتا ہون
مجسا ہی کون خلق مین ناکام — ہی مری ضد پہ گردش ایام

جان بلب ہاین صنم تری غم مین | طاقت صبر اب نہین ہم مین
بیکس و زار و ناتوان ہوئین | رحم کر رحم نیم جان ہوئین
تم تو ہو عیش و شادمانی مین | مین ہون سو رنج سرگرانی مین
حیف عاشق پہ یہ بلا گذری | اور نہو یار کو خبر اوس سی
شدت ہجر سی موا مین تو | آخر ایجان بس ہوا مین تو
بات رہجائیگی صنم تیری | لی اگر لینی ہی خبر میری
آپکو ہی خیال بدنامی | مار ہی ڈالی ہی مجکو ناکامی
برق پڑجاے تیری عصمت پر | کر نظر میری رنج و محنت پر
راتدن نالون سی ہی کام مجھی | کچھ نہ میرا ہی پر ہی درد تجھی
ہوگیا آہ آہ مین ناکام | بوسہ لب کی آرزو مین تمام
تمکو کب تک خیال عصمت ہی | مجکو شدت سی رنج فرقت ہی
مین موا جاتا ہون جوان ایجان | ڈر خدا سی ذرا خدا کو مان
صبر میرا نہ تمپہ پڑ جاے | تمکو قہر خدا نہ دکھلاے
جان اتنا نہین ستاتی ہین | ستم ایسا نہین کہاتی ہین
بیوفائی پہ یہ کمر باندہی | کبھی لیتی نہین خبر میری
چاہیی آدمی کو خوف خدا | نہ ستاؤ غریبون کو ایسا
ہون مین عاشق مری خبر لیجی | درد دل کی مری دوا کیجی
اپنی طالب پہ رحم کرتی ہین | مرنی والی پہ اپنی مرتی ہین
یہی آتا ہی دلمین دہیان مرے | کہ صنم آؤن مین وطن سی تیرے

پہر یہی سوچ تم ہو بدنام
نہیں منشا باطن و ظاہر
میں تو • فقط رضای جانان ہوں
مجکو اپنا غلام سمجھو تم
کیجیے کچھ اب وصل کی تدبیر
شتابہ ایجاں یہ مین جی جاوب
میری تدبیر سب ہین لاحاصل
یعنی تم ای پری ہو پردہ نشین
ہی گذر کی بہی کچھ اگر تقریب
گر گذر بہی وہاں ہوا باری
میری چاہت کی بدگمانی ہی
ملی ایجان کہیں جیدا مجکو
مانی دیتی نہیں مری دشمن
بیٹھوں جا کر اگر تیری گہر مین
ہین اگر آؤن تو یہ ذلت ہی
آپ کیجی اگر اجی تدبیر
تمکو ملنا ہی مجسی گر منظور
ہوں جو دو شخص اگر بہم اتنی
یہی تدبیر ہای جی مین

مین بلا سی رہوں ہوں گا
یعنی تم ہو نہیں گران خاطر
لاکہہ فرقت سی گو پریشان ہون
نظر پرورش سی دیکہو تم
آگی ہے بدنصیب کی تقدیر
دہن مرگ سی امان پاؤن
میری تجہیز میں بیاری ہین باطل
کوئی قابو وہان گذر کا نہیں
کہ ادا کرتا ہوں مین شکر نصیب
ہائے کیا بات جو کروں آری
ہین نگہبان سب اقربا تیری
کہ سناؤن مین حال دل اپکا
میری جانب سی سب کو ہین بدظن
اشک بہر آئین دیدۂ تر مین
خوف رسوائی اک مصیبت ہی
سہل ہوتی ہی وصل کی تدبیر
سیرح کیا ہی کہ ہی مثل مشہور
نہین درکار رفتی و فانی
وصل کی جلد ٹہانیی جی مین

یا کسی طرح آپ آجا وکر | یا اشارے سے مجکو بلوا وہ
زیادہ کیا اس سی اور لکھی فدا | رکھی خوش تمکو خالق دوسرا

نامہ دیگر

بگوش دل ای محرم دل نواز | یہ سن میرا افسانہ غم طراز
کہ جبدن سی تجسی جدا مین ہوا | بلای مصیبت مین ہون مبتلا
نہ کہانیکی سدہ ہی نہ سونی کا ہوش | ٹہرا رہتا ہون مثل ہیجان خموش
یہ وحشت مجہی چین دیتی نہین | یہ ارمان ہی لوکہان مس کہین
خدا کی قسم وہ زبون حال ہے | جو دیکھی یکایک وہ رولی لگی
سناتی ہی کیا کیا مجہی بیکسی | رولانی ہی کیا کیا مجہی بیکسی
سدا رہتا ہی تیری ملنی کا غم | نہین چین مجکو کہین ایکدم
خبر لیجیے میری بہر خدا | نہین ہی تو اس رنج مین اب ہوا
تری یاد خاطر سی جاتی نہین | کوئی چیز دنیا کی بہاتی نہین
نماز اور وظیفے ہوی سب قضا | وظیفہ تیری نام کا ہے سدا
اسی بات کا مجکو ہی شور و شین | نہین تجکو یاد فدائے حسین
نہین کرتی پیغام و خط سی جو شاد | صنم رکھی دل سی تو مجکو یاد
لکھون اور کیا حرف نیاز و سلام | دعا پر مین کرتا ہون ختم کلام
غم از گردش روزگارت مباد | وز اندیشہ بر دل غبارت مباد

تمت

# تتمہ دیوان فدا

## مناجات بجناب حضرت قاضی الحاجات عز اسمہ

یارب اب سزا کا محل ہی قصور مین / لایا ہی التجا جو یہ بندہ حضور مین

حکم سزا نہ دیجے مجھے بارگاہ مین / آیا ہے تیرا چور جو تیری پناہ مین

ہی وقت مرحمت مجھی دل شاد کیجیے / تقصیر ہای جرم سی آزاد کیجیے

موقع ہی رحمت کا جو پھیلائی ہاتھ ہون / گو قابل سزا ہون پہ محو نجات ہون

فرمائی قبول جو مانگون مین اب دعا / یارب عفو ہو مہر و عطا نسی مری خطا

یارب ہی اس نحیف کی بس دم تیری ہاتھ / دونو جہان مین رکھیو مجھی آبرو کی ساتھ

لغزش ہی ہر قدم پہ خدایا سنبھالیو / ہون بسکہ ناتوان کہین مین پڑ نہ ڈالیو

دہکا لگی تو اپنی مدد سے بچائیو / گر بھی پڑون تو جلد زمین سی اوٹھائیو

اس ضعف مین مجھی ہی قوت کی آس ہے / مین دور تجھی ہون تو مگر میری پاس ہے

یارب مجکو اپنی محبت مین ماریئے / اپنا ہی کہکے مجکو ہمیشہ پکاریئے

دنیا سی دوستی مین تو اپنی اوٹھائیو / دشمن یہان بہت ہین خدایا بچائیو

ناپاکی گناہ مین نہ کیجو مجھی ہلاک / ای پاک مجکو کردی تو ابر کرم سی پاک

یارب مجھ نحیف کی ہو عاقبت بخیر / زیر زمین نصیب ہو باغ جنان کی سیر

سب سختی نزع مری آسان کیجیو / بجلی سے پل صراط پہ رفتار دیجیو

وقت اخیر بھی مری کیجیو مدد ضرور
مرنیکے بعد روضۂ جنت مقام ہو
صدمہ نہ جان کنی کا ذرہ میرے جان پہ ہو
جس دم کہ نکلے دم ترا نکلے زبان سے نام
کچہ کار نیک و بد کا نہ مجھسے حساب ہو
پوچھا کوئی سوال تو چھٹنی محال ہے
دشوار تو یہی ہے نا انکا کوئی جواب
یارب ذو المنن نہ مرا پردہ فاش ہو
ہر وقت مجکو رکھیو تو اپنی پناہ مین
دنیا مین ہر بلا سے خدایا بچائیو
طالب ہون نعمت ریاک کا ہر چند ذو دہون
اس کارساز یون پہ تری ناز ہے مجھی
شافی ہی تو اگرچہ یہ بندہ سقیم ہے
ہر دم تری جناب سے یارب ہی یہ دعا
جو یا کسی طبیب کا مجکو نہ کیجیو
یارب یہ التجا ہی کہ میری دہرا دوا
محفوظ مجکو رکھا ہی جیسے جہان مین
جتنی ہین مشکلین مری آسان کیجیو
دنیا و دین کی پوری ہی ساری کام ہون

سکرات موت مین مجھی حاصل ہی سرور
نکلی جو دم زبان پہ تیرا کلام ہو
وقت اخیر کلمۂ طیب زبان پہ ہو
ہو کلمۂ تشہد آخر مرا کلام
ویران بازپرس سے خرمن شتاب ہو
جنت حرام اور جہنم حلال ہے
چھٹکارا چاہتا ہون خدایا مین بیحساب
دربار عام مین نہ خطا کی تلاش ہو
پکڑا نہ جاؤن مین کبھی یارب گناہ مین
عقبی مین رنج حسرت نیکان نہ اٹھائیو
ہون سر بسر زبان پہ خریدار سود ہون
بندہ نوازیون پہ تری ناز ہی مجھی
خوف مرض نہین جو تو اپنا حکیم ہے
تا زیست تندرست مجھی رکھیو تو سدا
ہر درد کی خبر مری جلد آپ لیجیو
اوقات جسم خوش دل ہو سدا بسر
ایسی ہی بعد مرگ بھی رکھیو امان مین
ہر وقت اس نحیف پہ احسان کیجیو
جتنی ہین رزو مری حاصل تمام ہون

دونو جہان مین رکھیو مری سر پر اپنا ہاتہ
روز ازل سی پالا ہی تونی کرم کی ساتہ

تجسا مربی ہی جو مری سر پہ ای کریم
طفلی مین بہی آپ کو سمجہا نہین یتیم

رکھی ہی پرورش مری جسطرح آجتلک
ایسی ہی تا ابد رہی ای مالک الملک

طاقت ہی کیا زمانہ کی جو مجکو رنج دے
مانع ہی تیرا کون جو تو مجکو گنج دے

گو مجکو کچہ لیاقت دنیا و دین نہین
اس امر کی مگر تجہی پرسش کہین نہین

نادان کو تو خزانہ قارون عطا کرے
دانا ہمیشہ خون جگر ناشتا کرے

عاصی روسیاہ کو باغ نعیم دے
چاہی تو بیگناہ کو داغ جحیم دے

اس ضعف مین کہین مجہی گرنی نہ دیجیو
لغزش جو کہاون جلد مجہی تہام لیجیو

تو تو ہی دستگیر مین گو ناتوان سہی
عیسی ہی تیرا فضل مین گو نیمجان سہی

دنیا کی آفتون سی بچایا ہی جسطرح
آفات آخرت سی بچیو یگانہ اسطرح

کس زبان سی شکر گذاری کرون تری
سو بار تونی ٹالی ہی آئی بلا مری

کمبخت ہی جو تجسی مربی کو بہول جاے
افسوس تیری یاد سی غافل ہو ہاے ہاے

بندون کی پرورش تجہی منظور ہی مدام
ہر چند دیکہتا ہی تو ناقص ہمارے کام

یک لخت بہولتا ہون مین ہر خوف و بیم کو
جب دیکہتا ہون تری فضل عمیم کو

بیواسطہ ہی کاوش غم میری واسطی
کافی ہی تیرا فضل و کرم میری واسطی

کیونکر ہو تیری بندہ نوازی سی مجکو یاس
جس وقت تجکو ڈہونڈہا ہی پایا ہی اپنی پاس

بیجا ہی مجکو ہو جو کسی بات کا ہراس
تجسا مربی ہی جو مددگار میری پاس

محتاج غیر کا کبہی ہوگا نہ یہ غلام
سر پر مری مدد کا تری ہاتہ ہی مدام

ہر چند بی حضور رہون پر باحضور ہون
تو ہی قریب میری مین گو تجسی دور ہون

روزی تری خزانہ سی مجکو سدا ملی
نعمت سی مجہ بخیلکی عالمکا منہ سلی

یارب رزق کی ہو تردد تلاش مین
تا زندگی ہو میری ترقی معاش مین

سب دوستونکو میری خوشی ہو نصیب
اعدا کو میری ذلت و ادبار ہو نصیب

بدخواہ جو بلا مین مرا مبتلا رہے
ہر خیر خواہ تیری امان مین سدا رہے

سب مہربانون کو مری ممتاز رکھیو تو
دنیا و دین مین انکو باعزاز رکھیو تو

رکھیو مری عزیزونکو اپنی پناہ مین
کرسکا کسی طرح کا نہ وانکی راہ مین

خانہ خراب ہون مری اعدا رہے تباہ
پائین نہ جز دہان بلا اور کہین پناہ

یارب جو میری درپی آزار ہو بجان
دیکھون مین مبتلای بلا اوسکو جاودان

دونو جہان مین منہ مری دشمن کا کالا ہو
حاسد مرا دہان اجل کا نوالا ہو

رکھی جو مجھی رنج رہی دایما علیل
بدگو مرا ہمیشہ رہی خوار و ذلیل

مین بندۂ ضعیف مگر تو قوی تو ہے
کون آگی تیری زور و ستم مجھپہ کرسکے

سونپی ہین ہینی تجکو خدایا سب اپنی کام
ہر کام کا مری ہو عنایت سی انتظام

بیکس ہی بیوقوف ہی بیمار ہی یہ غلام
یارب ہین تیری ہاتہ مری ساری انتظام

ہر چند پر گناہ ہون پر رحم کیجیے
ہون قابل عذاب مگر بخش دیجیے

ہر چند ہی کہ ظاہر و باطن سراسر خراب
لیکن امید ہی کہ نہون مورد عذاب

ہر چند میری کام ہین سب قابل عذاب
لیکن تری کرم سی ہون مترصد صواب

سب کام میری ناقص اعمال ہین شنیع
لیکن ترا سماط کرم ہے بڑا وسیع

گر بخش دی مجھی تو تعجب نہین ذرا
فضل و کرم ترا مری عصیان سے ہی سوا

محض اپنی مجکو فضل و عنایات سی بچا
دیکھہ اپنا حوصلہ مری کامون پہ تو نہ جا

ہین وہ دل جو لا تو حق ہی خدا ہی کا ۔۔۔ کیا ہی عجب بادی ہو اکسیر خاک

مشکل ہی جو مجھی تر نی دیک سہل ہے ۔۔۔ ہر شی کا تجکو علم ہی اور مجکو جہل ہے

دانا ہی تو سمیع ہی تو اور بصیر ہے ۔۔۔ مالک ہی اور ملک ہی قدیم اور قدیر ہے

تو پاک اور لطیف معز اور جلیل ہی ۔۔۔ یہ بندہ خوار و خستہ نجس اور ذلیل ہی

کچھ آدمی نہین ہون مین گو آدمی ہی ۔۔۔ تو آدمی کرے مجھے ہی آرزو یہی

ظاہر مین آدمی ہون مین پر آدمی نہین ۔۔۔ خاصیت آدمی کی تو مجھ مین کوئی نہین

کتا ہی اپنی در کا اگر سمجھے تو مجھے ۔۔۔ دنیا و دین مین رتبہ مگر شیر کا ملے

جاہل ہون نا تواں ہون مین اور نابکار ہون ۔۔۔ ناقص ہون اور کثیف ہون اور تیرہ کار ہون

عاصی ہون روسیاہ ہون عصیان شعار ہون ۔۔۔ ناپاک ہون نجس ہون پلید اور خوار ہون

قادر ہی تو قدیر ہی تو اور عظیم ہی ۔۔۔ مومن ہی تو عزیز ہی تو اور علیم ہی

معبود ہی رحیم ہی رحمان ہی تو ہی ۔۔۔ مقصود ہی حلیم ہی منان ہی تو ہی

وارث ہی تو رشید ہی تو اور مجید ہے ۔۔۔ قدوس ہی علی ہی ولی اور حمید ہے

باری ہی تو کبیر ہے تو اور خبیر ہے ۔۔۔ سلطان ہی وہ کہ دل مرا تیرا سریر ہے

گر عرش اپنی دل کو کہون ہی بہت بجا ۔۔۔ سینہ مرا نہین ہی مگر تخت ہی ترا

ہی جسم اگرچہ خاک مگر گھر ترا ہی یہ ۔۔۔ کعبہ ہی یہ حطیم ہی یہ اور منا ہی یہ

کعبہ مین تو نہین مگر انسان کی دل مین ہے ۔۔۔ جلوہ ترا تمام مری آب و گل مین ہے

کعبہ مین تو کنشت مین تو بتکدہ مین تو ۔۔۔ ہر سمت ہر طرف تجھی پاتا ہون روبرو

ہر سنگ مین شرار ہی تیری ظہور کا ۔۔۔ موسی نہین جو سیر کری کوہ طور کو

ہم دیکھتی نہین ہین یہ اپنا قصور ہے ۔۔۔ ورنہ ہر ایک چیز مین تیرا ظہور ہے

